انسان ہدایت کی اطاعت کرتا ہے وہ کبھی خوف وحزن میں مبتلا نہیں ہوسکتا اور الٰہی ہدایت ہمیشہ دنیا میں آتی رہتی ہے۔حزن گذشتہ کا خوف ہوتا ہے اور خوف آئندہ کے نقصان کے لئے ہوتا ہے۔اسی خوف وحزن پر ساری دوستیوں اور مخلوق کا مدار ہے۔اللہ جلشانہٗ فرماتا ہے کہ خوف اور حزن سے بچنے کی ایک راہ ہے اور وہ اتباع ہدایت۔ فَاِمَّا يَأْتِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى سے ظاہر ہوتا ہے۔میری طرف سے ہدایت نامے ملا کریں گے۔ ہدایت نامہ تو ایک ہی ہوتا ہے مگر زمانہ کی نیرنگیاں،نئی تعلیم،ترقی،تنزل، زبان کی حالت چاہتی ہے کہ پیرایہ جدید ہو۔اس لئے فرماتا ہے مَا يَأْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ مِّنْ رَّبِّهِمْ مُّحْدَثٍ[۱] (الانبیاء:۳)۔یہ معلّم فطرت کو جگانے کے لئے آتے ہیں۔اس لئے ان کا نام ذکر ہوتا ہے وہ آ کر فطری قویٰ کو جگاتے ہیں۔ (البدر۔۱۸/جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۷ جلد ۱۲ نمبر ۳)

آدمؑ نے اپنے ربّ سے کچھ کلمات سیکھے اور اس پر فضل ہوا اور اللہ نے حکم دیا کہ اَب جب کبھی ہماری ہدایت پہنچے جو اس کے تابع ہوگا اس پر کسی قسم کا خوف وحزن طاری نہ ہوگا اور جو حکم کی خلاف ورزی کرے گا اسے نقصان پہنچے گا تم سب دِل میں سوچو کیا تمہارا جی چاہتا ہے کہ تمہیں غم ہو خوف ہو۔غموں اور خوفوں سے بچنے کا ایک ہی علاج ہے وہ یہ کہ ہدایت کی اتباع کرو اگر نہیں کرو گے تو دُکھ اُٹھاؤ گے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۱۵ مورخہ ۲۴/ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۔خدا تعالیٰ کی ہدایت پر چلنے والوں کا یہ نشان بتلایا گیا ہے کہ ان پر حزن وخوف نہیں۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ والی دعا کا یہ نتیجہ ہے۔یہ آیت قابل نوٹ ہے۔مسلمانوں کو چاہئے کہ اپنی حالت کو اس کے مطابق پرکھیں اور دیکھیں کہ آیا وہ اس درجے کو پہنچے ہیں یا کہ نہیں۔کیا مسلمانوں میں اب خوف وحزن نہیں۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۷/اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۹)

اِهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا۔[۲] (البقرۃ:۳۹)

یہ حکم اللہ تعالیٰ کے فضل کا نشان تھا۔حضرت آدمؑ غالباً ہند بلکہ سراندیپ میں چلے آئے جیسے

---

۱؎ اُن کے پاس نہیں آئی کوئی نصیحت اُن کے ربّ کی طرف سے نئی۔ ۲؎ یہاں سے سب کے سب نکل جاؤ۔(ناشر)

جابر، ابنِ عمر، سیّدنا علی اور جماعتِ صحابہ اور تابعین اور من بعدھم سے مروی ہے۔ کیونکہ جس مکان پر کسی سے غلطی ہوتی ہے وہ منحوس جگہ اِس قابل نہیں ہوتی کہ محتاط لوگ وہاں رہیں۔ علاوہ بریں ایسے مکان سے ہجرت کرنا آئندہ کے واسطے ہشیار اور خبر دار بنا دیتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۰۹، ۱۱۰)

## خلیفۃ المسیح کا اعلان خلافت۔

میں اس مسجد میں قرآن ہاتھ میں لے کر اور خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مجھے پیر بننے کی خواہش ہرگز نہیں اور نہ تھی اور قطعاً خواہش نہ تھی۔ خدا تعالیٰ کے منشاء کو کون جان سکتا ہے اس نے جو چاہا کیا تم سب کو پکڑ کر میرے ہاتھ پر جمع کر دیا اور اس نے آپ نہ تم میں سے کسی نے مجھے خلافت کا کرتہ پہنا دیا۔ میں اس کی عزت اور ادب کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں باوجود اس کے میں تمہارے مال اور تمہاری کسی بات کا بھی روادار نہیں اور میرے دل میں اتنی بھی خواہش نہیں کہ کوئی مجھے سلام کرتا ہے یا نہیں۔ تمہارا مال جو میرے پاس نذر کے رنگ میں آتا تھا اس سے پہلے اپریل تک میں اسے مولوی محمد علی کو دے دیا کرتا تھا مگر کسی کو غلطی میں ڈالا اور کہا کہ یہ ہمارا روپیہ ہے اور ہم اس کے محافظ ہیں۔ تب میں نے محض خدا کی رضا کے لئے اس روپیہ کو دینا بند کر دیا کہ میں دیکھوں یہ کیا کر سکتے ہیں؟ ایسا کہنے والے نے غلطی کی نہیں بے ادبی کی۔ اسے چاہئے کہ وہ توبہ کر لے میں پھر کہتا ہوں کہ وہ توبہ کر لے، اب بھی توبہ کر لیں۔ ایسے لوگ اگر توبہ نہ کریں گے تو ان کے لئے اچھا نہ ہوگا۔ ایک وقت مجھ سے کسی نے جھگڑا کیا اس وقت کے بعد سے میں ایسے اموال ان کو دیتا نہیں جو مخصوص مجھے ہی دیئے جاتے ہیں۔ ہاں میں انہیں ایک مد میں رکھتا ہوں اور اسے ایسی جگہ خرچ کرتا ہوں جو اللہ تعالیٰ کی رضا کی راہ ہو۔ میں اپنی ذات اور اپنے متعلقین کے لئے تمہارے کسی روپیہ کا محتاج نہیں ہوں اور کبھی بھی خدا تعالیٰ نے مجھے کسی کا محتاج نہیں کیا۔ وہ اپنے غیب کے خزانوں سے مجھے دیتا ہے اور بہت دیتا ہے اور میں اب تک وہ کسب کر لیتا ہوں جو خدا تعالیٰ نے مجھے دیا ہے۔ یاد رکھو میں پھر کہتا ہوں کہ میں تمہارے اموال کا محتاج نہیں ہوں اور نہ تم سے مانگتا ہوں تم میرے پاس اگر کچھ بھیجتے ہو تو اسے اپنے فہم کے

موافق خدا کی رضا کے لئے خرچ کرتا ہوں پھر وہ کون سی بات ہوسکتی تھی کہ میں پیر بننے کی خواہش کرتا۔اب خدا تعالیٰ نے جو چاہا کیا اس میں نہ تمہارا کچھ بس چلتا ہے اور نہ کسی اور کا۔اس لئے تم ادب سیکھو کیونکہ یہی تمہارے لئے بابرکت راہ ہے تم اب اس حبل اللہ کو مضبوط پکڑ لو یہ بھی خدا ہی کی رسن ہے جس نے تمہارے متفرق اجزا کو اکٹھا کر دیا ہے۔پس اسے مضبوط پکڑے رکھو۔تم خوب یاد رکھو کہ معزول کرنا اب تمہارے اختیار میں نہیں۔تم مجھ میں عیب دیکھو آگاہ کردو مگر ادب کو ہاتھ سے نہ دو۔خلیفہ بنانا انسان کا کام نہیں یہ خدا تعالیٰ کا اپنا کام ہے۔اللہ تعالیٰ نے چار خلیفے بنائے ہیں آدمؑ کو، داؤد کو اور ایک وہ خلیفہ ہوتا ہے جو لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ [1] (النور:۵۶) میں موجود ہے اور تم سب کو بھی خلیفہ بنایا۔پس مجھے اگر خلیفہ بنایا ہے تو خدا نے بنایا ہے اور اپنے مصالح سے بنایا ہے خدا تعالیٰ کے بنائے ہوئے خلیفہ کو کوئی طاقت معزول نہیں کرسکتی۔اس لئے تم میں سے کوئی مجھے معزول کرنے کی قدرت نہیں رکھتا اگر اللہ تعالیٰ نے مجھے معزول کرنا ہوگا تو وہ مجھے موت دے دے گا (اَللّٰهُمَّ اَيِّدِ الْاِسْلَامَ وَالْمُسْلِمِيْنَ بِبَقَائِهٖ وَطُوْلِ حَيَاتِهٖ۔ [2] ایڈیٹر) تم اس معاملہ کو خدا کے حوالہ کرو تم معزول کی طاقت نہیں رکھتے میں تم میں سے کسی کا بھی شکر گزار نہیں ہوں۔جھوٹا ہے وہ شخص جو کہتا ہے کہ ہم نے خلیفہ بنایا مجھے یہ لفظ بھی دکھ دیتا ہے کہ جو کسی نے کہا کہ پارلیمنٹوں کا زمانہ ہے دستوری حکومت ہے ایران اور پُرتگال میں بھی دستوری ہوگئی ہے۔ترکی میں پارلیمنٹ مل گیا۔میں کہتا ہوں وہ بھی توبہ کر لے جو اس سلسلہ کو پارلیمنٹ اور دستوری سمجھتا ہے۔کیا تم نہیں جانتے کہ ایران کو پارلیمنٹ نے کیا سکھ دیا اور دوسروں کو کیا فائدہ پہنچایا ہے۔ترکوں کو پارلیمنٹ کے بعد کیا نیند آتی ہے؟ ایرانیوں نے کیا فائدہ اٹھایا۔محمد علی شاہ کے سامنے کتنوں کو غارت کرایا اور اب پچھلوں کو الٹی میٹم آتے ہیں۔ادھر انجمن ترقی واتحاد جو دکھ اٹھا رہی ہے اس کا اندازہ ان خبروں سے کرلو جو طرابلس سے آرہی ہیں۔تم دستوری کو کیا سمجھتے ہو خدا ہی کے فضل سے اور اسی کے رسن کو مضبوط پکڑے رہنے سے کچھ بنتا ہے۔اس لئے میں

---

۱؎ ان کو ضرور خلیفہ بنائے گا زمین میں۔ ۲؎ اے اللہ آپ ؓ کی بقا اور لمبی زندگی کے ذریعہ اسلام اور مسلمانوں کی تائید و نصرت فرما۔

پھر کہتا ہوں وَ اعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا[۱] (ال عمران:۱۰۴) میں تمہیں پھر یاد دلاتا ہوں کہ قرآن مجید میں صاف طور پر لکھا ہے کہ اللہ ہی خلیفے بنایا کرتا ہے۔ یاد رکھو آدم کو خلیفہ بنایا تو کہا اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً[۲] (البقرۃ: ۳۱) فرشتوں نے اس پر اعتراض کر کے کیا خمیازہ اٹھایا۔تم قرآن میں پڑھو جب فرشتوں کی یہ حالت ہے اور انہیں بھی سُبْحٰنَکَ لَا عِلْمَ لَنَآ[۳] (البقرۃ:۳۳) کہنا پڑا تو تم مجھ پر اعتراض کرتے ہو۔اپنا منہ دیکھ لو مجھے وہ لفظ خوب یاد ہیں کہ ایران میں پارلیمنٹ ہوگئی اور دستوری کا زمانہ ہے انہوں نے اس قسم کے الفاظ بول کر جھوٹ بولا بے ادبی کی۔ خدا تعالیٰ کی غیرت نے انہیں دستوری کے نتیجے ایران ہی میں دکھا دیئے ۔ میں پھر کہتا ہوں وہ اب بھی توبہ کر لیں میں دوستوں کو کہتا ہوں لَآ اَسْـَٔلُکُمْ عَلَیْہِ مَالًاؕ اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلَی اللّٰہِ[۴] (ھود:۳۰) میرا مولا مجھے سب کچھ دیتا ہے اگر وہ نہ چاہتا تو جب میں گھوڑے سے گرا تھا تو اس صدمہ سے مرجاتا مگر اسی نے میری حفاظت کی اور جہاں پچھلے سال مجھے بولنے کی طاقت نہ تھی **آج خدا کے فضل سے میں اس سے بھی بلند آواز سے بول سکتا ہوں** (اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِکَ۔ایڈیٹر) پس ایسے خیالات کو چھوڑ دو۔ پھر جو اخباروں میں بعض مضامین دیتے ہو اللہ تعالیٰ کے آگے ڈرو ورنہ تم پر الزام قائم ہوگا۔خوب یاد رکھو اور سن رکھو میری **امانت دیانت** کی حفاظت تم سے نہیں ہوسکتی اور کوئی بھی نہیں کرسکتا۔کل ایک بیوی نے مجھے **سو روپیہ دیا** اس کے بیٹے نے ایک مصیبت سے مخلصی پائی اس نے نذر مانی تھی۔ مجھے وہ روپیہ دیا۔کیا کوئی جان سکتا تھا میری بیوی میرے پاس بیٹھی تھی میں نے سمجھا کہ شائد اس کا دل للچایا ہو۔ میں نے اس دینے والی سے پوچھا کہ کہاں خرچ کریں وہ بولی کہ کسی اچھی جگہ خرچ کرو۔ میں نے وہ جمع کر کے گھر میں نہیں رکھے۔ میرے پاس تین قسم کی رقوم آتی ہیں کچھ کپڑے آتے ہیں یتامیٰ اور مساکین کے لئے اور ایسا ہی روپیہ بھی آتا ہے کوئی روپیہ دیتا ہے کہ جہاں آپ چاہیں خرچ

---

[۱] اور مضبوط پکڑو اپنے آپ کو بچاؤ حبل اللہ کے ذریعہ سے۔ [۲] میں خاص زمین میں ایک نائب حاکم بنانے والا ہوں۔(ناشر) [۳] آپ کی ذات بے عیب' بڑی خوبیوں والی ہے جو تو نے ہمیں بتا دیا ہے اُس کے سوائے ہمیں کچھ معلوم نہیں۔ [۴] میں اس تعلیم پر تم سے کچھ مال بھی نہیں مانگتا میری مزدوری تو اللہ پر ہے۔

کر دیں۔ایک کہتا ہے جہاں میرے مردے کو ثواب پہنچے وہاں خرچ کر دو اور کچھ خیرات بھی آتی ہے۔بعض لوگ مخصوص کر دیتے ہیں اور میں جانتا ہوں کہ وہ خدا تعالیٰ کے خاص منشا کے ماتحت ہوتا ہے کہ یہ تمہاری ذات کے لئے ہے ان تمام اموال میں سے یتامیٰ کے اموال کو تو میں لَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ [1] (الانعام: ۱۵۳) پر عمل کرنے کے لئے محمد علی صاحب کے حوالہ کر دیتا ہوں اور ایسا ہی ان کے کپڑے بھی۔جو اموال میرے پاس آتے ہیں میرے حفاظت کرنے والوں کو تو میرے گوہ کی بھی خبر نہیں تو اموال کی کیا خبر ہو؟ یہ سخت لفظ میں نے ایک خاص وجہ سے بولا ہے۔پھر جو کپڑے ہوتے ہیں بعض وقت ان میں قیمتی کپڑے ہوتے ہیں میں نے ایک دفعہ اپنی بیوی کو کہا کہ ان کو بیچ کر اوسط درجہ کے کپڑے بنا دیا کرو تا کہ وہ زیادہ کے کام آسکیں۔اس نے کہا کہ اگر میں خود لینا چاہوں تو میں نے **اسے جواب دیا کہ ہرگز نہیں۔اگر کوئی اور بیوی ہو جو ہماری رشتہ دار نہ ہو وہ چاہے تو لے سکتی ہے۔**تو ایسے کپڑے بعض وقت ہم بیچ دیتے ہیں گو بہت ہی کم موقع ملتا ہے۔مجھے یہاں شادیاں کرنی پڑتی ہیں اور وہ مسکینوں کی ہوتی ہیں ابھی آٹھ دس نکاح ان دنوں میں ہوئے ہیں اور بجز میری ایک نواسی کے سب مساکین تھے۔ان کو کپڑے اور مختصر سے زیور دینے پڑتے ہیں ایسے اموال سے جو مساکین کے لئے آتے ہیں اسی قسم کی ضرورتیں پوری کی جاتی ہیں۔میں یہ واقعات اپنی برأت کے لئے نہیں کہتا اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے میں تمہاری مدح، مذمت، انکار کی پرواہ نہیں کرتا بلکہ اس لئے سناتا ہوں کہ تم میں سے کوئی بدگمانی کر کے گنہگار نہ ہووے۔ایک عورت نے ایک مرتبہ کہا کہ کپڑوں کے کوٹھے بھر لئے ہیں کوئی حساب تو نہیں۔مجھے خیال ہوا کہ ممکن ہے اس قسم کے وہم مردوں میں بھی ہوں ایسے لوگ اگر ہوں تو توبہ کر لیں ''عشق است و ہزار بدگمانی'' [2] میں تمہارے روپیہ کا محتاج نہیں حضرت صاحب کے وقت میں بھی ایسے اموال میرے پاس آتے تھے اور میں لے لیتا تھا۔میں تمہاری بھلائی کے لئے کہتا ہوں **مجھے تم میں سے کسی کا خوف نہیں اور بالکل نہیں ہاں میں صرف خدا ہی کا خوف رکھتا ہوں۔**پس تم ایسی بدگمانی نہ کرو اور توبہ کرو۔اگر ہمارا گناہ ہے ہمارے ذمہ رہنے دو اگر میں غلطی کرتا ہوں اس بڑھاپے

---

[1] یتیم کے مال کے پاس نہ جاؤ۔(ناشر) [2] ایک عشق ہزار بدگمانیاں پیدا کر سکتا ہے۔(ناشر)

اور اس عمر میں قرآن مجید نے نہیں سمجھایا تو پھر تم کیا سمجھاؤ گے؟ میری یہ حالت ہے کہ بیٹھتا ہوں تو پیر دکھی ہوتے ہیں **کھڑا ہوتا ہوں تو محض اس نیت سے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر خطبہ پڑھتے تھے**۔ میں نہیں جانتا میرا کتنا وقت ہے میں اس راہ سے ناواقف ہوں اِنَّا اُمَّةٌ اُمِّيَّةٌ لَّا نَكْتُبُ وَلَا نَحْسُبُ (صحیح البخاری، کتاب الصوم، باب قول النبی ﷺ لانکتب و لانحسب، روایت نمبر ۱۹۱۳)[۱] میں نے ملازمت بھی کی مگر اس میں بھی گھڑی نہیں رکھی۔ میں نے روٹی بھی نہیں کھائی اور اگر چائے کی پیالی بھی نہ آتی تو اس کا بھی محتاج نہیں تھا۔ تمہاری بھلائی کے جوش میں مَیں ان چیزوں کی پرواہ نہیں کرتا۔ مجھے کیا معلوم ہے کہ پھر کہنے کا موقع ملے گا یا نہیں موقع ہو تو توفیق ہو یا نہ ہو۔ اس لئے میں نے ضروری سمجھا کہ تم کو حق پہنچا دوں۔ پس میری سنو اور خدا کے لئے سنو! اسی کی بات ہے جو میں سناتا ہوں میری نہیں کہ وَ اعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّ لَا تَفَرَّقُوْا[۲] (آل عمران: ۱۰۴) غرض تفرقہ نہ کرو وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا[۳] (آل عمران: ۱۰۴)۔ اللہ کا فضل یاد کرو جب کہ تم باہم اعداء تھے۔

## نظارہ تفریق

اللہ تعالیٰ نے تمہارے دلوں میں محبت پیدا کر دی اور اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تم باہم بھائی بھائی ہو گئے۔ تم خود غور کرو تم جو یہاں موجود ہو سب کے ذوق الگ، سب کی طرز کلام اور طریق بیان جدا، شکلیں الگ اور زبانیں الگ ہیں اور تمہارے لباس ایک دوسرے سے نہیں ملتے، پگڑیوں کے رنگ ان کے باندھنے کے طریق سب جدا جدا ہیں۔ اکبر کے زمانہ میں بڑی خوبصورت پگڑیاں باندھنے کا طریق تھا ایک پگڑی سیدھی سادھی نور دین کی سی تھی دربار میں اس سے کہا گیا کہ تم کو پگڑی باندھنی نہیں آتی؟ اس نے کہا کہ مجھے تو آتی ہے یہ باقی عورتوں

---

۱؎ ہم اُمی لوگ ہیں، نہ ہم لکھتے ہیں اور نہ ہم حساب کرتے ہیں۔ (ناشر) ۲؎ اور مضبوط پکڑو، اپنے آپ کو بچاؤ حبل اللہ کے ذریعہ سے اور ایک دوسرے سے الگ نہ ہو۔ ۳؎ اور اللہ کے احسان نہ بھولو جو تم پر ہیں وہ دن یاد کرو جب تم ایک دوسرے کے دشمن تھے تو اُسی نے تمہارے دلوں میں اُلفت پیدا کی تو اس نعمت سے تم بھائی بھائی ہو گئے۔ (ناشر)

سے بندھوا کر لائے ہیں اگر انہوں نے آپ باندھی ہیں تو پھر بندھوا کر دیکھ لو۔ چنانچہ جب ان کو حکم دیا گیا تو نہ باندھ سکے کیونکہ گھر میں تو بڑے تکلف اور آئینہ سامنے رکھ کر باندھا کرتے تھے۔ عورتوں سے مراد نفس ہی لے لو۔ غرض اس وقت بھی پگڑیوں کی بندش ان کے رنگ اور ململوں اور لمبائی چوڑائی سب باتوں میں فرق ہے۔ یہ اختلاف اور فرق دور تک چلتا ہے ایک خالق ہے ہم سب مخلوق ہیں پھر اختلاف ہے ایک مرد ہے ایک عورت دونوں کے کام الگ ہیں۔ ہر ایک کے اعضاء میں فرق ہے۔ باوجود اس اختلاف کے پھر وہ اتحاد چاہتے ہیں جب ان کا اختلاط ہوتا ہے تو پھر وہ کسی اور کے خواہشمند ہوتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ کوئی بچہ ہو جاوے۔ ہمیں بھی خطوط آتے ہیں کہ دعائیں کرو کسی نے اپنے بچہ کا نام غلام مرزا رکھا مگر وہ زندہ نہ رہا۔ غرض اکیلا ہو کر بیوی چاہتا ہے اس کے آنے پر پھر اولاد چاہتا ہے پھر اولاد کی شادی پھر ان کی اولاد کی خواہش کرتا ہے۔ اختلاف ہے تو کتنا اتحاد ہے تو کس حد تک۔ یہ تمام اختلافات اللہ تعالیٰ کی ہستی کے دلائل ہیں خود اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَ اخْتِلَافُ اَلْسِنَتِكُمْ [1] (الرّوم: ۲۳) فی الحقیقت اگر ایک ہی قسم کے چہرے ہوتے اور ایک ہی قسم کی آوازیں قد و قامت ہوتے تو کیسا دکھ اور مصیبت ہوتی دوست دشمن بیوی بہن میں تمیز نہ ہو سکتی۔

**اختلاف مثمر ہونے کے لئے وحدت چاہتا ہے** پس اختلاف جہاں بہت ہی مفید ہے وہاں باوجود اختلاف کے وحدت کے نظام کو چاہتا ہے تب یہ نتیجہ خیز اور مثمر ہو سکتا ہے۔ میں دیکھتا ہوں ایک دوات ہے وہ آسٹریا، چائنا یا انگلینڈ یا امریکہ سے بن کر آتی ہے۔ پھر سیاہی اور اس کے اجزا کو دیکھو جب تک باہم مل کر متحد نہیں ہو گئے اس سیاہی میں لکھنے اور نقش پذیر ہونے کی طاقت نہیں۔ پھر قلم ہے اس میں آجکل کے قلم کو مدنظر رکھ کر دو تین جزو ہیں کچھ لکڑی ہے کچھ لوہا ہے یہ اجزا اگر باہم نہ ملیں تو قلم نہیں بن سکتا۔ پھر قلم بھی ہو لیکن اگر سیاہی کے ساتھ اس کا تعلق نہ ہو تو کچھ فائدہ نہیں قلم کسی شخص کے ہاتھ میں ہو اور وہ ہاتھ اس کو اس دوات تک لے جاوے اور پھر اس سیاہی سے کاغذ پر کچھ لکھے۔ کاغذ کے مختلف اجزا کو دیکھو اور غور کرو پھر لکھنے کے لئے ہاتھ کی جنبش اور

---

[1] اور تمہاری بولیوں......کا مختلف ہونا بھی۔ (ناشر)

آنکھ کی بصارت اور دماغ کی قوت متفکرہ سے کام نہ لیا جاوے تو کچھ بھی نہیں۔ اب تمام پراگندہ صورتوں پر غور کرو پھر ان کے اتحاد کو دیکھو وہ حالت منتشرہ میں کیا کچھ بھی مفید ہو سکتی تھیں؟ لیکن جب ان میں اتحاد اور اختلاط ہوا اور ایک مرکز پر جمع ہو گئیں تو اس سے کتابیں اور نہایت قیمتی تحریریں پیدا ہو گئیں۔ یہ مضمون بجائے خود بڑا وسیع مضمون ہے اور اس پر غور کر کے نہایت مختصر الفاظ میں یوں کہہ سکتے ہیں کہ **نظام عالم کی رونق اختلاف سے ہے جب جب وہ اختلاف ایک مرکز پر متحد ہو۔** اپنے وجود پر غور کرو کس قدر مختلف چیزوں کا مجموعہ ہے لیکن ان مختلف چیزوں کا اجتماع کیسا خوبصورت بن گیا ہے۔ اب تم سوچو کہ باوجودیکہ تمہارے رنگ وروپ تمہاری شکلیں، علوم، عقول، تعلیم، تربیت، سوسائٹی، مطالعہ کی کتابیں اور خواہشیں جدا جدا ہیں۔ پھر تم دیکھو کہ کیوں اکٹھے ہو کر باہم ایک جگہ جکڑے گئے۔ تناسخ والوں کو اس اختلاف نے غلطی میں ڈالا اور وہ اس اختلاف کو تناسخ کا نتیجہ سمجھ بیٹھے کاش وہ اس اختلاف کی حقیقت پر غور کرتے تو اس **کثرت میں وحدت کا مزہ** پاتے۔ یہ خوب یاد رکھو کہ کثرت میں وحدت کی ضرورت ہے جب تک وحدت نہ ہو کثرت مفید ہی نہیں ہو سکتی۔ دیکھو کلکتہ سے لے کر پشاور تک ایک شاہی سڑک ہے جس پر ریلیں دوڑتی ہیں۔ اب تم غور کرو کہ یہ مختلف قطعات زمین مختلف لوگوں کے قبضہ میں تھے ایک طاقت جس کو گورنمنٹ کہتے ہیں آئی اور اس نے ان قطعات کو مختلف مالکوں سے لے کر ایک کی ملکیت میں شامل کر دیا تب اس کثرت میں وحدت پیدا ہو گئی۔ پھر اینٹوں پتھروں اور مٹی کو مختلف جگہ سے لا کر اس پر جمع کیا بظاہر مختلف چیزیں جمع کر دیں مگر ان کو ایک سطح اور ایک ترتیب میں رکھ کر ایک سڑک کی شکل میں تبدیل کر دیا پھر لکڑی اور لوہے کو بچھا کر اور ایک خاص صورت سے انہیں ملا کر لائن بچھا دی اور **سکۃ الحدید** بن گئی پھر اس لائن پر گاڑیوں کو جمع کیا جن میں مختلف عقلوں اور ہاتھوں کے ذریعہ مختلف چیزوں لکڑی، لوہا، رنگ وغیرہ کو ایک خاص شکل میں بنایا گیا وہ اختلاف بجائے خود قائم رہ کر وحدت کا رنگ پیدا ہو گیا۔ پھر ایک اور چیز جس کو انجن کہتے ہیں ان کے آگے لگا دیا پھر اس انجن میں آگ پانی کوئلہ رکھا گیا سب کی سب مختلف اور متضاد چیزیں تھیں مگر ایک خاص ترکیب سے ان کو ملایا تب ان سے بھاپ پیدا ہو کر حرکت کا موجب ہو گئی اب کلکتہ اور پشاور کے درمیان ریل گاڑی دوڑنے

لگی۔ جوفوائداورآرام اس سے مل رہے ہیں وہ ظاہر ہیں مگر یہ سب کچھ **کثرت فی الوحدت کا نتیجہ ہے۔** اسی طرح پر میں تمہیں کہتا ہوں کہ اختلاف کو رہنے دو مگر اس اختلاف کو وحدت کے مرکز کے نیچے لاؤ کہ یہ مفید اور کارآمد شئے بن جاوے۔ ہمارے لوگ اختلاف کو تو ترقی دیتے ہیں مگر مرکز وحدت سے الگ ہو کر اس صورت میں یہ مفید نہیں بلکہ مضر ہوگا۔ (الحکم جلد ۱۶ نمبر ۳ مورخہ ۲۱ رجنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۴ تا ۷)

فَمَنْ تَبِعَ هُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ۔[1] (البقرۃ:۳۹)

مومن کیا اور ڈر کیا۔ ضرار بن ازدر کی بہن کو دیکھو کہ جہاں ہزار دو ہزار (دشمنان اسلام) کی صف دیکھتی تھیں فوراً اس میں گھس پڑتی تھیں اور چیر کر چھوڑتی تھیں۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۴ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۷)

## ۴۱۔ یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْكُمْ وَ اَوْفُوْا بِعَهْدِیْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَ اِیَّایَ فَارْهَبُوْنِ۔

ترجمہ۔ اے اللہ کے پہلوان کی اولاد! تم میرے ان انعاموں کو یاد کرو جو میں نے تم پر کئے ہیں اور تم میری شریعت کے اقرار کو پورا کرو میں تمہارا اقرار پورا کروں گا (یعنی جزا دوں گا) اور میری ہیبت وجلال کے وقت سے ڈرو۔

تفسیر۔ سارا قرآن شریف حقیقت میں الحمد کی تفسیر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں تین گروہوں کا اور اپنی صفات میں سے چار صفات کا ذکر کیا ہے۔ ایک گروہ کا نام منعَم علیہم ہے۔ بہت سے لوگ منعَم علیہ ہو کر بھی مغضوب بن جاتے ہیں۔ مغضوب علیہ وہ ہوتا ہے جو علم پر عمل نہ کرے اور کسی سے بے جا عداوت رکھے۔ احادیث میں یہود بتائے گئے ہیں ان میں یہی بات ہے کہ بے جا عداوت رکھتے ہیں اور جو اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ہو کر علم نہیں رکھتے اور کسی سے بے جا محبت رکھتے ہیں وہ ضالین ہیں۔ احادیث میں ان کا نام عیسائی آیا ہے۔ یہاں یعقوب کا نام چھوڑ دیا ہے۔ اسرائیل کو یونانی زبان میں س کی بجائے ش بولتے ہیں۔ اشر کے معنے سپاہی، بہادر۔ خدا تعالیٰ نے یعقوب علیہ السّلام کا

---

[1] جو شخص اُن میرے ہدایت ناموں کی پیروی کرے گا اُسے کسی قسم کا نہ آئندہ خوف ہوگا اور نہ گزشتہ ہی عمل کے لئے وہ غمگین ہوگا۔ (ناشر)

یہ نام رکھا ہے کہ وہ خدا تعالیٰ کا بہادر سپاہی ہے۔ ماں باپ نے تو یعقوب نام رکھا تھا اللہ تعالیٰ نے اسرائیل نام رکھا۔ یہاں ہم کو بتایا کہ تم کن اسلاف کی اَولاد ہو۔

انعامات کو یاد کرنے سے یہ فائدہ ہے کہ ہمارے احکامات کی بجا آوری میں سُستی نہ کرو۔ ہمارے احکامات کی بجا آوری کا یہ نتیجہ ہوگا کہ جو نتائج پہلوں کو عطا ہوئے ہیں وہ تم کو بھی عطا ہو جائیں گے۔ بعض اوقات انسان کو ایک اور مشکل پیش آ جاتی ہے وہ یہ کہ بعض آدمی غریب ہوتے ہیں ان کو فکر ہوتا ہے کہ ہم کسی بڑے آدمی کی مخالفت کریں تو ہم کو نقصان پہنچے گا۔

نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ ۔سب سے بڑی نعمت تو رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وجودِ مبارک تھا۔

اُوْفِ بِعَھْدِکُمْ ۔ میرے وعدوں کے پابند ہو جاؤ۔ جو میں نے ان پر ثمرات عطا کرنے کا وعدہ فرمایا ہے وہ میں دے دوں گا۔

چونکہ کسی شرعی حکم پر عمل کرنے میں بعض آدمیوں کو مشکلات ہوتی ہیں اور بڑے آدمیوں کا خوف ہوتا ہے کہ شاید وہ تکلیف دیں۔ اِس لئے فرماتا ہے اِیَّایَ فَارْھَبُوْنِ ڈر صرف میرا ہی رکھو۔

انسان حق بات کا اظہار بوجہ مالی ضعف یا ضعفِ جاہ وجلال یا ضعفِ علم و ہمّت کے نہیں کر سکتا۔ مثلاً ایک آدمی غریب ہے اپنا جتھا نہیں رکھتا پس وہ دوسروں کا محتاج ہے فرماتا ہے کہ تم اظہارِ حق میں کسی کی پرواہ نہ کرو۔ تم میرے وفادار بنو اور میرا ڈر رکھو میں ضرور تمہاری مدد کروں گا۔ یہ ضعفاء کے لئے ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۹، ۱۰)

قرآن سنانے والوں کو یہودیوں، عیسائیوں میں قرآن سنانے کا کم موقعہ ملتا ہے پس جہاں یہ ذکر ہے وہاں مسلمانوں کو متنبّہ کرنا مقصود ہے۔ پس مسلمان کو چاہیے کہ جن ناپسندیدہ کاموں کی وجہ سے یہودی عیسائی عذاب پانے والے ہوئے ان سے بچے اور جن پسندیدہ کاموں کے سبب انعام پائے وہ کرے۔

اس قوم کے مورثِ اعلیٰ کا نام نہیں لیا بلکہ لقب بیان کیا ہے اس سے ان کو شرم اور جوش دلانا مقصود تھا۔ عربی زبان میں اسرائیل کے معنے ہیں خدا کا بہادر سپاہی۔ اِس نام سے یہ غیرت دلائی کہ تم بھی اللہ کے بہادر بنو۔ ہماری سرکار سیّدالابرار سے بڑھ کر اَور کون اللہ کا پہلوان ہے۔ بس اِتنے بڑے انسان کی

اُمّت اور اولاد ہو کر ہم نفس وشیطان کے مقابلہ میں بُزدلی دکھائیں تو ہم پر افسوس ہے!

نِعۡمَتِیَ الَّتِیۡۤ اَنۡعَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ وہ نعمت کیا تھی۔ دوسری جگہ فرمایا کہ تم میں سے انبیاء وملوک بنائے اور وہ کچھ دیا جو دوسروں کو نہ دیا گیا۔

اب اے مسلمانو! تم اپنی حالت پر غور کرو کہ تم پر بھی یہ انعام ہو چکے ہیں۔ اِس کتاب پر ایمان لاؤ کیونکہ اِس کتاب کی خوبی یہ ہے کہ تمام نصائح کی جامع ہے۔ اگر کسی اگلی کتاب میں تحریف ہو چکی ہے تو یہ اسے صاف کرتی ہے۔ (البدر جلد ۸ نمبر ۳ مورخہ ۲۶ رنومبر ۱۹۰۸ء صفحہ ۳)

اِس رکوع میں اللہ تعالیٰ نے حضرت یعقوب کی اولاد کو، بنی اسرائیل کو بہادر سپاہی کے بیٹوں سے خطاب کیا۔ مسلمانوں کو عبرت چاہیے کہ تم بھی کسی بہادر سپاہی کی قوم ہو۔ محمد رسول اللہ تمہارا امام تھا۔ صحابہ کرامؓ اور تابعین کی اولاد ہو۔ تمہیں یاد ہے کہ تم پر کیا کیا فضل ہوئے۔ پہلا فضل تو یہی ہے کہ تم کچھ نہ تھے۔ پیدا ہوئے پھر مسلمان ہوئے۔ قرآن جیسی کتاب تمہیں دی گئی۔ محمد رسول اللہ جیسا خاتم النّبیّین رسول عطا فرمایا۔ تمہیں سمجھانے کے لئے متنبّہ کرنے کے لئے دوسروں کے حالات سناتا ہے کہ ایک قوم کو ہم نے بڑی نعمتیں دی۔ فَکَفَرَتۡ بِاَنۡعُمِ اللّٰہِ[1] (النحل: ۱۱۳) اس قوم نے اللہ کی نعمتوں کی کچھ قدر نہ کی تو ہم نے ان کو بھوک کی موت مارا۔ بھوک کی موت۔ بہت ذِلّت کی موت۔ بہت دُکھ کی موت ہوتی ہے۔ میں نے ان اپنی آنکھوں سے بھوک کی موت مرتے لوگ دیکھے ہیں۔ دودھ ان کے مُنہ میں ڈالیں تو وہ بھی حلق سے نیچے نہیں اترتا۔ کشمیر میں خطرناک قحط پڑا کافر تو سؤر بھی کھاتے ہیں ان کے باورچی خانہ کے اردگرد لوگ جمع ہو جاتے کہ شاید کوئی چھچھڑا مل جائے۔ یہ حالت اضطراری تھی اِس لئے مسلمان معذور تھے۔ پندرہ بڑے بڑے غرباء خانے تھے اور رئیس چار سیر گیہوں خرید کر سولہ سیر کے حساب سے دیتا مگر پھر بھی خدا ہی دے تو بندہ کھائے بندے کی کیا ہی طاقت ہے کہ اتنی دُنیا کی رزق رسانی کر سکے۔ غرض اللہ تعالیٰ ایک قوم کو نعمتیں یاد دلاتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے اَوۡفُوۡا بِعَہۡدِیۡۤ اُوۡفِ بِعَہۡدِکُمۡ مجھ سے جو عہد کیا تھا وہ پورا کرو تو میں وہ عہد پورا کروں گا جو تم سے کیا تھا۔

---

[1] پھر اس نے ناشکری کی اللہ کے انعاموں کی (یعنی نبوت وقرآن وتوحید کی)۔ (ناشر)

اِس کا ذکر پہلے آچکا ہے چنانچہ فرمایا فَاِمَّا یَاْتِیَنَّکُمْ مِّنِّیْ ھُدًی فَمَنْ تَبِعَ ھُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ[1] (البقرۃ:۳۹) یعنی تم میری ہدایت کے پیَرو بنو تو میں تمہیں لَا خَوْفٌ وَّلَا یَحْزَنُوْنَ زندگی دوں گا۔ اس وقت کیسی مصیبت کے دن ہیں۔ سات کروڑ کے قریب مسلمان کہلاتے ہیں چھ کروڑ کے کان میں قرآن کبھی نہیں گیا ایک کروڑ ہوگا جو یہ سنتا ہے کہ قرآن ہے مگر اسے سمجھنے کا موقع نہیں۔ پھر چند ہزار ہیں جو قرآن مجید با ترجمہ پڑھتے ہیں۔ اب یہ دیکھو کہ ان میں عمل درآمد کے لئے کس قدر تیار ہیں۔ میں نے ایک بڑے عالم فاضل کو دیکھا جن کا میں بھی شاگرد تھا۔ وہ ایک پرانا عربی خطبہ پڑھ دیتے تھے۔ ساری عمر اس میں گذار دی اور قرآنِ مجید نہ سنایا حالانکہ علم تھا، فہم تھا، ذہین و ذکی تھے، نیک تھے، دُنیا سے شاید کچھ بھی تعلق نہ تھا۔ پھر ان کی اولاد کو بھی میں نے دیکھا وہ بھی اسی خطبہ پر اِکتفا کرتی۔ میں نے آنکھ سے روزانہ التزام درس کا کہیں نہیں دیکھا۔ ان بعض ملکوں میں یہ دیکھا ہے کہ کسی فِقہ کی کتاب کی عبارت عشاء کے بعد سنا دیتے ہیں۔ پس میں تمہیں مخاطب کر کے سناتا ہوں۔ اللہ فرماتا ہے ہمارے فضلوں کو یاد کرو اور میرے عہدوں کو پُورا کرو میں بھی اپنے عہد پورے کروں گا۔ کبھی ملونی کی بات نہ کیا کرو اور گول مول باتیں کرنا ٹھیک نہیں۔ حق کو چھپایا نہ کرو بحالیکہ تم جانتے ہو۔

قرآن شریف میں دو ہی مضمون ہیں ایک تعظیم لِاَمر اللہِ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے ساتھ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اس کلمہ توحید کی تکمیل کے لئے ہے۔ دوم شفقت علیٰ خلق اللہ۔ اِس مضمون کو کھول کر بیان فرماتا ہے کہ خدا کی تعظیم کے واسطے نمازوں کو مضبوط کرو اور با جماعت پڑھو۔ آجکل تو یہ حال ہے کہ امراء مسجد میں آنا اپنی ہتک سمجھتے ہیں۔ حِرفت پیشہ کو فرصت نہیں۔ زمیندار صبح سے پہلے اپنے گھروں سے نکلتے ہیں اور عشاء کے قریب واپس آتے ہیں۔ ایک وقت کی روٹی باہر کھاتے ہیں۔ پھر واعظوں اور قرآن سنانے والوں کو فرماتا ہے کہ لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو اور اپنے آپ کو بھول جاتے ہو۔ علماء،

---

[1] پھر جب جب تمہارے پاس میری طرف سے ہدایت نامے آتے رہیں گے اُس اُس وقت جو جو شخص اُن میرے ہدایت ناموں کی پیروی کرے گا اُسے کسی قسم کا نہ آئندہ خوف ہوگا اور نہ گزشتہ ہی عمل کے لئے وہ غمگین ہوگا۔ (ناشر)

فقراء، گدّی نشین سب کو ارشاد فرماتا ہے کہ بہادروں کے بیٹے بنو، منافق نہ بنو، حق میں باطل نہ ملاؤ، وفادار بنوتا کہ بے خوف زندگی بسر کرو۔ دوسروں کو سمجھانے سے پہلے خود نمونہ بنو۔ اگر تبلیغ میں کوئی مشکل پیش آ جائے تو استقلال سے کام لو، بدیوں سے بچو، نیکیوں پر جمے رہو، نمازیں پڑھ پڑھ کر دعائیں مانگتے رہو اور یہ یقین رکھو کہ آخر اللہ کے پاس جانا ہے۔ زندگی کا کچھ بھروسہ نہیں۔ میں نے ایک شخص کو دیکھا بادشاہ کے پاس قلم و کاغذ لے کر گیا اِدھر پیش کیا اُدھر جان نکل گئی۔ ایک اَور شخص تھا بڑے شوخ گھوڑے پر سوار میری طرف مصافحہ کیلئے ہاتھ بڑھایا۔ میں نے کہا آپ کا گھوڑا بڑا شوخ ہے۔ کہنے لگا ہاں ایسا ہی ہے۔ میں ادھر گھر پہنچا کہ مجھے اطلاع ملی کہ وہ مر گیا۔ غرض یہ دوست، یہ احباب، یہ آشنا، یہ اقرباء، یہ مال یہ دولت، یہ اسباب، یہ دکانیں، یہ ساز و سامان سب یہیں رہ جائیں گے۔ آخر کار باخداوند۔ اللہ تم پر رحم کرے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۱۶ مورخہ یکم اکتوبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

۴۲۔ وَ اٰمِنُوْا بِمَاۤ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَ لَا تَكُوْنُوْۤا اَوَّلَ كَافِرٍۭ بِهٖ ۠ وَ لَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۫ وَّ اِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ۔

ترجمہ۔ اور اب جو شریعت اتاری ہے اس کو مان لو اس کے انکار کرنے والوں میں اوّل نمبر نہ بنو اور میری آیتوں کو دنیا کے بدلے نہ خریدو۔ مجھ سے ڈرو اور مجھ ہی کو سپر بناؤ۔

تفسیر۔ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ ۔ مُصَدِّقًا بعض عیسائیوں نے اعتراض کیا ہے کہ پھر مسلمان کیوں انجیل پر عمل نہیں کرتے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہم مصدّق ہونے کو تیار ہیں بشرطیکہ انجیل وہ ہو جو عیسٰیؑ پر نازل ہوئی۔ اگر وہ انجیل ہو تو ہم اس کے مصدّق ہیں۔

پھر کوئی چیز مصدّق اُس چیز کے لئے ہو سکتی ہے جو تصدیق کی محتاج ہو۔ مثلاً سبت مناؤ یا یہ کرو تو یہ محتاجِ تصدیق نہیں۔ تصدیق کی محتاج پیشگوئیاں ہوتی ہیں اِسلام کی وجہ سے جو تغیرّ ان کے بلاد اور مذہب میں ہوا۔ عیسائیوں سے ہمارا سوال ہے کہ آیا اس کے متعلق کوئی پیشگوئی تمہاری کتابوں میں ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو وہ پوری ہو چکی۔

تصدیق کے دوسرے معنے سچ کو سچ کہنے والا۔ جھوٹ کو جھوٹ کہنے والے کو مصدّق نہیں کہتے۔

پس جو اِن کتابوں میں سچ ہے اس کو اپنی تعلیم میں لے کر سچا ثابت کر دیا اور جو جھوٹ ہے اس کی تکذیب کر دی۔ مثلاً یہود کہتے ہیں کہ خدا ایک ہے اور مسیحی کہتے ہیں کہ خدا تین ہیں۔ پس فرمایا۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ۔ [1] (المائدۃ:۷۴)

وَ لَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۭ بِهٖ یعنی تم پڑھے ہوئے کافر بنو گے تو اوّل درجہ کے کافر کہلاؤ گے۔ گو مُشرک پہلے کافر ہوئے تھے مگر وہ جاہل تھے۔ اِس لئے پڑھے ہوؤں سے کہا کہ تم اوّل درجہ کے کافر بنو گے کیونکہ تم کو منہاجِ نبوت کا علم ہے اور پھر کافر بنے۔

ثَمَنًا قَلِيْلًا کے یہ معنے نہیں کہ قرآن کی قیمت تھوڑی نہیں لینی چاہیے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جھوٹے مسئلے بنا کے اپنی بڑائی یا دنیا چاہنا بہت برا ہے۔ قرآن مجید میں آیا ہے کہ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ [2] (النسآء:۷۸) جس سے ثَمَنًا قَلِيْلًا کے معنے کھل سکتے ہیں۔

فَاتَّقُوْنِ۔ میرا تقویٰ اختیار کرو۔ (ضمیمہ اخبار بدر جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰)

اوّل نمبر کے کافر نہ بنو یا پہلا بُرا نمونہ تم نہ بنو کہ دوسرے اس سے متأثر ہوں گے اور سب کا گناہ تمہارے ذمّہ پر ہوگا۔ کلامِ الٰہی کی بے ادبی نہ کرو۔ جس شخص نے ''بہار دانش'' لکھی ہے اُس نے کسی سے پوچھا کہ کیا کر رہے ہو؟ جواب دیا اِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيْمٌ ۔ [3] (یوسف: ۲۹) کی تفسیر کر رہا ہوں۔ راگ والی کتاب کسی نے بنائی اور اُوپر لکھ دیا يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ [4] (الزمر:۱۹) یہ سب لَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا کی خلاف ورزی ہے۔

(البدر جلد ۸ نمبر ۳ مورخہ ۲۶ر نومبر ۱۹۰۸ء صفحہ ۳)

## ۴۳، ۴۴۔ وَ لَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَ تَكْتُمُوا الْحَقَّ وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ وَ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ اٰتُوا الزَّكٰوةَ وَ ارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ۔

ترجمہ۔ اور کھرے کھوٹے کو نہ ملا دو اور ناحق نہ چھپاؤ حق کو جب کہ تم کو بخوبی معلوم ہے۔ اور نمازوں

---

[1] البتہ البتہ کافر ہو گئے جنہوں نے کہا اللہ تین میں کا تیسرا ہے۔ (ناشر) [2] تم جواب دو کہ دنیا کا فائدہ تھوڑا ہی سا ہے [3] کچھ شک نہیں کہ تم عورتوں کی تدبیر بڑی ہوتی ہے۔ [4] جو بات سنتے ہیں اور اچھی بات کی پیروی کرتے ہیں۔ (ناشر)

کوٹھیک درست رکھواور زکوٰۃ دیا کرواور اللہ کے سامنے جھکنے والی جماعتوں کے ساتھ تم بھی جھکو۔

تفسیر۔ دُنیا میں ایک فرقہ ایسا بھی ہے کہ راستبازی ان کی فطرت میں داخل ہوتی ہے۔ ایک فرقہ وہ ہے جو حق کو باطل کے ساتھ ملا دیتا ہے اور پھر اپنے تئیں سچّا ثابت کرنے کے لئے حق کو چھپا دیتا ہے۔ بچّے کا حال بیج کی مانند ہے کہ تخم اچھا ہو پر زمین اچھی نہ ہو۔ زمین اچھی ہو تو آب پاشی نہ ہو۔ آب پاشی ہو تو حفاظت نہ ہو۔ پس خوش قسمت انسان کو نیک ماں باپ، نیک ہم نشین، عمدہ تربیت ونگرانی حاصل ہوتی ہے۔ (البدر جلد ۸ نمبر ۵ مورخہ ۱۰؍دسمبر ۱۹۰۸ء صفحہ ۲)

اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ جب کہ تم پر حق واضح ہو چکا ہو۔ یہ سب علماء سے خطاب ہے کیونکہ ایسے لوگ علماء میں بہت ہیں۔ مثلاً ایک امیر شیعہ نے ایک عالم سے پوچھا کہ کربلا جانا بہتر ہے یا مکہ جانا۔ اُس نے جواب دیا مکہ کے واسطے تو زادِراہ اور امن کی شرط ہے اور کربلا کے واسطے یہ شرط نہیں۔ اوہ! کربلا کی اتنی عظمت اور اس کی طرف اپنی جان جوکھوں میں ڈال کر جانا سمجھ کر سُبحان اللہ پڑھتا چلا گیا۔ بعد میں کسی دوست نے پوچھا کہ کیوں حضرت یہ کیا فرمایا۔ کہنے لگے کہ اس نے دھوکہ کھایا۔ میرا مطلب یہ تھا کہ کربلا جانا ثابت ہی نہیں۔ دیکھو اگر اسے حق کہنا منظور ہوتا تو ایسے مشتبہ لفظ نہ بولتا۔

پھر فرمایا کہ نمازیں سنوار سنوار کر پڑھو اور زکوٰۃ دیتے رہو۔ میں نے بہت کم عالموں کو زکوٰۃ دیتے دیکھا ہے۔ ان میں زکوٰۃ کا رواج کم ہے۔

اِرْکَعُوْا ۔ فرمانبرداروں کے ساتھ ہو جاؤ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰)

اَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ ۔ نماز کو قائم کرو۔ بعض کام روزمرّہ کی عادت بن جاتے ہیں۔ پھر ان کا لُطف نہیں رہتا۔ دیکھا گیا ہے کہ زبان سے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی ہو رہا ہے مگر قلب کی توجہ کام کی طرف ہے۔

پس نماز کو سنوار کر پڑھو اور جو معاہدہ نماز میں کرتے ہو عملی زندگی میں اس کا اثر دیکھو۔ زبان سے کہتے ہو اِیَّاکَ نَعْبُدُ ہم تیرے فرمانبردار ہیں مگر کیا فرمانبرداری پر ثابت قدم ہو؟ پھر واعظوں کو ڈانٹا

ہے کہ تم دوسروں کو نیکی کی نسبت کہتے ہو اور اپنے تئیں بھلاتے ہو۔ پس تم دونوں سنانے والے اور سننے والے ثابت قدمی سے کام لو اور دُعا کرو۔ نماز پڑھو کہ یہ دونوں کام خاشعین پر گراں نہیں۔...... جن کو اللہ تعالیٰ کے حضور حاضر ہونے کا یقین ہو وہی حقیقی خشوع کر سکتے ہیں۔

(البدر جلد ۸ نمبر ۵ مورخہ ۱۰؍دسمبر ۱۹۰۸ء صفحہ ۲)

وَاِقَامِ الصَّلٰوۃ۔ صبح کا وقت ہے اور سردی کا موسم ہے۔ رات کو احتلام ہو گیا ہے اور صبح کی اذان ہوئی ہے۔ نماز پڑھنی ہے۔ پھر چستی سے اٹھ کر ٹھنڈے پانی سے غسل کرتا اور نماز میں جا کر شامل ہوتا ہے۔ علیٰ ہذا القیاس۔ عشاء کا وقت ہے یا عصر کا وقت ہے کہ دوکان پر خریداروں کا جمگھٹا لگا ہوا ہے کہ مسجد سے اذان کی آواز آئی ہے۔ اور یہ سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر مسجد کو دوڑتا ہے۔ اسی واسطے صبح اور عشاء کی نماز میں منافق کسل کاہلی کرتا ہے۔

(الحکم جلد ۹ نمبر ۳ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۵ء صفحہ ۱۱)

اللہ تعالیٰ اِن آیات میں اپنے احسانات یاد دلاتا ہے کیونکہ انسان کی فطرت ہے کہ اپنے احسان کرنے والے کا شکر گذار ہوتا ہے اور اس کی فرمانبرداری کرتا ہے اور اس کو خوش رکھنا اپنا فرض جانتا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ انسان کو کہتا ہے کہ تم خدا کے ناشکرے کس طرح بنتے ہو۔ اپنا حال تو دیکھو تم مُردہ تھے، بے جان ذرّات تھے، تمہارا نام ونشان نہ تھا خدا نے تمہیں زندہ، جاندار بنایا پھر تم مر جاؤ گے پھر زندہ کئے جاؤ گے اور خدا کی طرف پھیرے جاؤ گے۔۔ پھر احسانِ الٰہی کو یاد کرو کہ اس نے زمین کی تمام اشیاء تمہارے فائدہ کے واسطے بنائیں۔ پھر تم زمین سے لے کر آسمان تک بلکہ عرش تک نگاہ ڈالو ہر امر میں خدا تعالیٰ کے تمام کاموں کو حق وحکمت سے پُر پاؤ گے۔ کوئی بات ایسی نہیں ہے جس میں کوئی کمزوری یا خرابی نگاہ میں آسکے اور خدا سب باتوں کا علیم ہے وہ تمہارے افعال کو دیکھ رہا ہے اور اُن سے باخبر ہے۔ (البدر جلد ۷ نمبر ۳۵ مورخہ ۱۷؍ستمبر ۱۹۰۸ء صفحہ ۲)

وَارْكَعُوْا سوال نمبر ۳۔ نماز باجماعت کی تاکید میں وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ (البقرۃ: ۴۴) کا ارشاد ہوا ہے۔ وَاسْجُدُوْا وغیرہ نہ ہونے کی مصلحت اور حکمت کیا ہے؟

**جواب**۔ رکوع رکعت کا درمیانی حصہ ہے۔ الفاظ رکوع اور رکعت ایک ہی مادہ سے نکلے ہیں۔ رکعت میں کھڑا ہونا، بیٹھنا، سجدہ کرنا اور رکوع کرنا سب شامل ہے۔ جو شخص نماز باجماعت میں رکوع میں آ کر مل جائے اس کی رکعت ہو جاتی ہے سجدہ میں آ کر ملنے سے وہ رکعت نہیں ہوتی۔ اس واسطے جماعت نماز کی تاکید کے وقت رکوع کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔

(البدر جلد ۱۳ نمبر ۱ مورخہ ۶؍مارچ ۱۹۱۳ء صفحہ ۳)

**۴۵۔ اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَ تَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَ اَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ۔**

ترجمہ۔ بھلا کیا تم دوسروں کو نیکی کرنے کو کہتے ہو اور اپنے آپ کو بھولے جاتے ہو حالانکہ تم کتاب بھی پڑھتے رہتے ہو پھر کیا تم کو کچھ بھی عقل نہیں ہے۔

تفسیر۔ اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ ۔ ایسے نہ بنو کہ لوگوں کو تو نیکی کا حکم کرو اور اپنے تئیں ترک کر دو۔

تَنْسَوْنَ کے معنے ترک کر دینے کے ہیں۔ قرآن شریف میں ایک جگہ آیا ہے نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ۔[۱] (التوبۃ:۶۷)

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۔ تم کیوں نہیں رُکتے۔ عقل ایک صفت ہے جس سے انسان اپنے تئیں بدیوں سے روک سکتا ہے۔

یہ دو گروہ ہوئے۔ ضعفاء اور علماء۔ اب تیسرے گروہ کا ذکر آتا ہے یہ اُمراء کا گروہ ہے۔ ہمارے ملک میں اِن لوگوں کے لئے تو گویا کوئی شریعت ہی نہیں اور نہ کوئی واعظ ہے۔ ہر قِسم کی بدی ان کے لئے مباح ہے۔ ان کی مجلسوں والے نرے خوشامدی ہیں۔ ایک امیر نے بینگن کی تعریف کی۔ حاضرینِ مجلس نے بھی ہاں میں ہاں ملائی۔ دوسرے دن اُس نے بینگن کی مذمّت کی تو وہ بھی مذمّت کرنے لگا۔ ایک دوست نے کہا کہ یہ کیا؟ کہنے لگا میں تو امیر کا نوکر ہوں بینگن کا نوکر نہیں۔ پس امراء کو خصوصیت سے حکم دیتا ہے کہ روزے رکھو، نماز پڑھو۔ یہ طریق مشکل ہے مگر خشوع اختیار کرنے والوں کو نہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰)

---

[۱] انہوں نے اللہ کو چھوڑ دیا تو اللہ نے بھی ان کو چھوڑ دیا۔

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ۔ یہ غلط ہے جو کہا گیا ہے کہ عقل جوہر ہے۔ عقل جوہر نہیں بلکہ ایک صفت ہے۔ قرآن شریف میں آیا ہے۔ لَھُمْ قُلُوْبٌ یَّعْقِلُوْنَ بِھَآ ۔[۱] (الحج:۴۷)
عقل کے معنے ہیں روکنا اور باندھنا۔ جو شخص حکم سن کر پھر نہیں رکتا وہ لا یعقل ہے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۷؍اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۹)

۴۶، ۴۷۔ وَ اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَ الصَّلٰوۃِ ؕ وَ اِنَّھَا لَکَبِیْرَۃٌ اِلَّا عَلَی الْخٰشِعِیْنَ۔ الَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ اَنَّھُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّھِمْ وَ اَنَّھُمْ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور نیکیوں پر ہمیشگی اور بدیوں سے بچنے اور دعائیں کرنے پر مضبوط رہو اور صبر اور دعا کرنا بڑی باتیں ہیں مگر دل سے ڈرنے والوں کے لئے (نہیں)۔ جو یقین رکھتے ہیں کہ انہیں اللہ کے حضور حاضر ہونا ہے اور یقینا یقینا اس کی طرف لوٹ جانا ہے۔

تفسیر۔ اِنَّھَا کی ضمیر مؤنث ہے جو صبر و صلوٰۃ کی طرف پھرتی ہے۔ عربوں میں قاعدہ ہے کہ مذکّر و مؤنث مل جاویں تو مذکر کو ترجیح دیتے ہیں لیکن اگر علیحدہ مؤنث و مذکر کو ضمیر پھیرنا ہو تو مؤنث ہوگا۔ قرآن مجید میں ایک جگہ فرمایا وَ الَّذِیْنَ یَکْنِزُوْنَ الذَّھَبَ وَ الْفِضَّۃَ وَ لَا یُنْفِقُوْنَھَا۔[۲] (التوبۃ:۳۴) ھَا ضمیر فِضَّۃ کے لحاظ سے مؤنث آیا ہے حالانکہ اشارہ دونوں کی طرف ہے۔ یہ انگریزوں میں بھی رواج ہے کہ ہاتھ ملانے، خطاب کرنے میں عورتوں کو مقدّم کرتے ہیں۔ عرب کے شعراء کا بھی یہی مَسلک ہے ایک شعر ہے ؎

وَمَا ذِکْرُ الرَّحْمٰنِ یَوْمًا وَ لَیْلَۃً مَلَکْنَاکَ فِیْھَا لَمْ تَکُنْ لَیْلَۃُ الْبَدْرِ [۳]

اَلَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ۔ یقین کرتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰)

اِسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ میں بھی صبر کے معنے روزے کے کئے گئے ہیں۔ روزے کے ساتھ دُعا قبول ہوتی ہے۔ (البدر جلد ۸ نمبر ۳۳، ۳۴ مورخہ ۱۷؍جون ۱۹۰۹ء صفحہ ۲)

---

۱؎ ان کے دل ایسے ہوتے کہ وہ ان سے سمجھتے۔ (ناشر) ۲؎ اور جو لوگ جمع کرتے ہیں خزانے سونے اور چاندی کے اور ان کو خرچ نہیں کرتے ۳؎ الرحمن کا ذکر دن رات رہا اور کوئی پورے چاند کی رات ایسی نہ تھی جس میں ہم نے تجھے اپنے قبضہ میں نہ لیا ہو۔ (تیرا ذکر غالب نہ رہا ہو) (ناشر)

۴۸۔ یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْكُمْ وَ اَنِّیْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِیْنَ۔

ترجمہ۔ اے یعقوب کی اولاد! تم میرے ان انعاموں کو یاد کرو جو میں نے تم پر کئے تھے اور میں نے ہی تم کو بزرگی دی تھی (اس وقت کے) سب لوگوں پر۔

تفسیر۔ یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ۔ اللہ تعالیٰ مخاطب کرتا ہے ایک قوم کو اور فرماتا ہے کہ تم بہادر سپاہی کی اولاد ہو اور بہادر بنو۔

مَیں سمجھتا ہوں تمہیں بھی مخاطب کر کے یہی کہتا ہے۔ تم اپنے بزرگوں کو دیکھو کہ کس طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ کرام نے اِسلام کی اشاعت میں اپنی جان تک لڑا دی۔ صحابہ ایسے بہادر تھے کہ ایک دفعہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے کہا دریا کے کنارے پر جاؤ کچھ کام ہے۔ تین سَو آدمی روانہ ہوئے اور مَیں حیران ہوں کہ یہ نہیں پوچھا کہ ہماری رَسد کا کیا اِنتظام ہوگا۔ کچھ کھجوریں مدینہ سے لے گئے جو رستے ہی میں ختم ہوگئیں۔ جب کچھ پاس نہ رہا تو کیکر کے پتّے پھانک کر گزارہ کرتے رہے۔ پھر ایک ویل مچھلی مل گئی جس پر تین سو آدمیوں نے سترہ روز تک گزارہ کیا۔ دیکھو اتّباع کی کیا محبت تھی جوان لوگوں میں تھی اب میں دیکھتا ہوں کہ کسی کو مالی نقصان ہی پہنچ جائے یا عزّت میں فرق آجاوے یا کسی کے خیال کے خلاف ہی کوئی حکمِ شرعی ہو تو اسے گراں گزرتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰، ۱۱)

اللہ تعالیٰ ہمارا مالک، ہمارا خالق، ہمارا رازق کثیر اور بے اِنتہا انعام دینے والا مولیٰ فرماتا ہے کہ میری نعمتوں کو یاد کرو۔ انسان کے اندر قدرت نے ایک طاقت ودیعت رکھی ہے کہ جب کوئی اُس کے ساتھ احسان کرتا ہے تو اس کے اندر اپنے مُحسن کی محبت پیدا ہوتی ہے جُبِلَتِ الْقُلُوْبُ عَلٰى حُبِّ مَنْ اَحْسَنَ اِلَيْهَا۔ اور ایسا ہی اُس آدمی سے اُس کے دل میں ایک قِسم کی نفرت اور رنج پیدا ہو جاتا ہے جس سے اُس کو کسی قسم کی تکلیف یا رنج پہنچے اور یہ ایک فطرتی اور طبعی تقاضا انسان کا ہے۔ پس اسی فطرت اور طبیعت کے لحاظ سے اللہ تعالیٰ اِس مقام پر فرماتا ہے کہ اللہ کریم کے احسانوں کا مطالعہ کرو

اوران کو یاد کرکے اس مُحسن اور مُنعم کی محبت کو دل میں جگہ دو۔ اُس کے بے شمار اور بینظیر احسانوں پر غور تو کرو کہ اُس نے کیسی منوّر اور روشن آنکھیں دیں جن سے وسیع نظارۂ قدرت کو دیکھتے اور ایک حَظّ اُٹھاتے ہیں۔ کان دیئے جن سے ہر قسم کی آوازیں ہمارے سننے میں آتی ہیں۔ زبان دی جس سے کیسی خوشگوار اور عمدہ باتیں کہہ کر خود بخود خوش ہو سکتے ہیں۔ ہاتھ دیئے کہ جن سے بہت سے فوائد خود ہم کو اور دوسروں کو پہنچتے ہیں۔ پاؤں دیئے کہ جن سے چل پھر سکتے ہیں۔ پھر ذرا غور تو کرو کہ دُنیا میں اگر کوئی شخص کسی کے ساتھ اَدنیٰ سا احسان بھی کرتا ہے تو وہ اس کا کس قدر ممنون ہوتا ہے اور ہر طرح سے اس احسان کو محسوس کرتا ہے۔...... غرض کل دُنیا کی نعمتوں سے جو انسان مالا مال ہو رہا ہے یہ اس کی ہی ذرّہ نوازیاں ہیں۔ جسمانی نعمتوں اور برکتوں کو چھوڑ کر اب میں ایک عظیم الشان نعمت رُوح کے فطرتی تقاضے کو پُورا کرنے والی نعمت کا ذکر کرتا ہوں۔ وہ کیا؟ یہ اُس کا پاک اور کامل کلام ہے جس کے ذریعے سے انسان ہدایت کی صاف اور مصفّا راہوں سے مطلع اور آگاہ ہؤا اور ایک ظلمت اور تاریکی کی زندگی سے نکل کر روشنی اور نور میں آیا۔ ایک انسان دوسرے انسان کی باوجود ہم جنس ہونے کے، رضا سے واقف نہیں ہو سکتا تو پھر اللہ تعالیٰ کی رضا سے واقف ہونا کس قدر محال اور مشکل تھا۔ یہ خدائے تعالیٰ کا احسانِ عظیم ہے کہ اس نے اپنی رضا کی راہوں کو بتلانے اور اپنی وراء الوراء مرضیوں کو ظاہر کرنے کے لئے انبیاء علیہم السّلام کا سلسلہ قائم فرمایا...... یہ احسان ہے اللہ تعالیٰ کا جو اسلام سے مخصوص ہے کہ بھولی بسری متاع اللہ تعالیٰ، جیسا وقت ہوتا ہے اس کے لحاظ سے اُس کا یاد دلانے والا بھیج دیتا ہے۔ یہ انعام ہے۔ یہ فضل اور احسان ہے اللہ تبارک وتعالیٰ کا...... اِس آیت میں خدا تعالیٰ اُس فطرت کے لحاظ سے جو انسان میں ہے ارشاد فرماتا ہے کہ میری نعمتوں کو یاد کرو جو مَیں نے تم پر کی ہیں۔ وَ اَنِّیْ فَضَّلْتُکُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ (البقرۃ: ۴۸) بنی اسرائیل کو کہتا اور مسلمانوں کو سناتا ہے کہ اور میں نے تم کو دنیا پر ایک قسم کی بزرگی عطا فرمائی ہے۔ خدا تعالیٰ کے حکموں پر چلنے والا آسمانی اور پاک علوم سے دلچسپی رکھنے والا جیسی زندگی بسر کرسکتا ہے اُس سے بہتر اور افضل وہم میں بھی نہیں آ سکتی۔ منافق کا نفاق جب ظاہر ہوتا ہے تو اس کو کیسی شرمندگی اُٹھانی پڑتی ہے۔ جھوٹ بولنے والے کے

جھوٹ کے ظاہر ہونے پر وعدہ خلافی کرنے والے کے خلاف وعدہ پر ان کو کیسا دُکھ ہوتا ہے مگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ماننے والے مذہبی حیثیت سے اپنے پاک اور ثابت شدہ بیّن اور روشن عقائد اور اصولِ مذہب کے لحاظ سے کل دُنیا پر فضیلت رکھتے ہیں۔کیا خدا تعالیٰ کے حضور کوئی صرف دعوے سے افضل ہوسکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔خدا تعالیٰ مخفی در مخفی ارادوں اور نیّتوں کو جانتا ہے اس کے حضور نفاق کام نہیں آ سکتا بلکہ مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ[1] (الشعرآء:۹۰) کام آتا ہے۔

(الحکم جلد ۳ نمبر ۷ مورخہ ۳/ مارچ ۱۸۹۹ء صفحہ ۳ تا ۵)

قرآن کریم عجیب عجیب پیرائے میں نصیحتیں فرماتا ہے۔بہادر سپاہی کی اولاد تم بھی غور کرلو! کوئی اپنے آپ کو سیّد سمجھتا ہے وہ اپنے بڑوں کی بہادری پر کتنا فخر کرتا ہے۔کوئی قریشی کہلاتا ہے وہ سیّدوں کو اپنی جُزو قرار دیتا ہے۔اِسی طرح کوئی مُغل ہے۔کوئی پٹھان، کوئی شیخ۔غرض مخلوق کے تمام گروہ اپنے آپ کو کسی بڑے آدمی سے منسوب کرتے ہیں مگر سوچنے کی بات یہ ہے کہ وہ بڑا آدمی کیوں بنا؟ اپنے اعمال سے۔پس اگر تم ان اعمال کے خلاف کرو گے تو کیا بڑے بن سکتے ہو؟ ہرگز نہیں۔جو بہادری انسان کو بڑا بنا سکتی ہے کیا اُس بہادری کا ترک کر دینا انسان کو بُزدل نہیں بنا سکتا......

پس میرے پیارو! اگر تم بڑوں کی اولاد ہو اور خدا نے تمہیں تیرہ سو برس سے عزّت دی تو بڑوں کے کاموں کو نابُود کرنے والے نہ بنو۔تم خود ہی بتاؤ کہ وہ شرک کرتے، جھوٹ بولتے، دھوکا کرتے، دوسروں کو دُکھ دیتے تھے؟ ہرگز نہیں۔تو کیا تم ان افعال کے مرتکب ہو کر بڑے بن سکتے ہو؟ بنی اسرائیل کو تو خدا نے شام میں بڑائی دی تھی مگر اسلام نے یہاں تک معزّز کیا کہ تمہیں سارے جہان میں عظیم انسان بنا دیا۔اِس نعمت کا شکر کرو کیونکہ یہ آیت نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَ اَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ تمہیں انعاماتِ الٰہی یاد دلانے کے لئے نازل ہوئی ہے۔اگر تم انعامِ الٰہی کی ناقدری کرو گے تو اس کا وعید تیار ہے کیونکہ جس طرح نیکی کا پھل اعلیٰ درجے کا آرام ملتا ہے ایسا ہی بدی کا پھل بھی ذِلّت و اِدبار کے سوا کچھ نہ ہوگا۔یہود کو کُفرانِ نعمت کی سزا میں پہلے مدینہ

[1] ہاں جو آئے گا اللہ کے پاس بے عیب دل لے کر۔(ناشر)

سے نکالا گیا تو لَئِنْ اُخْرِجْتُمْ لَنَخْرُجَنَّ مَعَكُمْ وَ لَا نُطِيْعُ فِيْكُمْ اَحَدًا اَبَدًا ۙ وَّ اِنْ قُوْتِلْتُمْ لَنَنْصُرَنَّكُمْ[۱] (الحشر:۱۲) کہنے والے کچھ کام نہ آئے۔ پھر جب مدینہ سے نکالے گئے تو ان کا کوئی مددگار نہ ہوا۔ اِسی طرح مسلمانوں کے ساتھ بھی معاملہ ہوا۔ سپین سے ایک دن میں نکال دیئے گئے لاکھوں لاکھ تھے جنہوں نے جانے سے ذرا چُون و چرا کی ان کو عیسائی بنا لیا گیا۔ اَب سیاحوں سے پوچھو اسلام کا وہاں نام نشان تک نہیں۔ مسجدیں ہیں اور چند عدالت کے کمرے۔ وہ تمہارے رُلانے کے لئے رکھ چھوڑے ہیں......۔

غرض اگر بنی اسرائیل کو یہ احسان یاد دلایا ہے تو مسلمانوں کے فرعون کو خشکی میں غرق کر کے اس کے بعد کئی انعامات ان پر کئے ہیں۔ اَب اگر وہ ناشکری کریں گے تو سزا پائیں گے۔ جس طرح حضرت موسیٰؑ کو چالیس روز خلوت میں رکھا اُسی طرح ہماری سرکار بھی غارِ حرا میں رہے۔

(الفضل جلد ا نمبر ۱۷ مورخہ ۸؍اکتوبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

اِسْرَآءِيْلَ کے معنے ہیں بہادر سپاہی اے بہادر سپاہی یعنی اسحٰق کی اولاد تم میرے وہ احسانات یاد کرو جو میں نے تم پر اور تمہارے بزرگوں پر کئے۔ احسان اللہ تعالیٰ نے اس لئے یاد دلائے کہ یہ انسان کا فطری تقاضا ہے کہ جب وہ اپنے محسن کے احسانات یاد کرتا ہے تو خواہ مخواہ اُس کے دل میں اپنے محسن کی محبت پیدا ہوتی ہے اور اس کا دل چاہتا ہے کہ میں بھی اپنے محسن کو کسی طرح سے خوش رکھوں۔ اُس کی فرمانبرداری اور اس کا شکریہ ادا کروں کہ شکریہ اور فرمانبرداری میں خدا کی رحمت اور اُس کے فضل کی ترقی کا راز پنہاں ہے۔ اس لئے خدا نے فرمایا کہ اَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ[۲] پھر اگلی آیت میں یہ فرما کر ڈرایا کہ وَ اتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ ۔[۳]

---

۱؎ اگر تم نکال دیئے جاؤ گے ملک سے تو ہم بھی ضرور نکل کھڑے ہوں گے تمہارے ساتھ اور ہم تو تمہارے مقدمہ میں کبھی کسی کی بات نہ مانیں گے اور اگر تم سے لڑائی ہونے لگے گی تو ہم ضرور تمہاری مدد کریں گے۔ (ناشر)

۲؎ اور میں نے ہی تم کو بزرگی دی تھی (اس وقت کے) سب لوگوں پر۔ (ناشر) ۳؎ اور تم اُس دن سے ڈر جاؤ جس دن کوئی آدمی کسی آدمی کے ذرّہ کام نہ آئے گا۔ (ناشر)

ایک طرف تم کو میں اپنے احسانات اس لئے یاد دلاتا ہوں کہ تا تمہاری سوئی ہوئی فطرتیں بیدار ہوکر محسن کے بھیجے ہوئے شخص کو تسلیم کرلیں۔ اگر تم میرے بھیجے ہوئے یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کروتو یاد رکھو کہ جیسی بزرگی میں نے تم کو اپنے اور انبیاء کے قبول کرنے پر دی تھی ویسی اب دوں گا اور تمہارے تمام خوف حزن فَمَنْ تَبِعَ هُدَايَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَ لَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ [1] کے ماتحت دور کردوں گا لیکن اگر تم اس کی اتباع نہیں کروگے تو یاد رکھو کہ ایک وہ دن آنے والا ہے کہ اس وقت کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا۔ نہ اُس روز کسی کی سفارش قبول ہوگی اور نہ کسی کو جرمانہ لے کر بغیر سزا کے چھوڑا جاوے گا اور نہ وہاں پر کوئی کسی کی مدد کرسکے گا۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۳۱ /اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۵۶)

## ۴۹۔ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّ لَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّ لَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّ لَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور تم اُس دن سے ڈر جاؤ جس دن کوئی آدمی کسی آدمی کے ذرّہ کام نہ آئے گا اور نہ کوئی سفارش قبول ہوگی اس کی طرف سے اور نہ کفارہ ہی لیا جائے گا اُس کی طرف سے اور نہ اُن کو کہیں سے مدد ہی ملے گی۔

تفسیر۔ احمدی قوم پھر قادیان کے رہنے والے خصوصیت سے اس پر غور کریں۔ ایک وقت ایسا آجاتا ہے کہ کوئی جی کسی جی کے کام نہیں آسکتا۔ والدہ کو کتنی محبت ہوتی ہے مگر ذرا بچے کے پیٹ میں درد اُٹھے وہ اس درد کو بانٹ ہی نہیں سکتی۔ سب سے زیادہ محبت کرنے والے تو پیر ہوتے ہیں۔ ان پیروں میں سے سب سے بزرگ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جنہوں نے ہمیں ہگنے مُوتنے تک کی جانچ سکھائی۔ پھر ہم نے اپنے امام کو دیکھا۔ میں بیمار ہوتا تو وہ میرے لئے قربانیاں کرتے اور بار بار مکان کی تبدیلی کراتے اور دَم بدم خبر منگواتے۔ ایسا درد کسی میں ہوسکتا ہے؟ پھر بھی جب وہ فوت ہونے لگے تو ہم نے کیا کرلیا۔ بعض وقت سفارش بھی

---

[1] جو جو شخص اُن میرے ہدایت ناموں کی پیروی کرے گا اُسے کسی قسم کا نہ آئندہ خوف ہوگا اور نہ گزشتہ ہی عمل کے لئے وہ غمگین ہوگا۔ (ناشر)

کام دے جاتی ہے مگر ایک وقت سفارش بھی نہیں مانی جاتی۔ مؤاخذہ الٰہی کا وقت ایسا آتا ہے کہ وَ لَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ یہاں شفاعت کی مطلق نفی نہیں ہے کیونکہ اِلَّا بِاِذْنِهٖ کا اِستثناء دوسرے مقام پر موجود ہے۔ وَ لَا يَشْفَعُوْنَ اِلَّا لِمَنِ ارْتَضٰى [1] (الانبیاء:۲۹) قرآن میں آ چکا ہے۔ دیکھو یہودیوں پر ایک وقت آیا کہ لَئِنْ اُخْرِجْتُمْ لَنَخْرُجَنَّ مَعَكُمْ وَ لَا نُطِيْعُ فِيْكُمْ اَحَدًا اَبَدًا وَّ اِنْ قُوْتِلْتُمْ لَنَنْصُرَنَّكُمْ [2] (الحشر:۱۲) کہنے والے بھی کچھ بھی اُن کے کام نہ آ سکے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

اللہ تعالیٰ کے اِنعام یاد کر کے مومن اِس بات کو سوچے کہ ایک وقت آتا ہے۔

وَ اتَّقُوْا يَوْمًا۔ ایک وقت آتا ہے کوئی دوست، آشنا، اپنا بیگانہ کچھ کام نہیں آتا۔ دُنیا میں نمونہ موجود ہے انسان بیمار ہوتا ہے تو ماں باپ بھی اس کی بیماری کو نہیں بٹا سکتے۔ یہ نمونہ اِس بات کا کہ یہ سچّی بات ہے کہ خدا تعالیٰ کی پکڑ کے وقت کوئی کام نہیں آتا۔ کسی کی سپارش اور جرمانہ کام نہیں آتا اس لئے اُس دن کے لئے آج سے ہی تیار رہو۔ پس خدا تعالیٰ کے فضل کو یاد کر کے محبتِ الٰہی کو زیادہ کرو اور غفلتوں اور کمزوریوں کو چھوڑ دو اور اپنے وعدوں پر لحاظ کرو کہ ’’دین کو دُنیا پر مقدّم رکھیں گے۔‘‘ رنج وراحت، عُسر یُسر میں قدم آگے بڑھائیں گے۔ اللہ تعالیٰ کی مخلوق اور بھائیوں سے محبت کریں گے۔ پھر کہتا ہوں کہ یہ بڑی خطرناک بات ہے کہ جو وعدوں کے خلاف کرتا ہے وہ منافق ہوتا ہے۔ جھوٹ اور وعدوں کی خلاف ورزی کرتے کرتے انسان کا انجام نفاق سے مبدّل ہو جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ مجھ کو اور آپ کو اِس سے بچائے اور صدق، اِخلاص اور اعمالِ حَسنہ کی توفیق دے۔ آمین

(الحکم جلد ۳ نمبر ۷ مورخہ ۳ر مارچ ۱۸۹۹ء صفحہ ۶)

لَا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ۔ جب مدینہ کے بنی اسرائیل کو بہکایا تو وہ جلاوطن ہوئے یقیناً یہی دِن مراد ہے۔ قیامت کا ذکر نہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

---

[1] اور اللہ جن سے راضی نہیں وہ ان کی شفاعت نہیں کرتے۔ [2] اگر تم نکال دیئے جاؤ گے ملک سے تو ہم بھی ضرور نکل کھڑے ہوں گے تمہارے ساتھ اور ہم تو تمہارے مقدمہ میں کبھی کسی کی بات نہ مانیں گے اور اگر تم سے لڑائی ہونے لگے گی تو ہم ضرور تمہاری مدد کریں گے۔ (ناشر)

یَوْمًا لَّا تَجْزِیْ ۔ یوم سے مطلب قیامت کا دن بھی ہے اور وہ دن بھی ہے جو خدا نے کفار کو جنگ بدر میں قیامت کے ثبوت میں دکھلایا۔ کیونکہ مومن اور مسلمان تو جزا و سزا کو اپنے عقیدہ کے موافق یقین جانتے ہیں۔ پر کفار کی تسلی بھی تو ضروری تھی کہ دیکھو جس طرح اس دنیا میں جب تم کو خدا کے عقاب سے کوئی نہ بچا سکا تو قیامت میں تم کو کون بچا سکتا ہے اور یہود کے لئے تو وہ دن ہے جب جلاوطن ہوئے اور قریظہ قتل ہوئے۔ (البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۳۱؍ اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۵۶)

## ۵۰۔ وَ اِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَ يَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ؕ وَ فِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ۔

ترجمہ۔ اور وہ وقت بھی یاد کرو جب ہمیں نے تمہیں فرعونیوں کے پنجے سے چھڑایا تھا وہ تمہیں بُری بُری تکلیفیں دیتے تھے تمہارے بیٹوں کو وہ ذبح کر ڈالتے تھے اور تمہاری عورتوں کو وہ جیتا رہنے دیتے تھے یا اُن کی حیا دور کر دیتے تھے اور اس مصیبت میں بھی تمہارے ربّ کی طرف سے تمہارے لئے ایک انعامِ عظیم تھا۔

تفسیر۔ وَ اِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَ يَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ (البقرة:۵۰)۔ یاد کرو جب ہم نے بچایا تم کو فرعونیوں سے تم کو برا دکھ دیتے اور تمہارے بیٹوں کو ذبح کرتے اور تمہاری عورتوں کو زندہ رکھتے۔ اور فرماتا ہے اِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ (البقرة:۵۱)۔ اور جب فرق ڈال دیا ہم نے تمھارے لئے دریا میں اور پھر بچالیا تم کو۔ پھر فرماتا ہے۔ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَ اَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ (البقرة:۵۲)۔ پھر بنالیا تم نے بچھڑے کو معبود پیچھے اس کے اور تم ظالم ہو۔

(ریویو آف ریلیجنز۔ جلد ۷ نمبر ۶ '۷۔ جون' جولائی ۱۹۰۸ صفحہ ۲۷۷)

یَسْتَحْیُوْنَ ۔ عورتوں کو زندہ رکھتے۔ دوسرے معنے میرے نزدیک یہ ہیں کہ ان کے حیا کو سَلب کرتے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍ فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۔ انعام (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

پھر بنی اسرائیل کو اپنے احسانات یاد دلا کر فرماتا ہے کہ دیکھو اس زمانہ کو یاد کرو جبکہ فرعونی تمہاری لڑکیوں کو زندہ رکھتے تھے اور تمہارے لڑکوں کو ذبح کرتے تھے۔ پھر دیکھو ہم نے تم کو ان سے نجات دلائی اور تمہاری آنکھوں کے سامنے ان ظالموں کو غرق کیا۔ کیا یہ کچھ تھوڑا سا احسان تھا۔ پھر جب ہم نے موسیٰ کو کتاب کا وعدہ دیا اور وہ جیسا کہ عبادت الٰہی کے لئے تنہائی کے لئے نہایت مناسب موقع ہوتا ہے کوہ طور پر تم سے علیحدہ چلا آیا تو تم نے اس کے بعد میں خدا کے احسانات کو بھلا دیا اور ایک بچھڑے کو اپنا معبود بنا کر اپنی جان پر ظلم کیا مگر دیکھو ہمارے رحم کو کہ ہم نے تمہاری اس نہایت عظیم الشان خطا کو بھی معاف کر دیا اور یہ اس لئے تا کہ تم شکر کرو۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۳۱ ؍اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۵۶)

## ۵۱۔ وَ اِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَ اَغْرَقْنَاۤ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور وہ وقت بھی یاد کرو کہ جب ہمیں نے تمہارے لئے سمندر کو چیر کر ہٹا دیا۔ پھر سلامتی کے کنارے پر تمہیں پہنچا دیا اور فرعونیوں کو تمہاری آنکھوں کے سامنے وہیں ڈبا دیا۔

تفسیر۔ اور جب الگ کر دیا ہم نے تمہارے لئے دریا کو پھر بچا لیا تمہیں اور غرق کر دیا ہم نے فرعونیوں کو اور تم دیکھتے رہے۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۰۱، ۲۰۲)

فَرَقْنَا بِكُمُ ۔ دریا کو تمہارے لئے الگ کر دیا۔ کس طرح کیا۔ دوسری آیت میں فرمایا ہے فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا [۱] (طٰهٰ: ۷۸) ایک راستہ اِس دریا میں خشک نکال دیا ہے۔

اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ۔ ایک فضل تو یہ تھا کہ دشمن کو ہلاک کر دیا اب دوسرا فضل یہ ہؤا کہ دشمن کو تمہاری آنکھوں کے سامنے ہلاک کیا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

تَنْظُرُوْنَ میں ایک خاص لذّت ہے۔ دشمن کو ہلاک تو کیا مگر آنکھوں کے سامنے۔ دشمن تو مرا ہی کرتے ہیں مگر آنکھوں کے سامنے کسی دشمن کا ہلاک ہونا ایک لذیذ نظارہ ہے جو آخر اس متقی کو نصیب ہؤا۔ (البدر جلد ۷ نمبر ۳ مورخہ ۲۳؍جنوری ۱۹۰۸ء صفحہ ۸)

---

[۱] پھر ان کے لئے راستہ تلاش کر خشک دریا میں۔ (ناشر)

**۵۲، ۵۳۔ وَ اِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰۤى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَ اَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ۔ ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔**

ترجمہ۔اور وہ وقت بھی یاد کرو جب ہم نے موسیٰ کے لئے (اپنے حضور میں ٹھہرنے کے واسطے) چالیس رات میعاد مقرر کی پھر تم نے موسیٰ کے پیچھے بچھڑے کی پوجا شروع کی اور تم مشرک ہو گئے۔ پھر تمہاری (ایسی بے ہودہ حرکت پر بھی) ہم نے تم کو معاف کیا تا کہ تم (ہماری مہربانیوں کو دیکھ کر) شکر گزاری اختیار کرو۔

تفسیر۔ وَ اَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ۔اور تم مُشرک ہو گئے۔ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ[1] (لقمٰن:۱۴)

تَشْكُرُوْنَ۔تا تم قدر کرو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ ؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

عَفَوْنَا۔ اِس لئے کہ اس شرک سے توبہ کر لی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

**۵۴، ۵۵۔ وَ اِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَ الْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۔ وَ اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْۤا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ ؕ فَتَابَ عَلَيْكُمْ ؕ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ۔**

ترجمہ۔اور (وہ بھی یاد کرو) جب ہم نے موسیٰ کو کتاب اور حق اور ناحق میں فیصلہ کرنے والی چیز دی تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔اور جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا اے میری قوم کچھ شک نہیں کہ تم نے ظالمانہ اور مشرکانہ کارروائی کی اپنی جانوں کے لئے کیونکہ تم نے بچھڑے کی پوجا اختیار کی۔ مناسب ہے کہ تم اپنے سچے پیدا کرنے والے کی طرف متوجہ ہو اور اللہ کے حضور اپنی جانوں کو قربان کر دو (مشرک سرداروں کو مار ڈالو) تمہارے واسطے تمہارے پیدا کرنے والے کے نزدیک یہی بہتر ہے۔ اس پر بھی تمہارا رب متوجہ ہوا تمہاری طرف۔ بے شک وہ توبہ کرنے والوں کو بڑا معاف کرنے والا سچی محنت کا بدلہ دینے والا ہے۔

---

[1] کچھ شک نہیں کہ شرک بڑا ہی ظلم ہے۔ (ناشر)

تفسیر۔ اَلْفُرْقَانَ۔ وہ مدد جس سے دشمن اور موسیٰؑ کے درمیان فیصلہ ہؤا وہ یہی کہ فرعون غرق ہو گیا اور بنی اسرائیل نجات پا گئے اور عمدہ ملکوں کے وارث ہوئے۔

حضرت موسیٰؑ علیہ السلام ایک زمانہ میں طُور پر تشریف لے گئے۔ ایک شریر آدمی نے بچھڑا بنایا اوران لوگوں سے کہا کہ یہی موسیٰؑ کا معبود تھا وہ بھول کر پہاڑ پر چلا گیا۔ تم لوگ غالباً تعجب کرو کہ ایک قوم بچھڑے کو کیونکر خدا ٹھہرا سکتی ہے سومَیں تمہیں سناتا ہوں کہ دیکھو آجکل ہندو کیسے ذہین اور چالاک ہیں پھر بھی پتھروں کو معبود سمجھتے ہیں۔ بچھڑے میں تو پھر ایک آواز تھی پتھر میں یہ بات بھی نہیں۔ پھر پتھروں پر ہی اِکتفا نہیں بلکہ جمنا جی، گنگا جی اور اِس قسم کی کئی ندیوں کی پرستش کرتے ہیں۔ خیر یہ تو ہندو ہیں۔ مسلمانوں کا حال بھی اچھا نہیں۔ لاہور دارالسلطنت ہے اس کی نسبت داراشکوہ لکھتے ہیں کہ یہاں تیس ہزار حفّاظ قرآن شریف موجود ہیں باوجود اِس کے پھر علمِ قرآن ایسا مفقود ہے کہ وہاں بھی گھوڑے شاہ کی خانقاہ ہے۔ پھر اِس قسم کی ہزاروں قبریں ہیں جن پر ٹلیاں یا رسّے چڑھتے ہیں۔ اِس کی وجہ کیا ہے؟ صرف یہی کہ کوئی قوم خواہ کس قدر اچھی ہو جب بُروں سے اس کا تعلق ہو تو ان کی رسم و عادت نیکوں میں بھی رواج پذیر ہو جاتی ہے۔ دیکھو مسلمان جانتے ہیں صبر بھی اچھی چیز ہے اور یہ بھی جانتے ہیں کہ بے صبری کا نتیجہ کچھ بھی نہیں اور پھر یہ بھی جانتے ہیں کہ چیخ کر رونا جائز نہیں۔ باوجود اس کے شیعہ کو دیکھ کر سُنّی بھی محرّم میں روتے پیٹتے ہیں اور تعزیئے بناتے ہیں۔ مَیں نے تعزیہ بنانے والوں کو پوچھا ہے کہ یہ واقعی امام حسینؑ کی قبر ہے تو وہ کہتے ہیں نہیں۔ پھر جب یہ جتایا گیا کہ جو دن امام حسینؑ کے قبر بنانے کا ہے اس دن تم اس قبر کو توڑتے ہو تو وہ بہت نادم ہوئے۔

غرض انسان کی غیرت اٹھ جاتی ہے اور وہ بدی کو نیکی سمجھنے لگ جاتا ہے۔ یہاں بنی اسرائیل نے بھی ایسا ہی کیا کہ فرعونیوں میں رہتے رہتے وہ اپنے خدا کو بھُول گئے اور گائے کی عظمت ان کے دِلوں میں گھر کر گئی اور وہ اس کی پُوجا کرنے لگ گئے تو خدا نے فرمایا۔ تُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ تم اپنے گھڑنے والے کی پرستاری کرو۔

فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۔ اِس کے معنے میرے نزدیک یہ ہیں کہ اِس جُرم کے جو سرغنہ ہیں ان کو قتل کر

دو۔ جو عام تھے ان کو خدا نے معاف فرما دیا جیسا کہ آگے فرمایا۔ فَتَابَ عَلَیْکُمْ ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

اَلْفُرْقَانَ۔ جب دشمن کی کمر ٹوٹ جائے۔ (تشحیذ الاذھان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

بڑے تعجب کی بات ہے کہ لوگ شرارتیں کرتے ہیں لیکن سمجھتے نہیں۔ موسیٰؑ نے اپنی قوم کو کہا یٰقَوْمِ اِنَّکُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَکُمْ بِاتِّخَاذِکُمُ الْعِجْلَ (البقرۃ:۵۵) تم نے بچھڑے کو خدا بنالیا اور اپنے اُوپر ظلم کیا حالانکہ خدا کے تم پر بڑے بڑے اِحسان ہیں۔ فَتُوْبُوْٓا اِلٰی بَارِئِکُمْ اپنے پروردگار کی طرف توجہ کرو اور اللہ تعالیٰ نے انسان پر بڑے بڑے فضل و احسان کئے ہیں۔ اس کے قابو میں خدا نے ہر ایک چیز کر دی ہے۔ ہاتھی جیسا بڑا جانور انگوٹھے کے اشارہ پر چلتا ہے۔ اُونٹ کو ایک نکیل کے اشارہ سے چلا لیتا ہے۔ اِسی طرح پر ہزاروں کام جانوروں سے نکالتا ہے۔ طوطے سے توپ بندوق چلوا لیتا ہے۔ بعض لوگ اَحْسَنِ تَقْوِیْم کے یہ معنے کرتے ہیں کہ انسان کو خوبصورت بنایا مگر بعض انسان تو سیاہ رنگ اور بدصورت بھی ہوتے ہیں بلکہ اِس کے معنے یہ ہیں کہ ہر چیز کو اس کے قابو میں کر دیا۔ سرکس میں کسی نے تماشا دیکھا ہوگا کہ کیسے کیسے کام جانوروں سے لیتے ہیں۔ یہ سب اللہ کے اِحسان ہیں۔ ہر قوم میں غریب سے غریب اور امیر سے امیر لوگ موجود ہیں لیکن اُمراء کو خیال تک نہیں آتا کہ ہم پر بڑا احسان ہؤا ہے۔ اِس زمانہ کا بڑا بچھڑا روپیہ ہے جس کے پاس یہ ہوا اس کی بڑی عزت و توقیر ہوتی ہے۔ اگر وہی روپیہ والا اِنسان غریب ہو جاوے تو اُسے پوچھتا بھی کوئی نہیں۔ روپے کے پیچھے خواہ نماز روزہ حج جائے مگر کوئی پرواہ نہیں۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۱۸ مورخہ ۱۵؍اکتوبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

**عجل۔** بچھڑا۔

اے بنی اسرائیل ہم نے تو تم کو تمام جہانوں پر فضیلت دی تھی پر تمہاری عقل کو کیا ہو گیا تھا کہ تم نے ایک بچھڑے کو جو تمہارا خادم ہونے کے سوا مخدوم ہونے کی بھی حیثیت نہیں رکھتا تھا معبود بنا لیا۔ (البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۳۱؍اکتوبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۵۶)

پھر ہم نے کہا۔ اُقْتُلُوْٓا اَنْفُسَکُمْ یعنی ان لوگوں کو قتل کرو۔ جنہوں نے بت پرستی کی۔

بَارِئِكُمْ ۔( خالق کا مرادف نہیں ) مختلف اشیاء میں سے خلاصہ درخلاصہ نکالنے والا۔ انسان کو ممتاز کرنے اور مصیبت سے نکالنے والا۔ اسی کی طرف قرآن مجید میں اشارہ۔مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ۔[۱] (المؤمنون: ۱۳) (البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ٦۱)

## ۵٦ تا ۵۸۔ وَ اِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ۔ ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔ وَ ظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَ السَّلْوٰى ؕ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَ مَا ظَلَمُوْنَا وَ لٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ۔

ترجمہ۔ پھر جب تم نے موسیٰ سے کہا کہ اے موسیٰ! ہم تیری باتوں کو ہرگز نہیں مانیں گے جب تک کہ ہم خود اللہ کو کھلم کھلا سامنے نہ دیکھ لیں تو تمہاری اس گستاخی کی وجہ سے تم کو کڑکتی بجلی نے پکڑ لیا اور یہ تمہارے آنکھوں کے سامنے ہوا۔ پھر اس موت کی حالت سے تم کو ہم نے اٹھا کھڑا کیا تا کہ تم شکر گزار بن جاؤ۔ اور ہم نے تم کو بادلوں کے سایہ میں رکھا اور تم پر مَن و سلویٰ اتارا (اور حکم ہو گیا کہ ) تم پاکیزہ چیزیں کھاؤ ہماری دی ہوئی اور ہم نے ان پر مہربانی کرنے میں کچھ کمی نہیں کی ہمارا تو انہوں نے کچھ نہ بگاڑا مگر وہ اپنا نقصان آپ ہی کرتے رہے۔

تفسیر۔ جَهْرَةً ۔ خدا کو کھلا دیکھ لیں یا یہ بات کھل کر کہہ دی۔

مَوْتِكُمْ ۔ غشی از صاعقہ۔

ظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ ۔ مصیبتوں کے وقت بادلوں کا سایہ بھیجا۔

مَنّ۔ جو رزق بلا محنت کسی انسان کو ملے۔ اَلْكَمْئَةُ مِنَ الْمَنِّ لڑکے جو روٹی کھاتے ہیں میرے خیال میں وہ بھی منّ ہے کیونکہ ان کو وجہ معاش کے لئے کچھ پریشانی نہیں اٹھانی پڑتی۔

سَلْوٰی۔ عربی زبان میں شہد کو بھی کہتے ہیں جو جنگلوں میں بافراط مل جاتا تھا اور چھوٹے چھوٹے پرندوں کو بھی کہتے ہیں۔

---

[۱] مٹی کے خلاصہ سے۔ (ناشر)

ظَلَمُوْنَا۔ ہمارا نقصان نہیں کیا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً۔ یہ گستاخی کی۔

اَلصّٰعِقَةُ ۔ عذاب (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

سخت محنت کے بغیر جو رزق ملتا ہے اس کو عربی میں منّ کہتے ہیں اِس لئے لکھا کہ اَلْکَمْاَةُ مِنَ الْمَنِّ یعنی کھمبی بھی منّ سے ہے اور ترنجبین۔ اور اسی کے معنی میں شیر خشت اور تمام جنگل کی اشیاء۔ اِن سب کو منّ میں داخل کیا گیا ہے۔ ایک دفعہ پنجاب میں قحط پڑا تھا۔ بہت بُڈھے ابھی تک اس کو جاننے والے موجود ہیں اس میں مَرُکنْ نام ایک بُوٹی بہت پیدا ہوئی تھی اسی پر لوگوں کا گذارہ تھا۔ اِسی واسطے اس سال کو مَرُکن کا سال کہتے ہیں۔ اِسی طرح خدا تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو جنگل کے درمیان مصیبت کے ایام میں جنگلی اشیاء سے سہارا بخشا اور بھوک کے عذاب سے ہلاک نہ ہونے دیا......

بنی اسرائیل چالیس برس اس ملک میں رہے جو ملکِ فلسطین اور بحیرہ قُلزم کے درمیان ہے۔ انسانی ضرورتیں بغیر پانی کے پوری نہیں ہوسکتیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان دنوں ضروری وقتوں پر مینہ برسائے یہ ان پر خاص فضل تھا اور کرم کی نگاہ تھی۔ وَ اِلَّا خشک سالیوں میں ہلاک ہوجاتے۔

جب موسیٰؑ کے قصّہ میں مشکلات پیش آویں تو ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملات سے وہ مشکل بخوبی حل ہوسکتی ہے۔ موسیٰؑ کا قصہ بسط کے ساتھ قرآن کریم میں صرف اِسی واسطے ہے کہ ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو موسیٰؑ علیہ السلام کا مثیل قرار دیا گیا ہے چنانچہ آپ کے لئے ضرورت کے موقع پر اللہ تعالیٰ نے بادل کا سایہ کر دیا جیسے کہ غزوۂ بدر اور احزاب میں اور حضرت موسیٰؑ علیہ السلام کی طرح بارش کی سخت ضرورت پیش آئی تو اُس وقت خدا تعالیٰ نے بارش کے ذریعہ مومنوں کو ہلاکت سے محفوظ رکھا۔ اِستسقاء کی نماز ایسے ہی وقتوں کے لئے مسنون ہوئی۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۷،۲۱۸)

انتشاری بجلی سے ہلاکت اور نقصان اگر تم نے نہیں سنا تو کسی سائنسدان سے دریافت کرو اور کچھ ہم بھی بتادیتے ہیں۔ یہ تو ظاہر ہے کہ جس وقت جنابِ موسیٰ علیہ السلام چند منتخب لوگوں کو طُور کے قریب

لے گئے اُس وقت پہاڑ پر آتش افشانی ہو رہی تھی اور بجلیاں اپنی چمک دمک دکھلا رہی تھیں۔ جناب موسیٰ علیہ السلام نے حسبِ ارشادِ الٰہی قوم کو روک دیا تھا کہ پہاڑ کے اُوپر کوئی نہ جاوے اور ہم نے ظاہر کا لفظ اِس لئے استعمال کیا ہے کہ بائیبل کو قرآن پر پال نے ترجیح دی ہے پس اُس نے بائیبل کو پڑھا ہو گا۔ کتاب خروج میں مفصّل موجود ہے اور قرآن کریم کے اِن کلمات طیبات پر اعتراض کیا ہے۔

۱۔ فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ۲۔ ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ (البقرۃ:۵۶، ۵۷) پکڑ لیا تم کو کڑک نے اور حال یہ ہے کہ تم دیکھتے تھے۔ پھر اُٹھایا تم کو تمہاری موت کے بعد تو کہ تم قدردانی کرو۔

صَاعِقَه، صَعَقَ سے نکلا ہے۔ صَعق کے معنی میں لکھا ہے۔

اَلصَّعْقُ اَنْ يُغْشٰى عَلَيْهِ مِنْ صَوْتٍ شَدِيْدٍ يَسْمَعُهٗ وَرُبَّمَا مَاتَ مِنْهُ (مجمع البحار)

صعق یہ ہے کہ بے ہوشی پڑ جاوے کسی پر کسی سخت آواز سے جس کو اس بے ہوش ہونے والے شخص نے سنا اور کبھی اس سے موت بھی ہو جاتی ہے۔

قرآن کریم میں آیا ہے۔

وَ خَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّاۤ اَفَاقَ (الاعراف:۱۴۴) موسیٰؑ بے ہوش ہو کر گر پڑے پس جب افاقہ آیا۔

پھر مجمع البحار میں لکھا ہے۔

يُنْتَظَرُ بِالْمَصْعُوْقِ ثَلَاثًا مَالَمْ يَخَافُوْا عَلَيْهِ نَتَنًا وهُوَ الْمَغْشٰى عَلَيْهِ اَوْ مَنْ يَّمُوْتُ فُجَائَةً وَلَا يُعْجَلُ دَفْنُهٗ۔

جس پر صاعقہ گرے اور اس کو تین دن تک دفن نہ کیا جاوے جب تک سڑ جانے کا ڈر نہ ہو۔ اور یہ وہ ہے جس پر غشی ہو یا اچانک مر جاوے دفن میں جلد بازی نہ کی جاوے۔

مفرداتِ راغب میں لکھا ہے اَلصَّاعِقَه تین قسم کا ہوتا ہے۔

(۱) موت۔ فرمایا ہے فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِي الْاَرْضِ۔[۱] (الزّمر:۶۹)

---

[۱] تو بے ہوش ہو جائیں گے جو آسمان اور زمینوں میں ہیں۔ (ناشر)

(۲) عذاب۔فرمایا ہے اَنْذَرْتُكُمْ صٰعِقَةً مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ۔[۱] (حٰمٓ السجدة:۱۴)
(۳) آگ۔فرمایا۔یُرْسِلُ الصَّوَاعِقَ فَیُصِیْبُ بِهَا مَنْ یَّشَآءُ[۲] (الرعد:۱۴)

اِس بیان سے اِتنا معلوم ہو گیا کہ صاعقہ۔بیہوشی،موت،عذاب اور نار کو کہتے ہیں۔دوسرا لفظ قابلِ غور موت کا لفظ ہے۔موت کے معنی مجمع البحار میں جو لغت قرآن و حدیث کی جامع کتاب ہے یہ ہیں۔

۱۔موت کے معنی سو جانا۔حدیث میں آیا ہے اَحْيَانَا بَعْدَمَا اَمَاتَنَا[۳]۔

۲۔موت کے معنی سکون۔کیا معنی؟ حرکت نہ کرنا۔مَاتَتِ الرِّيْحُ ہَوا ٹھہر گئی۔

۳۔موت،حیات کے مقابلہ ہؤا کرتی ہے اور حیات کے معنی میں آیا ہے قوتِ نامیہ کا بڑھنا۔قرآن کریم میں آیا ہے یُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا (الحدید: ۱۸) زمین کو اللہ تعالیٰ اُس کی موت کے بعد زندہ کرتا ہے۔

۴۔قوتِ حسّیہ کے زوال پر موت بولتے ہیں۔قرآن کریم میں آیا ہے یٰلَیْتَنِیْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا (مریم:۲۴) کیا معنے؟ بچہ جننے سے پہلے میری قوتِ حسّیہ نہ رہتی کہ درد تکلیف دہ ہوتا۔

۵۔جہل و نادانی کو موت کہتے ہیں۔قرآن میں یہ معنے آئے ہیں۔اَوَ مَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ[۴] (الانعام:۱۲۳)

۶۔حزن۔۷۔خوف مکدّر کو موت کہتے ہیں۔قرآن میں یہ محاورہ آیا ہے یَاْتِیْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ (ابراھیم:۱۸) ہر طرف سے اس پر خوف اور غم آتے تھے۔

۸۔ احوالِ شاقہ۔فقر۔ذلّت۔سوال کرنا۔بڑھاپا۔

۹۔ اور معصیّت وغیرہ کو موت کہتے ہیں۔حدیث میں آیا ہے اَوَّلَ مَنْ مَاتَ اِبْلِیْس۔[۵]

---

۱۔ میں نے تم کو ڈرایا ہے ایک ایسے عذاب سے جیسے عاد اور ثمود کی قوم پر ہوا تھا۔ ۲۔ وہی بھیجتا ہے گرنے والی بجلیوں کو پھر ان کو گراتا ہے جن پر وہ چاہتا ہے۔(ناشر) ۳۔ اُس (خدا) نے ہمارے مرنے (سو جانے) کے بعد ہمیں زندہ کیا۔(ناشر) ۴۔ بھلا ایک مردہ تھا پھر ہم نے اس میں جان ڈالی۔ ۵۔ سب سے پہلے جو مرا وہ ابلیس ہے یعنی نافرمانی کر کے روحانی موت مرنے والا پہلا فرد ابلیس ہے۔

۱۰۔ اور آیا ہے اَللَّبَنُ لَا یَمُوْتُ[۱] زندہ سے جو جز وا لگ ہو وہ مردہ ہے مگر دودھ۔ بال۔ اُون مردہ نہیں ہوتے۔

یہ موت کے معنے ہوئے اور اِسی طرح مُفرداتِ راغب میں موت کے بہت معنی بتائے ہیں۔ اور تیسرا لفظ بعث کا ہے۔(۱) بعث کے معنی بھیجنا۔ قرآن میں ہے وَ لَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا ۔[۲] (النحل:۳۷)

۲۔ اُٹھانا۔ قرآن میں ہے ثُمَّ بَعَثْنٰهُمْ[۳] (الکھف:۱۳) حدیث میں ہے فَبَعَثْنَا الْبَعِیْرَ[۴] (صحیح بخاری، کتاب التیمم باب نمبر ا روایت نمبر ۳۳۴)

۳۔ متوجہ کرنا۔ قرآن میں ہے وَلٰكِنْ كَرِهَ اللّٰهُ انْۢبِعَاثَهُمْ[۵] (التوبۃ:۴۶) لیکن خدا نے انہیں متوجّہ کرنا نہ چاہا۔

۴۔ جگا دینا۔ اَتَانِیْ اٰتِیَانِ. فَبَعَثَانِیْ اَیْ اَیْقَظَانِیْ مِنَ النَّوْمِ ۔ انہوں نے مجھے نیند سے جگایا۔

۵۔ بھڑک اُٹھنا۔ قرآن میں ہے اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰىهَا (الشّمس:۱۳) جب کہ انہیں کا بڑا بد بخت بھڑک اُٹھا۔

اور بعث بمقابلہ موت کے بھی ہوتا ہے اِس لئے جس قدر موت کے معنی ہیں ان کے مقابلہ میں بعث ہوگا۔ قرآن میں ہے بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ ۔[۶] (البقرۃ:۵۷)

صَاعِقَه۔ **موت** اور **بعث** کے معنی جب معلوم ہوئے اور سمجھے گئے تو معلوم رہے کہ صاعقہ کے دو طریق ہیں۔ اس کا آنا اور گرنا۔ اس میں تو نقصان کم پڑتا ہے اور ایک دو تین سے زیادہ آدمی اس میں نہیں مرتے۔ دوسرا واپس ہونا اور اس کا اِنتشار کرنا۔ واپسی کے وقت بجلی یا صاعقہ بہت لوگوں کو دُکھ دیتی ہے، غشی ہوتی، ہڈیاں ٹوٹتی، نفاطات نکلتے ہیں۔

---

[۱] دودھ مردہ نہیں ہوتا۔ [۲] ہم نے بے شک ہر ایک امت میں رسول بھیجے۔ [۳] پھر ہم نے اُن کو اٹھایا۔
[۴] پھر ہم نے اس اونٹ کو اٹھایا۔ [۵] لیکن اللہ ہی نے ناپسند کیا ان کا اٹھنا۔ (ناشر) [۶] اس موت کی حالت سے تم کو ہم نے اٹھا کھڑا کیا۔ (ناشر)

اب ہر دو آیہ کریمہ کے معنی بتاتے ہیں مگر اتنا اور یاد رہے کہ یہاں جنابِ الٰہی نے اَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ فرمایا ہے اَهْلَكَهُمُ الصَّاعِقَةُ نہیں فرمایا پھر اس کے ساتھ بتایا ہے کہ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ اِس کے کیا معنے کہ جنہیں بجلی یا صاعقہ نے پکڑا وہ دیکھ رہے تھے۔ لہٰذا اِس آیت شریفہ اَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ (البقرۃ:۵۶) کے یہ معنی ہوئے کہ تم کو خاص صاعقہ نے پکڑ لیا اور تم دیکھ رہے تھے۔

خاص کا ترجمہ ہم نے لفظ ال سے لیا ہے جو الصَّاعِقَه کے پہلے ہے اور اس صاعقہ سے مراد وہ صاعقہ ہے جو رجعت کے وقت انتشار کرتی ہے اور دوسری آیۃ کریمہ کا ترجمہ یہ ہے ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ (البقرۃ:۵۷) پھر اٹھایا ہم نے تم کو تمہاری موت کے بعد۔ چونکہ موت کے معنی میں دکھ اور تکلیف بھی آیا ہے اِس لئے یہاں تکلیف ہی لیں گے کیونکہ معانی مختلفہ میں حسبِ قرینہ و امکان معنی لئے جاتے ہیں۔ ............ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم صاعقہ میں سخت مبتلا ہوئی اور امیدِ زیست نہ رہی اور ایک قسم کی موت ان پر طاری ہوگئی تو جنابِ موسیٰؑ کی اس قوم پر الٰہی رحم ہوا اور آخر وہ بچ گئی۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۳ تا ۲۱۷)

پھر تم نے اس کے بعد ایک بڑی بھاری گستاخی یہ کی کہ تم نے موسیٰ کو یہ کہا۔ اے موسیٰ! ہم تجھ پر اس وقت تک ایمان نہ لائیں گے جب تک کہ تُو ہم کو صاف طور پر خدا کا چہرہ نہ دکھلا دے۔ پھر تم کو بجلی کے عذاب نے پکڑ کر بیہوش کر دیا اور تمہاری حالت مُردوں جیسی ہوگئی مگر ہم نے پھر تم سے اُس غشی کو دور کر دیا تا کہ تم شکر کرو۔

نَرَى اللّٰهَ ۔ ظاہراً۔ علانیہ۔ بعض طبائع الہامات نبی کو سن کر یہ خواہش کیا کرتی ہیں کہ کاش ہم کو بھی رویاء۔ الہام ہونے لگے۔

صَاعِقَةٌ ۔ ایک قسم کی غشی یا مہلک عذاب۔

پھر تمہاری اس خطاء سے بھی درگزر کر کے تم پر یہ اپنا فضل کیا کہ تم کو بلا کسی محنت و مشقت برداشت کرنے کے اعلیٰ درجہ کا کھانا اور تمہاری صحت کے لئے جنگل کی تازہ ہوا دی۔ تم کو آزاد کیا

تا کہ تم سے غلاموں والی عادتیں دور ہو جائیں اور تم بادشاہ بننے کے قابل ہو جاؤ مگر تم نے اس کی ناقدری کی اور کفرانِ نعمت کر کے اپنی ہی جان پر ظلم کیا۔تم شہروں میں بود و باش کرنے اور اعلیٰ اور بلا مشقت کے کھانا کھانے کو چھوڑ کر لہسن، پیاز اور دالوں کے خواہشمند ہوئے۔

سَلْوٰی ۔شہد، بٹیر۔

مَنّ ۔جو رزق بلا محنت و مشقت ملے۔

مِنَ السَّمَآء ۔اٹل، ناگزیر، آسمان سے، بادل سے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۱)

## ۵۹۔وَ اِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا وَّ ادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّ قُوْلُوْا حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَ سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ۔

ترجمہ۔اور جب ہم نے تم کو حکم دیا کہ اس شہر میں داخل ہو جاؤ اور اس میں جہاں چاہو بافراغت کھاؤ اور فرماں بردار ہو کر دروازے سے داخل ہو اور اپنے گناہوں سے پاک رہنے کی دعا (یعنی استغفار) کرتے جاؤ ہم تمہاری سب خطائیں معاف کر دیں گے، اور اچھے کام کرنے والوں پر تو قریب ہی بہت بڑے بڑے فضل کریں گے۔

تفسیر۔ وَ اِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا (البقرۃ:۵۹) اور جب کہا ہم نے داخل ہو تم اس بستی میں پس کھاؤ تم اس سے۔ (ریویو آف ریلیجنز جلد ۷ نمبر ۶، ۷۔جون، جولائی ۱۹۰۸ صفحہ ۲۷۷)

پس پھر جب ہم نے تمہاری خواہش پورا کرنے کے لئے کہا کہ جاؤ شہروں میں رہو اور بافراغت کھاؤ اور پیو اور داخل ہو دروازوں میں فرمانبردار ہو کر دعائیں اور استغفار کرتے ہوئے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۱)

وَ ادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا ۔کسی بستی میں جاؤ تو پکا عہد کر لو کہ فرمانبردار ہو کر رہیں گے اور خللِ امن کے مُرتکب نہ ہوں گے۔

حِطَّةٌ ۔ توبہ کرنے سے ہم تمہارے گناہ بخش دیں گے۔اور سُجَّدًا کا اجر نَزِيْدُ

الۡمُحۡسِنِیۡنَ سے ظاہر ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱)

۶۰۔ فَبَدَّلَ الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡا قَوۡلًا غَیۡرَ الَّذِیۡ قِیۡلَ لَهُمۡ فَاَنۡزَلۡنَا عَلَى الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡا رِجۡزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوۡا یَفۡسُقُوۡنَ۔

ترجمہ۔مگراس جماعت سے ظالم طبع لوگوں نے جو کچھ ان کو کہا گیا تھا کسی اور بات سے بدل دیا اس وجہ سے ہم نے اُن ظالموں پر آسمانی وبا نازل کی کیونکہ انہوں نے نافرمانی کی تھی۔

تفسیر۔مگر ظالموں نے ہماری بتلائی ہوئی دعاؤں کو تبدیل کر کے کچھ کا کچھ بنا لیا۔پس نازل کیا ہم نے اوپر ان کے عذاب ناگزیر بدلے اس کے کہ وہ فسق کرتے تھے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۱)

۶۱، ۶۲۔وَ اِذِ اسۡتَسۡقٰى مُوۡسٰى لِقَوۡمِهٖ فَقُلۡنَا اضۡرِبۡ بِّعَصَاكَ الۡحَجَرَ ؕ فَانۡفَجَرَتۡ مِنۡهُ اثۡنَتَا عَشۡرَةَ عَیۡنًا ؕ قَدۡ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشۡرَبَهُمۡ ؕ كُلُوۡا وَ اشۡرَبُوۡا مِنۡ رِّزۡقِ اللّٰهِ وَ لَا تَعۡثَوۡا فِى الۡاَرۡضِ مُفۡسِدِیۡنَ ۔وَ اِذۡ قُلۡتُمۡ یٰمُوۡسٰى لَنۡ نَّصۡبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادۡعُ لَنَا رَبَّكَ یُخۡرِجۡ لَنَا مِمَّا تُنۡۢبِتُ الۡاَرۡضُ مِنۡۢ بَقۡلِهَا وَ قِثَّآئِهَا وَ فُوۡمِهَا وَ عَدَسِهَا وَ بَصَلِهَا ؕ قَالَ اَتَسۡتَبۡدِلُوۡنَ الَّذِیۡ هُوَ اَدۡنٰى بِالَّذِیۡ هُوَ خَیۡرٌ ؕ اِهۡبِطُوۡا مِصۡرًا فَاِنَّ لَكُمۡ مَّا سَاَلۡتُمۡ ؕ وَ ضُرِبَتۡ عَلَیۡهِمُ الذِّلَّةُ وَ الۡمَسۡكَنَةُ ۚ وَ بَآءُوۡ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ كَانُوۡا یَكۡفُرُوۡنَ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ وَ یَقۡتُلُوۡنَ النَّبِیّٖنَ بِغَیۡرِ الۡحَقِّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوۡا وَّ كَانُوۡا یَعۡتَدُوۡنَ۔

ترجمہ۔اور وہ وقت بھی یاد کرو جب کہ اپنی (پیاسی) قوم کے لئے موسیٰ نے پانی مانگا تو ہم نے ایک تدبیر بتائی کہ تو اپنی لاٹھی پتھر پر مار پس اُس میں بارہ چشمے پانی کے بہہ نکلے اور سب لوگوں نے اپنا (اپنا) گھاٹ معلوم کر لیا اور (حکم ہو گیا کہ) اللہ کی دی ہوئی روزی تم کھاؤ اور پیو اور ملک میں فساد نہ پھیلاتے پھرو۔اور وہ وقت بھی یاد کرو جب تم نے کہا اے موسیٰ! ہم سے تو ایک ہی طرح کے کھانے پر نہیں رہا جاتا تُو اپنے ربّ سے ہمارے لئے دعا مانگ کہ زمین سے جو چیزیں اُگتی ہیں ساگ ہوں

ککڑی ہوں گیہوں (یا لہسن ہوں) مسور اور پیاز ہوں وہ ہمارے لئے پیدا کردے۔ موسیٰ نے کہا کیا تم بہتر چیزوں کو چھوڑ کر ادنیٰ چیزوں کی خواہش کرتے ہو (اچھا) تم کسی شہر میں چلے جاؤ تم، جو تم لوگ مانگتے ہو وہ تمہیں مل جائے گا اور ان پر ذلّت اور مسکینی کی مار پڑی اور وہ اللہ کے غضب میں آ گئے یہ ان کی حالت اس وجہ سے ہوئی کہ انہوں نے اللہ کی آیتوں کا انکار کیا۔ اور وہ ناحق نبیوں سے مقابلہ کرتے تھے اور ان کے درپے قتل رہتے یہ (جرأتیں) اس لئے کیں کہ انہوں نے نافرمانی اختیار کی اور اللہ کی حدوں سے آگے نکل گئے تھے۔

تفسیر۔ وَ اِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ۔ دنیا میں قحط پڑتے ہیں ان کے دُور کرنے کے لئے دوٌ راہیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ مدبّرانِ ملک نے مل کر سوچا کہ اب کیا تدبیر کریں اور پھر جو مجموعی طور سے رائے قائم ہو اس پر عمل کیا چنانچہ اس زمانے میں ریل گاڑی کو قحط کا علاج سمجھا گیا تا کہ جس جگہ پیداوار ہو وہاں سے اس جگہ فوراً پہنچائی جاوے جہاں پیداوار نہیں ہوئی پھر گرانی وارزانی کی اطلاع جلد بہم پہنچانے کے لئے تار ایجاد کی گئی۔

دوسری تجویز یہ ہے کہ جنگلوں کو آباد کر دیا تا کہ لوگوں کے لئے کافی غلہ بہم پہنچ سکے۔ ایک دنیادار تو اِس سے زیادہ کچھ نہیں کر سکتا مگر انبیاء کی راہ ان راہوں سے علیحدہ ہے۔ وہ ہر مصیبت کا علاج اللہ کے حکم کے ماتحت کرتے ہیں۔ دیکھو بعض صحابہ کرام کو جب کفّار سے تکالیف پہنچیں تو وہ اور ملکوں کو ہجرت کر کے چلے گئے مگر نبی کریم خود نہیں گئے بلکہ ایک دن حضرت ابوبکرؓ کے گھر گئے اور فرمایا کہ ہم اور آپ اکٹھے چلیں گے۔ میں امید کرتا ہوں کہ خدا مجھے بھی ہجرت کا حکم دے۔ اوروں نے اگر اپنے ارادے اور تکالیف سے سفر کیا مگر نبی کریم حکمِ الٰہی کے منتظر رہے۔ اسی طرح آپ کے زمانہ میں قحط ہوا۔ آپ اور بھی تدابیر کر سکتے تھے مگر انبیاء کا طریق دعا ہے اسی پر عمل کیا۔ چنانچہ موسیٰؑ علیہ السلام کی قوم کو بھی جب ایسی مصیبت پیش آئی تو انہوں نے پانی مانگا قوم کے لئے کس سے؟ چونکہ یہ بات بدیہی ہے کہ ایک نبی، اللہ ہی سے مانگتا ہے اِس لئے اللہ کا ذکر نہیں کیا۔ اس پر ہم نے الہام کیا۔

اِضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۔اس کے کئی معنے ہیں۔سبھی معنے صحیح ہوں گے۔ایک تو یہ کہ اس پہاڑ پر تم اپنا عصا مارو وہاں بارہ چشمے پھوٹ نکلے اور یہ امر ممکن ہے کیونکہ زمین کے اندر پانی چلتا ہے اور جہاں اللہ کی مرضی ہو پھوٹ نکلتا ہے۔اللہ تعالیٰ نے موسیٰؑ کو کشفِ صحیح عطا کیا۔آپ کو جب اعلامِ الٰہی سے معلوم ہؤا کہ یہاں کوئی پانی قریب ہی جاتا ہے تو برچھا مارا اور اس سے چشمہ پھوٹ نکلا۔میرے خیال میں فلسفی کا اس پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا۔مگر ایک اور معنے بھی مجھے پسند ہیں وہ یہ کہ لے جا اپنی جماعت کو پہاڑ پر۔

عَصَا کے معنے عربی زبان میں جماعتِ اسلام یعنی فرماں بردار جماعت کے ہیں۔لاٹھی کو بھی اِس لئے عَصَا کہتے ہیں کہ اس پر اُنگلیوں کی جماعت اکٹھی ہوتی ہے۔

لَا تَعْثَوْا ۔جب گھر سے بِلا محنت کھانا ملے اور پیٹ بھر جائے تو بعض لوگ فرمانبرداری کی قدر نہیں کرتے اور ان کے دماغ میں باغیانہ خیالات اٹھتے ہیں۔پس وہ امن میں خلل ڈالتے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اللہ نے تمہیں بے محنت رزق دیا تو بجائے شکر، فساد نہ کرو۔عَثِی۔سخت فساد کو کہتے ہیں۔لَا تَعْثَوْا ۔بہت شرارت نہ کرو۔

لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ ۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تمہارے پانی ہی کا انتظام نہیں کیا بلکہ تمہیں اپنی جناب سے طیّب کھانا بھی دیا۔طَعَامٍ وَّاحِدٍ ۔ایک ہی طرز پر یعنی جنگل سے۔

یا یہ کہ مَنّ جو انہیں ملتی تھی وہ ہمیشہ ہی ملتی۔سلوٰی کی نسبت تورات میں لکھا ہے کہ چند روز ملی۔

بَقْلِهَا ۔ترکاریاں زمین کی۔

قِثَّآئِهَا ۔ککڑیاں زمین کی۔

فُوْم لہسن کو کہتے ہیں اور گیہوں کو بھی۔میری سمجھ میں انہوں نے اِن چیزوں کا ذکر کر کے زمیندارہ چاہا۔

بِالَّذِیْ ۔بدلے اِس کے۔

خَيْرٌ ۔یہ خیر کیا تھی سنو! مجھے اِن معنوں پر یقین ہے کہ وہ خیر فرعون کی غلامی اور ماتحتی سے چھڑا کر

جہاں ان کی صحت وقوٰی جسمانی میں فتور آ گیا۔آزادی اور جنگل اور پہاڑوں کی رہائش اور بے محنت رزق کی بخشش تھی۔خدا کا مقصود یہ تھا کہ ان میں حُریت کی روح بھر جائے اور پھر یہ فاتح بنیں مگر انہوں نے اس انعامِ الٰہی کی قدر نہ کی اور کہا کہ زمیندارہ کریں گے۔

بعض حدیثوں سے ثابت ہے کہ آپؐ نے ایک گھر میں زمیندارہ کے آلات دیکھے تو فرمایا ذلّت کے سامان ہیں۔اِس ارشادِ نبوی سے یورپ کی قوموں نے نفع اٹھایا۔دیکھو کہ جنگلوں کو آباد کر دیا ہے مگر وہ زمینیں ہمیں دیتے ہیں۔انگریزوں کو عموماً نہیں دلاتے۔یہ اس لئے کہ انہوں نے دیکھ لیا مسلمانوں کی چار قومیں سیّد، مغل، پٹھان، ترک فاتح ہو کر آئیں لیکن آ کر زمیندارہ شروع کر دیا تو آخرکار کمزور ہو گئیں۔کیونکہ وہی زمین جو کسی مورثِ اعلیٰ کے پاس ہزار بیگہ تھی اولاد میں تقسیم ہوتے ہوتے ہر ایک کے پاس چار چار بیگھ رہ گئی جس سے قوت لایموت بھی حاصل نہیں ہوسکتی۔

خَیْرٌ ۔حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ اچھا جو کچھ تم نے چاہا وہ ہم نے دیا۔جاؤ کوئی گاؤں آباد کرلو مگر ان سے یہ معاہدہ کرلیا کہ شام کے فتح ہونے تک دوسری قوم کے ساتھ رہیں گے۔

ضُرِبَتْ ۔لگادی گئی۔

ذِلَّۃٌ ۔ دن بدن کم ہوتے گئے۔ذلّت کے معنے کمی کے ہیں۔

مَسْکَنَۃُ ۔ بے دست و پا ہو گئے۔زمیندارہ چھوڑ کے کہیں نہ جا سکتے تھے۔پھر یہ غضب زمیندارہ سے نازل نہیں ہوا۔ بلکہ اِس لئے کہ وہ آیات اللہ کا کفر کرتے۔انبیاء کے قتل کی تدبیریں سوچتے رہتے۔یہ جرأت کیوں ہوئی پہلے چھوٹی چھوٹی نافرمانیاں کرتے تھے جن سے جرأت بڑھتے بڑھتے یہاں تک نوبت پہنچی۔اِس بات کا تماشا میں نے آگ سے دیکھا ہے کہ پہلے ایک دِیا سلائی ہوتی ہے جس کی تیلی کے ایک کنارہ پر آگ مخفی ہوتی ہے۔مگر ذرا گھسنے سے وہ بھڑک اٹھتی ہے اور پھر بڑھتے بڑھتے وہ مکانوں اور شہروں کو جلاسکتی ہے۔اِسی طرح گناہ پہلے تھوڑا سا ہوتا ہے پھر بڑھتے بڑھتے فسق و فجور تک نوبت پہنچتی ہے پھر اس سے کفر تک۔ یہاں تک کہ دوزخ کی آگ اس کا انجام ہے۔تم اپنے تئیں پہلے ہی سے بچاؤ تا ہلاکت میں نہ پڑو۔بنی اسرائیل

کی مثال سے عبرت پکڑو۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۱، ۱۲)

اِضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ ۔ اِس کے دو معنی ہیں عصا پتھر پر مارو۔ پانی کا چشمہ کھل گیا۔ اللہ صاحبِ کشف کو آگاہ فرما سکتا ہے کہ اِس پتھّر کے نیچے پانی کا سوتا ہے۔ ۲۔ پہاڑ پر جماعت کو لے جاؤ۔...... فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۔ان مشرکوں مجرموں کو قتل کردو۔

بَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ۔ بتادیا کہ یہ مغضوب علیہم کا ذکر تھا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۷)

فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ[1] (البقرۃ:۶۱) اپنی جماعت کو لے کر پہاڑ پر چلا جا۔ پس بارہ چشمے ایسے جاری ہیں۔

اِس آیت میں تین لفظ ہیں ان کے معنے سنو!

۱۔ الضَّرْبُ ۔اِيْقَاعُ شَيْئٍ عَلٰى شَيْئٍ ۔ مِنْهُ ضَرْبُ الرِّقَابِ ثُمَّ ضَرْبُ الْخَيْمَةِ وَضَرْبُ الذِّلَّةِ ۔ضرب کے معنے ہیں ایک چیز کا دوسری پر مارنا۔ گردن کا مارنا۔ خیمہ کا لگانا اور ذلّت کی مار مارنا اسی سے نکلا ہے۔

۲۔وَ الضَّرْبُ فِي الْاَرْضِ ۔اَلذِّهَابُ فِيهِ وَ مِنْهُ اِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ وَاضْرِبُوْا مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَ مَغَارِبَهَا ۔وَمِنْهُ ضَرَبَ يَعْسُوْبُ الدِّيْنِ ۔ اَیْ اَسْرَعَ الذِّهَابَ فِي الْاَرْضِ فِرَارًا مِنَ الْفِتَنِ ۔(لسان ،تاج،مجمع البحرین)

اور ضَرْب کے معنی ہیں زمین میں جانا اور اسی سے ہے جب تم زمین میں جاؤ اور زمین کی مشرق و مغرب میں جاؤ اور اسی محاورہ سے ہے یعسوب دین چلا یعنی فتنوں سے بھاگ کر جلدی کہیں کو نِکل گیا۔(یعسوب الدین مولیٰ مرتضیٰ علیہ السلام کا لقب ہے)۔

۳۔ وَالضَّرْبُ الْاِقَامَةُ حَتّٰى ضَرَبَ النَّاسُ بِعَطَنٍ اَیْ رَوِيَتْ اِبِلُهُمْ حَتّٰى بَرَكَتْ وَاَقَامَتْ يُقَالُ ضَرَبَ بِنَفْسِهِ الْاَرْضَ ۔ اَیْ اَقَامَ وَالضَّرْبُ يَقَعُ عَلٰى كُلِّ فِعْلٍ وَعَلٰى جَمِيْعِ الْاَعْمَالِ اِلَّا قَلِيْلًا (تاج ،لسان)اور ضرب کے معنی ہیں اقامت کرنا۔ محاورہ ہے لوگوں نے اپنے

---

[1] ہم نے ایک تدبیر بتائی کہ تُو اپنی لاٹھی پتھر پر مار پس اُس میں بارہ چشمے پانی کے بہہ نکلے۔(ناشر)

اپنے ڈیروں میں آرام کیا۔کیا معنی؟ اُونٹ پانی پی کر بیٹھ گئے اور ٹھہرے۔اپنے آپ کو زمین میں ٹھہرایا۔

ضَرَبَ کا لفظ ہر فعل پر اور تمام اعمال پر بجز اندک کے اطلاق پا تا ہے۔خلاصہ۔ضَرَبَ کے معنے ہوئے کسی چیز کا کسی پر ڈالنا۔کہیں جانا۔کہیں اقامت کرنا یا کوئی کام کرنا۔

۲۔اَلْعَصَا: جَمَاعَةُ الْاِسْلَامِ۔

قاموس وصحاح میں ہے۔ شَقُّوْا عَصَا الْمُسْلِمِیْنَ اَیْ اِجْتِمَاعَھُمْ وَاِیْتِلَافَھُمْ۔مسلمان لوگوں کے اتفاق اور باہمی محبّت اور اُلفت کو توڑ دیا انہوں نے۔اور لاٹھی کو اِس لئے عصا کہتے ہیں کہ اس پر اُنگلیاں اور ہاتھ جمع ہوتے ہیں۔

۳۔ حجر کے معنی بادیہ، وادی، ویلی، پتھر۔حدیث جسّاسہ ودجّال میں ہی یَتْبَعُهٗ اَهْلُ الْحَجَرِ اَیْ اَهْلُ الْبَادِیَةِ۔[۱]

پس آیت کا ترجمہ ہوُا۔پس کہا ہم نے لے جا اپنی فرمانبردار جماعت کو یا جا ساتھ اپنی فرمانبردار جماعت کے فلاں بادیہ یا وادی میں۔پس چل رہے تھے وہاں بارہ چشمے۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۰۲ تا ۲۰۴)

وَاِذْ قُلْتُمْ یٰمُوْسٰی لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰی طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادْعُ لَنَا (البقرة: ٦٢) اور جب کہا تم نے اے موسیٰ۔ہم صبر نہ کریں گے ایک طعام پر پس دعا مانگ ہمارے لئے۔

(ریویو آف ریلیجنز جلد ۷ نمبر ۶، ۷۔جون، جولائی ۱۹۰۸ صفحہ ۲۷۷)

اِس رکوع شریف میں ہم لوگوں کو آگاہ کیا گیا ہے کہ انسان دنیا میں کس طرح ذلیل ہوتے ہیں۔کس طرح مسکین بنتے ہیں اور کس طرح خدا تعالیٰ کے عقب کے نیچے آتے ہیں۔کس طرح ابتداء اور انتہا ہوتی ہے؟ بہت سے لوگ دنیا میں ہیں جب وہ بدی کرنا چاہتے ہیں اگر وہ نیکوں کے گھر میں پیدا ہوئے ہیں یا کسی نیکی کی کتاب پڑھتے اور مطالعہ کرتے ہیں تو پہلے پہل ان کو حیا مانع ہوتا ہے اور وہ بدی میں مضائقہ کرتے ہیں۔پہلے چپکے سے ایک چھوٹی سی بدی کر لی۔پھر اس بدی

[۱] اس کے پیچھے پیچھے اہلِ حَجَر یعنی بادیہ نشین چلیں گے۔(ناشر)

میں تکرار کرتے ہیں۔ پھر بدی میں ترقی کرتے ہیں۔ رفتہ رفتہ بدیوں میں کمال پیدا کر لیتے ہیں۔کل جہان میں دیکھو بدی اسی طرح آتی ہے کبھی یکدم نہیں آتی۔ حضرت موسیٰؑ اپنی قوم کو کہتے ہیں کہ جو ہم کہتے ہیں وہ مان لو۔ انہوں نے جواب دیا یہ تو ہم سے نہیں ہوسکتا۔ نافرمانی کا نتیجہ کیا ہوا؟ ذلیل اور مسکین ہو گئے......

ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّ كَانُوْا يَعْتَدُوْنَ کا پہلے انسان ادنیٰ نافرمانی کرتا ہے پھر ترقی کرتا کرتا حد سے بڑھ جاتا ہے......حضرت موسیٰؑ کی قوم باوجود کمزور ہونے کے پانی تک کے لئے اجازت مانگتی ہے۔ حضرت موسیٰؑ نے خدا سے دعا کی۔ حکم ہوا پہاڑ پر جاؤ وہاں پانی بہتا ہے پیو۔ ایک کھانے پر بس نہیں کی۔ کہنے لگے۔ دعا کریں ہم کھیتی باڑی کریں۔ ترکاری، ککڑیاں، لہسن، مسور اور پیاز کھائیں۔ موسیٰؑ علیہ السلام نے فرمایا یہ بڑی غلطی ہے۔ یہ ادنیٰ چیزیں ہیں۔ یہ تو تمہاری محنت سے مل سکتی ہیں۔ کم عقلو! چھوٹے کاموں میں لگ جاؤ گے تو حکومت کس طرح کرو گے۔ ان میں سے جو کمزور تھے ان کو حکم دیا جاؤ کسی گاؤں میں جا کر آباد ہو۔ فُوْمِهَا کا ترجمہ بعض نے گندم کیا ہے یہ غلط ہے میں کبھی نہ کروں گا۔ میں نے ایک کتاب دیکھی اگرچہ وہ مجھے ناپسند آئی مگر میں نے اس کو خرید لیا۔ رات کو مجھے رؤیا ہوا کہ ایک بازار ہے اس میں بہت خوبصورت پیاز اور لہسن خرید لیا۔ جب جاگ آئی تو زبان پر فُوْمِهَا تھا تو سمجھ آئی کہ لہسن پر خوب ہاتھ مارا۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۱۹ مورخہ ۲۲/اکتوبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

وَ اِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ۔ اور جب موسیٰ نے بہ سبب قلت کے اپنی قوم کے لئے پانی کے واسطے دعا کی تو ہم نے کہا کہ اِضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ۔

اِضْرِبْ۔ اپنی جماعت کو پہاڑ پر لے جا یا اپنے عصا کو پتھر پر مار۔ اُس نے ایسا ہی کیا۔ پس وہاں بارہ چشمے موجود ہو گئے۔

اِذِ اسْتَسْقٰى بھی سنت انبیاء ہے۔ حضرت نبی کریمؐ نے بھی نماز استسقا پڑھی ہے۔

عصاء کے معنے جماعت کے بھی ہیں اور لاٹھی پر چونکہ پانچوں اُنگلیاں جمع ہو جاتی ہیں۔ اس لئے اس کو بھی عصاء کہتے ہیں۔

اِنْفَجَرَتْ۔ بہتے تھے۔

فُوْم ۔لہسن۔

پس ہر ایک سردار نے اپنی اپنی قوم کے ساتھ ایک ایک چشمہ پر قبضہ وتصرف کیا۔پس کھاؤ اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے رزق میں سے اور زمین میں فساد مت کرو۔

اور جب کہا تم نے اے موسیٰ! ہم ایک کھانے پر صبر نہیں کر سکتے ۔ پس تُو اپنے ربّ سے ہمارے لئے دعا کر کہ اُگائے ہمارے واسطے اُس چیز سے کہ اُگاتی ہے زمین ۔مثل سبزی ساگ، ککڑیاں ،لہسن ،مسور اور پیاز کے۔حکم ہوا۔کیا بدلتے ہو ادنیٰ چیز کو اعلیٰ کے بدلہ میں۔جاؤ کسی شہر میں اس میں تم کو وہ ملے گا جو تم مانگتے ہو اور اُن پر ذلت اور مسکنت ماری گئی۔اور وہ اللہ کا غضب کما لائے۔

اور یہ سب کچھ اس واسطے ہوا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں کا انکار کرتے تھے۔انبیاء کے ساتھ بغیر حق کے لڑتے تھے۔اور یہ بدلہ تھا اس بات کا کہ وہ حد سے تجاوز کر جاتے تھے۔

اَدْنٰی ۔کھیتی باڑی میں پڑو گے تو ذلیل ہو جاؤ گے کیونکہ خدا نے تو یہ حالت جس سے تم نکلنے کی کوشش کر رہے ہو اس لئے تجویز کی کہ تا تم آزادی پسند ہو۔فرعون کی غلامی کرتے کرتے جو کمینہ خصلتیں تم میں پیدا ہوگئی ہیں وہ دور ہو جائیں اور بادشاہت کرنے کے لئے تم میں طاقت ولیاقت پیدا ہو جائے۔

مَسْکَنَتْ ۔بے دست و پا ہو جانا۔

بنی اسرائیل نے یہ دعا کی اور قبول ہوگئی ۔مگر کیسا نقصان اُٹھایا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض دعاؤں کا قبول ہونا اچھا نہیں بلکہ نہ ہونا ہی اچھا ہوتا ہے۔

یَعْتَدُوْنَ ۔مسلمانوں کی تباہی بھی اسی طرح سے ہوئی چھوٹے گناہوں سے بڑے گناہ پیدا ہوتے ہیں یہاں تک کہ آدمی نبیوں کے قتل کرنے پر آمادہ ہو جاتے ہیں ۔افسوس ہے کہ اس زمانہ کے مسلمان ان تمام مصائب میں گرفتار ہیں لیکن اب تک کروٹ نہیں بدلتے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۱، ۶۲)

۶۳۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ الَّذِیْنَ هَادُوْا وَ النَّصٰرٰی وَ الصّٰبِـِٕیْنَ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَ عَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ۔

ترجمہ۔ جولوگ مسلمان ہیں اور جو یہودی کہلاتے ہیں اور نصاریٰ اور ستاروں کو پوجنے والے ہمہ حق بولنے والے صابی (ان میں سے کوئی ہو) جس نے سچے دل سے اللہ اور قیامت کو مانا اور بھلے کام کئے تو ایسے لوگوں کو اُن کے ربّ کی طرف سے ضرور اجر ملے گا اور نہ اُن کو کوئی آئندہ غم ہوگا اور نہ گزشتہ ہی عمل کے لئے وہ غمگین ہوں گے۔

تفسیر۔ یہاں تین باتوں کا ذکر آیا ہے ایک تو یہ کہ اسلام کے بعد دوسروں کے ساتھ تعلّقات کیسے ہوں؟ دوم ایمان کے بعد ہمارا عمل درآمد کیسا ہو؟ سوم یہ کہ اگر کہا نہ مانو گے تو حال کیا ہوگا؟

فرماتا ہے جو لوگ کسی قسم کے ایمان کا دعویٰ کرتے ہیں خواہ دہریہ ہی ہوں غرض پابند ہوں کسی چیز کے کسی اصل کے۔ پھر وہ خواہ یہودی ہوں یا عیسائی ہوں یا صابی۔ جو کوئی اللہ پر اور یومِ آخرت پر ایمان لاتا ہے۔

اِن دو باتوں کا ذکر اِس لئے کیا کہ ایمان کی جڑ اللہ پر ایمان ہے اور ایمان منتہی آخرت پر ایمان اور جو آخرت پر ایمان لاتا ہے اس کا نشان بھی بتا دیا کہ وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ یُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ هُمْ عَلٰی صَلَاتِهِمْ یُحَافِظُوْنَ (الانعام:۹۳) وہ ایک تو تمام قرآن مجید پر ایمان لاتا ہے دوم اپنی صلوٰۃ کی محافظت کرتا ہے۔ آج ہی ایک نوجوان سے میں نے پوچھا نماز پڑھتے ہو؟ اُس نے کہا صبح کی نماز تو معاف کرو۔...... باقی پڑھتا ہوں۔ یہ مومن کا طریق نہیں ہے۔ ایک مقام پر فرمایا اَفَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ وَ تَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ (البقرة:۸۶) پس تمام کتاب پر ایمان و عمل موجبِ نجات ہے۔ اِس آیت میں اللہ نے بتا دیا ہے کہ ایک ہندو، ایک عیسائی، ایک چوہڑا، ایک چمار جب لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھتا ہے اور یومِ آخرت کا قائل ہو جاتا ہے تو وہ مسلمان بنتا ہے اور پھر تم سب ایک ہو جاتے ہو۔ یہ اخوّت اسلام کے سوا کسی مذہب میں نہیں۔ میں نے دیکھا ہے کہ شرفاء، حکماء، غرباء، ایک صَف میں مل کر کھڑے ہوتے ہیں۔ اِس فرمانبرداری کا نتیجہ بھی بتا دیا کہ وہ لَاخَوْف

وَلَایَحْزَن زندگی بسر کرتا ہے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲۱ مورخہ ۵ ؍نومبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

تحقیق وہ لوگ جو مسلمان ہوئے خواہ وہ یہودی تھے یا عیسائی تھے یا صائب تھے۔ پس جو اللہ تعالیٰ پر آخرت پر ایمان لے آئے اور نیک اعمال کرنے لگے اُن کے ان نیک کاموں کا خدا بدلہ دے گا اور اُن سے تمام خوف وغم دور کردے گا۔

صَابِئ۔ اپنے آپ کو دین ادریس پر سمجھتے ہیں اور بعض حضرت یحییٰ کو اپنا مطاع مانتے ہیں۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ ؍نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۲)

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۔ چونکہ اس وقت ایک مذہبی جنگ شروع تھی اِس واسطے تمام قومیں خوف کی حالت میں تھیں کہ خدا جانے ہمارا مذہب اور ہماری عزت باقی رہتی ہے یا نہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جو مومن ہیں ان کا نشان یہ ہے کہ ان کے لئے کوئی ڈر نہیں اور نہ ان میں حزن باقی رہے گا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۱۸ ؍فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۲)

بعض لوگ قرآن مجید کی اِس آیت اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ الَّذِيْنَ هَادُوْا وَ النَّصٰرٰى وَ الصّٰبِـِٕيْنَ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَ عَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَ لَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ (البقرۃ: ۶۳) سے غلط فہمی میں پڑے ہیں۔ ان کا اعتقاد ہے کہ جو لوگ مسلمان ہوں، یہودی ہوں، صابی ہوں، جو ایمان لائیں اللہ پر اور روزِ آخرت پر اور عمل کریں نیک۔ پس ان کے لئے ربّ کے حضور اَجر ہے۔ نہ ان کو خوف ہے نہ حزن۔ مطلب یہ ہے کہ بس اللہ کو مان لینا اور روزِ آخرت پر ایمان نجات کے لئے کافی ہے مگر یہ ان کی غلطی ہے کیونکہ قرآنِ مجید کے متعدّد مقامات میں اِس مسئلہ کو واضح کیا گیا ہے کہ یومِ آخرت پر ایمان لانا کن لوگوں کو نصیب ہوتا ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۷۔ جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۴)

## ۶۴۔ وَ اِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَ رَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ خُذُوْا مَاۤ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّ اذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور وہ وقت بھی یاد کرو جب ہم نے تم سے شریعت کی پابندی کا اقرار لیا اور تم کوہِ طُور کے نیچے تھے کہ ہمارے دیئے ہوئے احکام خوب مضبوطی سے پکڑو اور بہ خوبی یاد کرلو ان احکام کو جو اس میں

بیان کئے گئے ہیں تا کہ تم دکھوں سے بچو۔

تفسیر۔ مِیْثَاق ۔ پکا وعدہ۔ رَفَعْنَا ۔اونچا رکھا ہم نے تم پر طور کو۔

بنی اسرائیل سے کچھ لوگ حضرت موسیٰ ؑ کے ساتھ اس شوق میں گئے کہ ہم بھی مکالمات الٰہیہ سنیں۔حضرت موسیٰ ؑ نے انہیں ہدایت کی کہ میں پہاڑ پر جاتا ہوں تم یہاں پہاڑ کے نیچے انتظار کرو۔ جب جناب الٰہی سے ارشاد ہوگا تمہیں اس دعا کے مقام پر بلالوں گا۔ چونکہ انہیں پہاڑ کے نیچے رہنے کی سخت تاکید کی ۔اس لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے تم پر پہاڑ کو اونچا رکھا۔ (پھر اس میں زلزلہ آیا۔جس سے وہ سمجھے کہ وہ ہم پر گر پڑنے والا ہے )۔

ہمارے ملک میں بھی ایسے محاورات بولے جاتے ہیں جیسے راوی پر لاہور آباد ہے یا راوی لاہور کے نیچے بہتی ہے اور قرآن کریم میں ہے۔ دَخَلُوْا عَلٰی یُوْسُفَ ۔اس سے یہ مراد تو نہیں کہ سب بھائی آکر یوسف کے اوپر چڑھ بیٹھے۔ایک حدیث سے بھی یہ محاورہ صاف ہو جاتا ہے وہ ہجرت کی حدیث ہے جس میں حضرت ابو بکرؓ فرماتے ہیں۔ فَرَفَعَ لَنَا الْجَبَلَ ۔

وَاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ ۔ جو کچھ اس میں ہے اس پر عمل کرو۔

تَتَّقُوْنَ ۔ تا کہ تم دکھوں سے بچ جاؤ۔

مخاطب بنی اسرائیل ہیں مگر ہمیں سمجھا تا ہے کہ غار حرا میں رسول کریم بھی اوپر گئے تھے اللہ نے انہیں وہاں کتاب دی۔تم اس پر عمل کرو تا کہ دکھوں سے بچ جاؤ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۷ مورخہ ۲۵ رفروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۲، ۱۳)

اور جب لیا ہم نے مضبوط وعدہ تمہارا اور اُوپر رکھا ہم نے تم پر طُور کو۔لو جو دیا ہم نے تمہیں قوّت سے اور عمل کرو جو اس میں ہے تو کہ تم متقی بن جاؤ۔

دوسرے مقام پر رَفَعْنَا کے بدلہ آیا ہے نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ وَّ ظَنُّوْۤا اَنَّهٗ وَاقِعٌۢ بِهِمْ [1] (الاعراف:۱۷۲) مجاہد جو قرآن کے معانی بیان کرنے میں عظیم الشّان تابعی ہے

[1] ہم نے بلند کیا پہاڑ کو ان پر گویا وہ چھتری ہے اور انہوں نے یقین کیا کہ وہ اب ان پر گرا۔ (ناشر)

اس نے کہا ہے نَتَقْنَا کے معنی زَعْزَعْنَا کے کئے ہیں۔زَعْزَعْنَا کے معنے ہوئے ہلا دیا ہم نے۔ اور فرّاء نے کہا ہے نَتَقْنَا کے معنی رَفَعْنَا کے ہیں اور رَفَعْنَا کے معنے ہیں اُوپر رکھا ہم نے۔کیا تم نے نہیں سنا کہ راوی لاہور کے نیچے بہتی ہے اور لاہور راوی کے اُوپر آباد ہے۔ٹیمس لندن کے نیچے بہتا ہے۔پہاڑوں میں ایسے نظارے عام ہیں کہ پہاڑ سر پر ہوتا ہے اور اگر زلزلہ پہاڑ میں آ رہا ہو اور پہاڑ آتش فشاں ہو تو اَور بھی وہ نظّارہ بھیانک ہو جاتا ہے......

معنی آیت کے اِس صورت میں یوں ہوئے جب بلند کیا تم پر اس چیز کو جو طُور میں نازل ہوئی۔آگے کا فقرہ اس معنی کی طرف راہنمائی بھی کرتا ہے خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّ اذْكُرُوْا مَا فِيْهِ (البقرۃ:۶۴) لوجو دیا ہم نے تم کو بڑی قوّت سے اور عمل درآمد میں لاؤ جو اس میں ہے۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔صفحہ ۲۰۴،۲۰۵)

بنی اسرائیل کو فرماتا ہے کہ ہم نے تم سے کوہ طور کے نیچے پختہ وعدہ لیا اور تم کو اس امر کی ہدایت کی کہ جو کچھ ہم تم کو دیتے ہیں تم اس پر پورے طور سے عملدرآمد کرنا تاکہ متقی بن جاؤ۔

رَفَعْنَا۔اونچا رکھا۔جیسا کہ دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ (یوسف:۱۰۰) اس کا یہ مطلب نہیں کہ یوسف کے اوپر چڑھ گئے بلکہ یوسف کے پاس گئے۔ایسا ہی ہمارے ہاں کہتے ہیں کہ لاہور دریائے راوی پر ہے۔عَلٰی اور پر کے مضمون پر غور کرنا چاہئے۔

وَاذْكُرُوْا۔عمل کرو۔ (البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۲)

۶۵۔ ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ۚ فَلَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ لَكُنْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ پھر تم نے منہ پھیر لیا اس حکم کے بعد پس اگر اللہ کے فضل اور اس کی رحمت (نے) تمہاری دست گیری نہ کی ہوتی تو تم ضرور نقصان پانے والے ہوتے۔

تفسیر۔ تم نے عہد کیا پر پھر تم پھر گئے۔پس یاد رکھو کہ اگر تمہاری اس بدعہدی کے بدلہ میں تم کو سزا ملتی اور خدا کا فضل اور رحم تم پر نہ ہوتا تو تم نقصان اٹھانے والوں میں سے ہوتے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۲)

۶۶، ۶۷۔ وَ لَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا مِنْكُمْ فِي السَّبْتِ فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِـِٕيْنَ ۔ فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَ مَا خَلْفَهَا وَ مَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ۔

ترجمہ۔ بے شک تم تو جانتے ہی ہو ان کو جنہوں نے آرام اور سکھ کے دن میں خلاف حکم الٰہی زیادتیاں کیں تو ہم نے ان کو کہہ دیا کہ تم ہو جاؤ خفیف العقل بندر ذلیل۔ پھر ہم نے اس نافرمان جماعت کو موجودہ اور آگے آنے والے لوگوں کے لئے عبرت کا مقام بنا دیا اور اللہ سے ڈرنے والوں کے واسطے بڑی نصیحت کا موجب ہوا۔

تفسیر۔ اور البتہ جان چکے ہو جنہوں نے تم میں سے زیادتی کی ہفتہ کے دن میں تو کہا ہم نے ہو جاؤ بندر پھٹکارے۔ پھر ہم نے وہ دہشت رکھی اس شہر کے روبرو والوں کے اور پیچھے والوں کو۔ اور نصیحت رکھی ڈر والوں کو۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۰۳)

لَقَدْ عَلِمْتُمْ ۔خاسرون میں سے ہونے کی ایک مثال دیتا ہے کہ جو لوگ اللہ کے حکم کو نہیں مانتے وہ کس طرح دکھوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔عَلِمْتُمْ یعنی تمہیں یہ واقعہ خوب معلوم ہے۔

اِعْتَدَوْا مِنْكُمْ ۔خدا کے حکموں سے نکل کر کام کیا اور الٰہی حد بندیوں کو توڑ دیا۔

فِي السَّبْتِ ۔ سبت کے معنے ہیں آرام، راحت، آسودگی کے۔لُغت میں ہے اَلسَّبْتُ۔ الرَّاحَۃُ۔اکثر لوگ جب خدا انہیں دولت و مال، جاہ وجلال، جتّھا، صحت عافیّت دیتا ہے تو اس آسودگی میں خدا کو راضی کرنے کی بجائے ناراض کر لیتے ہیں اور قسم قسم کی بدیاں اور حق تلفیاں کرتے ہیں اور اس آرام میں حدودِ الٰہیّہ سے نکل جاتے ہیں۔سبت کے ایک اور معنے بھی ہیں وہ ایک دن کا نام ہے جیسے ہمارے ہاں جمعہ ہے۔ یہودیوں میں بھی ہفتہ ایک دن ایسا مقرر کیا گیا تھا جس میں ارشادِ الٰہی تھا کہ شکار نہ کرو۔ وہ یوں کرتے تھے کہ گڑھوں میں مچھلیوں کو روک لیتے تھے اور دوسرے دن اٹھا لاتے اور کہتے کہ آج تو سبت نہیں ہے۔شریعت کے احکام میں کئی لوگ ایسے حیلے بنا لیتے ہیں جس سے ظاہری طور پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا مگر خدا تو ان کے دلوں کی نیّتوں کو خوب جانتا ہے اس کو یہ لوگ

کیونکر دھوکہ دے سکتے ہیں۔ یاد رکھو اِس آیت میں یہ نصیحت ہے کہ مُرَفّہ الحال ہو کے کوئی شخص اللہ تعالیٰ کو ناراض کرے تو وہ بھی بُرا اور خدا نے جو عبادت کے وقت مقرر کر رکھے ہیں ان میں حیلہ گریوں سے کام لے تو وہ بھی برا۔ پس ان دونوں باتوں سے بچو۔ دیکھو ایک قوم نے ایّامِ راحت اور یومِ عبادت کی قدر نہ کی۔ حکمِ الٰہی کی بجا آوری میں طرح طرح کے حیلے کئے تو اللہ نے ان کو یہ عذاب دیا کہ بندروں کی طرح ذلیل بنا دیا۔ وہ احکام کو ٹال کر اپنی عزّت چاہتے تھے مگر خدا نے انہیں ذلیل کر دیا اور یہ واقعہ ایسا خطرناک ہوا کہ فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا کہ اسے دہشت بنا دیا ان لوگوں کے لئے جو اس وقت موجود تھے اور ان کے لئے بھی جو پیچھے آئیں گے۔

پارہ ۹ رکوع گیارہ اور پھر پارہ ۶ رکوع ۱۳ میں فرمایا ہے کہ یہ لوگ کس طرح بندر بنائے گئے۔

(۱) فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ مَّا نُهُوْا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِـِٕيْنَ۔ وَ اِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ يَّسُوْمُهُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ ؕ اِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيْعُ الْعِقَابِ ۖۚ وَ اِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ وَ قَطَّعْنٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اُمَمًا ۚ مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَ مِنْهُمْ دُوْنَ ذٰلِكَ ٞ وَ بَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَ السَّيِّاٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ۔ (الاعراف:۱۶۷ تا ۱۶۹)

پس جب ممنوع امور کو گردن کشی سے کرنے لگے تو ہم نے کہا ہو جاؤ تم ...... بندر ذلیل۔ اور جب تیرے ربّ نے آگاہ کر دیا کہ ان (یہود) پر ایسے لوگوں کو مسلّط رکھے گا جو قیامت تک انہیں بُرے بُرے دکھ پہنچاتے رہیں۔ تحقیق تیرا ربّ جلد اعمال کا برا نتیجہ دینے والا ہے اور بات یہ ہے کہ وہ بخشنے والا مہربان بھی ہے۔ اور ہم نے انہیں گروہ در گروہ بنا کر ملک میں منتشر کر دیا۔ ان میں سے بعض نیکوکار ہو گئے اور انہی میں سے بعض اور طرح کے...... رہے اور انہیں ہم نے دکھوں سکھوں سے آزمایا تا کہ رجوع کریں۔

(۲)۔ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَ غَضِبَ عَلَيْهِ وَ جَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَ الْخَنَازِيْرَ وَ عَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ اُولٰٓىِٕكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّ اَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ۔ وَ اِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَ قَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَ هُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا

يَكْتُمُوْنَ۔ وَ تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِي الْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ وَ اَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ (المائدۃ:۶۱ تا ۶۳)

میں تمہیں آگاہ کروں کہ اللہ کے حضور بدتر بدلہ پانے والا کون ہے وہی گروہ جسے اللہ نے اپنی رحمت سے دور کیا اس پر غضب نازل کیا جن کو بندر اور سؤر بنایا کیونکہ انہوں نے طاغوت کی فرمانبرداری کی۔ انہی لوگوں کا بُرا ٹھکانا ہے اور سیدھے راستے سے بہت دور ہیں۔ جب وہ تمہارے پاس آئے تو کہتے ہیں ہم ایمان لائے حالانکہ وہ کفر سے بھرے ہوئے آئے اور اسی کے ساتھ نکل گئے اور اللہ جانتا ہے جسے وہ چھپاتے ہیں اور تو ان میں سے بہت کو دیکھے گا کہ گناہ اور زیادتی میں اور حرام خوری میں پیش دستی کرتے ہیں۔ بہت برا ہے وہ امر جو وہ کرر ہے ہیں۔ اِس سے صاف ثابت ہوا کہ ان کی شکلیں مسخ نہیں ہوئیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۵ رفروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۳)

اور تم جان چکے ہو ان لوگوں کو جنہوں نے تم میں سے ہفتے کے دن میں زیادتی کی۔ پس ہم نے کہا ان کو کہ ذلیل بندر ہو جاؤ۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب۔ حصہ اوّل صفحہ ۱۴۴ حاشیہ)

سَبت لغت میں آرام کو کہتے ہیں۔ دیکھو قاموس۔ اَلسَّبْتُ اَلرَّاحَۃُ۔ اور ہفتے کے دن کو بھی کہتے ہیں۔ یہودی آرام کے دنوں میں یا یوں کہو سَبت کے دن خداوند خدا کی نافرمانی کرتے اور ان کی سرکشی اور بغاوت پر جب باری تعالیٰ کا غضب بھڑکتا تو ذلیل اور خوار ہو جاتے۔ اور ان کی حالت اس ذلّت اور ادبار کی وجہ سے گویا بندروں اور سؤروں اور کُتّوں کی سی ہو جاتی۔ اسی مجاز کو قرآن کریم بیان کرتا اور اہلِ کتاب کو جو زمانۂ نبوی میں تھے ان کے اسلاف کا عبرت انگیز حال یاد دلا کر نصیحت دیتا ہے...... ایسے مجازوں کو جو کتبِ الہامیہ میں خصوصًا اور ہر زبان میں عمومًا مستعمل ہوتے ہیں حقیقت اور نفس الامری سمجھ لینا سخت غلطی ہے اور یہ خوش فہمی انہیں حضراتِ نصاریٰ سے ہی مخصوص ہے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۴۴، ۱۴۵)

چونکہ یہود کو سبت کی حفاظت کی تاکید شدید تھی جیسا خروج ۲۰ باب ۹۔ اور ۳۵ باب سے پایا جاتا ہے۔ مگر وہ شریر قوم بخلاف حکمِ ربّانی بغاوت اور عصیان کرتی تھی اِس لئے غضبِ خداوندی ان پر نازل

ہوتا اور وہ ذلیل ومردود ہو جاتے۔ اور اس کو سؤ ر اور بندر کے استعارے میں مجازاً ذکر کیا ہے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۱۴۵)

اور تحقیق تم جانتے ہو کہ جو لوگ سبت کے دن میں حد سے بڑھ گئے تھے یعنی وہ سبت کے دن کی بے حرمتی کرتے تھے ان کو ہم نے بندر بنا کر............ذلیل کر دیا۔

وہ دراصل بندر ہو گئے تھے۔ پارہ ۶ رکوع ۱۳ میں بھی ان کا ذکر ہے کہ یہ بندر اور سؤر جب تمہارے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم بھی ایمان لائے۔ نیز دیکھو پارہ نمبر ۹۔

پس ہم نے اس واقعہ کو ان کی آئندہ نسلوں اور متقیوں کے لئے عبرت بنایا۔

وہاں بنی اسرائیل کو سبت کے دن کی عزت وحرمت کی تاکید تھی اور یہاں جمعہ کے دن (کی) عزت کی مسلمانوں کو تاکید کی گئی۔ مسلمانوں کے سامنے یہودیوں کے اس سبت کے دن کی بے حرمتی کرنے سے بندر بنے، سؤر بنے، بت پرست بنے، ذلیل ہوئے۔ اس ذلت کو عبرت کے رنگ میں پیش کیا گیا ہے اور ڈرایا گیا ہے کہ دیکھو سبت کے دن کی بے حرمتی کر کے یہودیوں نے یہ پھل پایا ایسا نہ ہو کہ کہیں تم جمعہ کے دن کی عزت سے لاپروائی کر کے مورد غضب بنو مگر افسوس کہ مسلمانوں نے جمعہ کے دن سے پھر بھی غفلت کی۔ آخر کو اب وہ زمانہ آ گیا کہ یہ بھی ذلیل ہو گئے۔ مسلمانوں نے عالمگیر کے آخری زمانہ سے جمعہ کے معاملہ میں سستی شروع کی تھی۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۷ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۶۲، ۶۳)

۶۸ تا ۷۲۔ وَ اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖۤ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ قَالُوْۤا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ۔ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ ؕ قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا فَارِضٌ وَّ لَا بِكْرٌ ؕ عَوَانٌۢ بَيْنَ ذٰلِكَ ؕ فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ۔ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا لَوْنُهَا ؕ قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَآءُ ۙ فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النّٰظِرِيْنَ۔ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ ۙ اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا ؕ وَ اِنَّاۤ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ

لَمُهْتَدُوْنَ۔ قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُوْلٌ تُثِيْرُ الْاَرْضَ وَ لَا تَسْقِي الْحَرْثَ ۚ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ؕ قَالُوا الْـٰٔنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ؕ فَذَبَحُوْهَا وَ مَا كَادُوْا يَفْعَلُوْنَ۔

ترجمہ۔اور یہ کیفیت بھی یاد کرو کہ جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا اے میری قوم! تم کو تحقیق اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ تم ایک گائے ذبح کرو۔قوم نے جواب دیا، اے موسیٰ! کیا تم ہم سے ٹھٹھا کرتا ہے موسیٰ نے جواب دیا میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں میں تو جاہل لوگوں میں سے نہیں ہوں اور نہ ہونا چاہتا ہوں۔ قوم نے کہا (اگر یہ ہی حکم ہے) تو تُو اپنے ربّ سے اتنا تو پوچھ دے کہ ہم کو بتا دے کہ وہ گائے کونسی ہے؟ موسیٰ نے کہا تحقیق اللہ فرماتا ہے کہ بے شک وہ ایک گائے ہے نہ تو بہت بڈھی ہے اور نہ بچھیا ہے ادھیڑ عمر کی ہے تو جو تم کو حکم دیا جاتا ہے اس کی تعمیل کرو۔ (پھر) قوم نے کہا، اپنے ربّ سے یہ بھی تو پوچھ دو کہ ہم کو بتا دے کہ اُس گائے کا رنگ کیسا ہے؟ موسیٰ نے جواب دیا تحقیق اللہ فرماتا ہے کہ بے شک وہ گائے زرد رنگ کی ہے اُس کا رنگ بھڑک دار (شوخ) ہے دیکھنے والوں کو بہت بھلا معلوم ہوتا ہے۔ پھر قوم نے کہا تو اپنے ربّ سے (کوئی خاص علامت) پوچھ دے کہ ہم کو بتا دے کہ وہ کونسی گائے ہے۔ بے شک وہ گائے ہم پر مشتبہ ہوگئی ہے اور ہم اگر اللہ چاہے تو اپنے مقصود کو پالیں گے۔ موسیٰ نے کہا بے شک اللہ فرماتا ہے وہ گائے ایسی ہے جس سے کوئی محنت نہیں لی جاتی زمین میں ہل جوتنے کی اور نہ اس سے کھیتی کو پانی ہی دیا جاتا ہے موٹی تازی صحیح سلامت بے داغ گائے ہے۔ بول اٹھے کہ (ہاں) اب تو حق و ہدایت لے کر آیا پس انہوں نے اس گائے کو ذبح تو کیا گو دل سے اس کو ذبح کرنا نہ چاہتے تھے۔

تفسیر۔تَذْبَحُوْا بَقَرَۃً۔وہ لوگ گائے کی پرستش کرتے تھے خدا نے ان سے درشنی گائے ذبح کرائی۔

مُسَلَّمَةٌ ۔ اِن کاموں (تُثِيْرُ الْاَرْضَ وَ لَا تَسْقِي الْحَرْثَ) سے بچے۔ بے داغ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۸ مورخہ ۲۵ رفروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۳)

انبیاء بنی اسرائیل شرک اور بت پرستی کے دشمن تھے۔ بعض نادان فرقوں میں ایک

گائے کی پرستش ہوتی تھی اور وہ ان میں درشنی گائے تھی۔ چنانچہ تَسُرُّ النّٰظِرِيْنَ اور تُثِيْرُ الْاَرْضَ وَ لَا تَسْقِى الْحَرْثَ ۚ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا(البقرۃ : ۷۲) (سے) اس کا صاف پتہ لگتا ہے۔اس کا ذبح کرنا بُت پرستی کی جڑ کاٹنی تھی۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔صفحہ ۲۱۸)

فرعون جو تھا اس کے آباء واجداد گاؤ کی پرستش کرتے تھے۔اسکندریہ میں ایک لائبریری تھی اس کو بروچیم کہتے تھے۔بروچیم بَیل کا نام ہے۔اِس لائبریری کے آگے ایک بیل بنا ہوا تھا لائبریری کی حفاظت کے لئے۔مؤرخوں کا اِس میں اختلاف ہے کہ بنی اسرائیل مصر میں ڈھائی سو سال رہے یا چار سو سال۔خیر یہ تمہاری دلچسپی کی بات نہیں۔اور فرعون کے سر کا تاج بھی گئو موکہی کا تھا اور اس کا بڑا ثبوت قرآن سے یوں ملتا ہے کہ جب بنی اسرائیل وہاں سے آئے تو بار بن کر سیّدنا موسیٰ علیہ السلام کے زیرِ اثر تھے۔سیّدنا موسیٰ علیہ السّلام کے بعد انہوں نے بچھڑے کی پرستش شروع کر دی۔گاؤ کو تو پہلے ہی مانتے تھے......انبیاء کو تو شرک سے نفرت ہی ہوتی ہے۔موسیٰؑ علیہ السّلام کو بچھڑے کی پرستش بُری لگی......سیّدنا موسیٰؑ علیہ السّلام نے فرمایا کہ گاؤ کی قربانی کرو۔عادت بڑی بری بلا ہے۔لگے اینچ پینچ بنانے۔سیدھی بات تھی گائے ذبح کر دیتے......موسیٰؑ اتنا بڑا اولوالعزم نبی تھا کتنے نشان دکھلائے۔فرعون کی غلامی سے بچایا۔یدِ بیضاء، عصاء، جراد، وبا، قمل، طوفان وغیرہ وغیرہ دکھائے۔فرعون غرق ہؤا۔اسی دریا سے بنی اسرائیل بچ کر نکل آئے۔ان کے دل میں کوئی ادب معلوم نہیں ہوتا اور کہنے لگے کہ کیا آپ ہنسی کرتے ہیں۔کہا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ یہ تو جاہلوں کا کام ہے۔ہماری سرکار نے فرمایا، صلی اللہ علیہ وسلم، کہ میں تم سے بڑا عالم اور متقی ہوں۔ٹھٹھا یا مخول کرنا عالم کا کام نہیں۔مجھے یاد نہیں کہ کبھی درس میں یا طبّ میں ٹھٹھا کیا ہو۔وہ بدمعاش خوب سمجھتے تھے کہ سیّدنا موسیٰؑ کی کیا غرض تھی مگر رسم کے خلاف کرنا بھی مشکل تھا اِس لئے ’’خوئے بد را بہانہ ہا بسیار‘‘[1] کہتے ہیں کہ اُدْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ یہ تمسخر ہے۔جواب ملا گائے ہے، نہ بچھیا ہے اور نہ بڑھیا ہے اور

[1] اگر عادت بُری ہو تو اس کے لئے بے شمار بہانے مل جاتے ہیں۔

چڑھنے کے وقت سے ڈوبنے تک برابر دیکھتے رہتے ہیں پھر ان کی قوتِ نفس بہت بڑھ جاتی ہے اور وہ غیر معمولی کام دنیا میں کر سکتے ہیں۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۷۔ جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۵)

۱۰۵ تا ۱۱۱۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَ قُوْلُوا انْظُرْنَا وَ اسْمَعُوْا ؕ وَ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔ مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ لَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۔ مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَاۤ اَوْ مِثْلِهَا ؕ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّ لَا نَصِيْرٍ۔ اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْـَٔلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُىِٕلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ؕ وَ مَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ۔ وَدَّ كَثِيْرٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يَرُدُّوْنَكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ اِيْمَانِكُمْ كُفَّارًا ۚۖ حَسَدًا مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ ۚ فَاعْفُوْا وَ اصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ وَ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ اٰتُوا الزَّكٰوةَ ؕ وَ مَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ۔

ترجمہ۔ اے ایمان والو! تم (یہودیوں کی طرح رسول اللہ کو) رَاعِنَا نہ کہو بلکہ اُنْظُرْنَا کہا کرو اور اچھی طرح سن لیا کرو اور منکروں کو دکھ کی مار پڑنے والی ہے۔ ان اہل کتاب میں سے جو منکر ہو گئے ہیں اور مشرک بھی، یہ چاہتے ہی نہیں کہ تمہارے رب کی طرف سے کوئی خیر و برکت تم پر نازل ہو اور اللہ تعالیٰ تو اپنی رحمت سے خاص کر رہا جس کو چاہ رہا ہے اور اللہ بڑے فضل کا مالک ہے۔ ہم جو کسی نشان کو مٹاتے یا اس کو بھلا دیتے ہیں تو اُس سے بہتر یا اُس کے مانند لاتے ہیں کیا تو نہیں جانتا کہ اللہ تعالیٰ ہر ایک شَے کا اندازہ کرنے والا ہے۔ کیا تو نہیں جانتا کہ آسمان اور زمین کی سلطنت اللہ ہی کی ہے۔ اللہ کے سوا تمہارا کوئی بھی حامی اور مددگار نہیں ہے۔ (اے ایماندارو!) کیا تم چاہتے ہو کہ اپنے رسول سے

(ایسے ہی بے جا) سوالات کروجیسا کہ اس سے پہلے موسیٰ سے سوالات کئے گئے اور جو شخص ایمان کو کفر سے بدلتا ہے وہ ضرور راہ راست سے بھٹک گیا ہے۔ ان اہل کتاب میں سے بہت سے لوگ ایسے ہیں جو یہی چاہتے ہیں کہ تم کو تمہارے ایمان لانے کے بعد پھر کافر کردیں اُس حسد کی وجہ سے جو ان کی جانوں میں ہے حق بات ظاہر ہوجانے کے بعد ان کو ان کی حالت میں پڑے رہنے دو اور ان کی صحبت سے ہٹ جاؤ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنے امر کے ساتھ آ جائے گا (یعنی خود پکڑ لے گا، سزا دے دے گا) بے شک اللہ ہر چاہے ہوئے پر قادر ہے۔ اور تم درستی کے ساتھ نماز میں لگے رہو اور زکوٰۃ دیا کرو اور تم ہر ایک نیکی جو آگے بھیجتے جاتے ہو اپنے لئے اللہ کے پاس اسے پاؤ گے۔ بے شک اللہ تعالیٰ تمہارے کاموں کو دیکھ رہا ہے ۔

تفسیر۔ اللہ جلّ شانہٗ نے اِن آیات میں چند باتیں بطور نصیحت فرمائی ہیں۔ پہلی بات بہت سے لوگ جن کے دلوں میں کینہ اور عداوت ہوتی ہے تو اپنے حریف کو ایسے الفاظ سے مخاطب کرتے ہیں جس میں ایک پہلو بدی کا بھی ہوتا ہے۔ اِس کی وجہ یہ ہے کہ وہ ڈرپوک ہوتے ہیں کھل کر کسی کو برا نہیں کہہ سکتے۔

رَاعِنَا ایک لفظ ہے جس کے کئی معنی ہیں۔ یہ رعونت، بڑائی، خود پسندی، حماقت کے معنوں میں بھی آتا ہے اور اس کے یہ معنے بھی ہیں کہ آپ ہماری رعایت کریں۔ اللہ تعالیٰ نے مومنوں کو یہ سکھایا ہے کہ ایسا لفظ اپنے کلام میں اختیار نہ کرو جو ذو معنی ہو بلکہ ایسے موقع پر اُنْظُرْنَا کہا کرو۔ اِس میں بدی کا پہلو نہیں ہے۔

ایک شخص نے مجھ سے اصلاح کا ثبوت قرآن مجید سے پوچھا میں نے یہی آیت پڑھ دی۔ اللہ تعالیٰ یہ نصیحت فرما کر متنبہ کرتا ہے کہ جو لوگ انکار پر کمر باندھے ہیں اور حق کا مقابلہ کرتے ہیں وہ دکھ درد میں مبتلا رہتے ہیں۔

اس کے آگے عام کافروں کا رویّہ بتایا ہے کہ یہ اہلِ کتاب اور مشرکین تمہارے کسی سکھ کو محض ازرُوئے حسد دیکھ نہیں سکتے۔ اس حسد سے ان کو کچھ فائدہ سوا اِس کے کہ جل جل کر کباب ہوتے رہیں نہیں پہنچ سکتا۔

یہ حسد بڑا خطرناک مرض ہے اِس سے بچو۔ اللہ تعالیٰ کے علیم وحکیم ہونے پر ایمان ہوتو یہ مرض جاتا رہتا ہے۔ دیکھو ململ کا کپڑا ہے کوئی اسے سر پر باندھتا ہے۔ کوئی اس کا قمیص بناتا ہے۔ کوئی زخموں کے لئے پٹی۔ سب جگہ وہ کام دیتا ہے اور سبھی جگہ واقعہ میں اس کی ضرورت ہے۔ اِسی طرح اگر انسان سمجھ لے کہ خدا تعالیٰ کے عجائباتِ قدرت سے جو کام ہو رہے ہیں وہ بلا ضرورت وحکمت کے نہیں تو معترض کیوں ہو؟ اگر خدا تعالیٰ نے ایک قوم کو اپنی رحمتِ خاصّہ کے لئے چن لیا ہے تو یہ کیوں جلتے ہیں؟ یہ تو عام قانونِ قدرت ہے کہ آج ایک درخت بغیر پھول اور پھل پتوں کے بالکل سوختنی ہیئت میں کھڑا ہے۔ اب بہار کا موسم آیا تو اس میں پتّے لگنے شروع ہوئے پھر پھول پھر پھل۔ اِسی طرح قوموں کا نشوونما ہے ایک وقت ایک قوم برگزیدہ ہوتی ہے لیکن جب وہ انعامات کے قابل نہیں رہتی تو خدا تعالیٰ دوسری قوم کو چن لیتا ہے اور وہ پہلی قوم ایسی مٹ جاتی ہے کہ بالکل بھلا دی جاتی ہے یا اس کی حالت تبدیل ہو جاتی ہے۔ غرض اِس جہان میں اِس طرح بہت تغیّر ہوتے رہتے ہیں۔ ایک شریعت دی جاتی ہے پھر اس کی بجائے دوسری۔ اِس بنا پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ہم کوئی نشانِ قدرت نہیں بدلتے اور نہ اسے ترک کرتے ہیں مگر کہ اس کی مثل یا اس سے اچھا لاتے ہیں کیا تم کو یہ خبر نہیں کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ اسی کا راج آسمانوں اور زمینوں میں ہے۔ وہ حق وحکمت سے ایسی تبدیلیاں کرتا رہتا ہے۔ اس پر کسی کا بس نہیں چلتا۔ اس کے سوا کسی کو مددگار اور کارساز نہ پاؤ گے۔

(البدر جلد ۸ نمبر ۱۶ مؤرخہ ۱۱ رفروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۲)

لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا۔ بعض لوگ شرارت کے طور پر ایسے الفاظ استعمال کرتے ہیں جو ذو معنی ہوتے ہیں۔ ہمارے ایک آشنا تھے۔ ان کی ایک کتاب جو مناظرہ کے متعلق تھی پڑھی۔ ایک جگہ یہ فقرہ لکھا تھا۔ آپ ہر ایک صداقت کو ایک ہی کولھو میں نہ پیڑیں۔ میں نے کہا کہ اِس محاورہ کے استعمال کی کیا ضرورت تھی؟ کہنے لگے کہ مخاطب تیلی ہے یہ اس پر چوٹ کی ہے! پھر ایک جگہ دکھائی جہاں لکھا ہوا تھا کہ مٹ کا مٹ ہی بگڑا ہوا ہے اور بڑے فخر سے کہا کہ یہ شخص جس کے مقابلہ میں یہ تحریر ہے رنگ ریز ہے۔

میرے نزدیک یہ طریق اچھا نہیں متانت کے خلاف ہے۔افسوس کہ مسلمانوں میں بھی یہ بُرائی پھیل گئی۔ایک قصیدہ کے چند اشعار مجھے یاد ہیں جو اوّل سے آخر تک اسی قسم کی شرارت سے پر تھے ایک مصرعہ تمہیں سناتا ہوں ع تا سرت باشد ہمیشہ تاجدار [1]

یہاں تاجدار کے ایک معنے ظاہر ہیں اور دوسرے یہ کہ تاجدار یعنی تیرا سر دیوار سے ٹکر کھائے گیا ہو۔اِس طرح کے کلام سے ہمارے سردار نے ہمیں منع کیا ہے چنانچہ وہ فرماتا ہے رَاعِنَا نہ کہو کیونکہ اِس کے معنے ایک تو یہ ہیں کہ ہماری رعایت کرو۔ہم نہیں سمجھے دوبارہ سمجھا دو۔

دوم راعن کا لفظ عبرو میں گالی ہے۔احمق، رعونت والے کو کہتے ہیں۔اگر ایسی ضرورت پیش آجائے تو بجائے رَاعِنَا کے جو ذومعنی لفظ ہے اُنْظُرْنَا بولو جس کے معنے ہیں ہم غرباء کی طرف بھی آپ نظر رکھیں۔

ان منکروں کے لئے جو اِس قسم کے الفاظ نبی کریم کے حضور بولتے ہیں دُکھ دینے والا عذاب ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۴ و ۱۱ / مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۸)

انسان کے اندر اللہ تعالیٰ نے قوتیں ترقی کرنے کے لئے رکھی ہیں۔اور منشاء اُن کا یہ ہے کہ ایک دوسرے پر بڑھو اور ترقی کرو ایک آدمی دوسرے سے بڑھتا چلا جائے۔یہ فطرت انسان کی تمام ترقیات کے لئے رکھی گئی ہے۔لیکن بعض لوگ ناجائز استعمال کر کے حسد سے کام لیتے ہیں۔

ایک شخص جو خوش چلن، نیک اور خوش رہنے والا ہو اس سے ان باتوں میں ترقی کرنے کے بجائے حسد کرتے ہیں۔حسد کی صفت کو ناجائز استعمال کر کے اس کے منافع سے محروم رہتے ہیں۔نیکیوں میں رشک کرنا مفید ہو سکتا ہے۔حسد کو جب ناجائز استعمال کرتے ہیں تو محسود کی نسبت بُرے الفاظ زبان سے نکالتے ہیں۔اللہ جلشانہ اس رکوع شریف میں فرماتا ہے کہ ایمان والو! لوگ دغا، فریب اور حسد کے وقت برے برے الفاظ استعمال کیا کرتے ہیں۔تم کو چاہئے کہ تم ایسے دورخے ذومعنی الفاظ بھی استعمال نہ کیا کرو۔دیکھو رَاعِنَا ایک دورُخہ لفظ ہے تم محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے سامنے یہ لفظ بھی مت بولا کرو کیونکہ یہود کی زبان میں اس کے کچھ اچھے معنے نہیں ہیں۔اس کی بجائے

[1] تا کہ تمہارے سر پر ہمیشہ تاج رہے۔(ناشر)

تم اُنْظُرْنَا کہا کرو۔

**یَوَدُّ ۔یُحِبُّ**

مَا یَوَدُّ الَّذِیْنَ ۔ یہ منکر اہل کتاب چاہتے ہی نہیں کہ تم پر کوئی مکرم چیز اتاری جائے۔

اُنْظُرْنَا ۔آپ ہماری طرف توجہ فرماویں۔آپ ہم پر نظرعنایت فرماویں۔

اٰمَنُوْا۔ مسلمانوں کوروکا تو پھر یہودیوں کوبھی رُکنا پڑا۔

حدیث میں ہے کہ عشاء کے واسطے عَتَمَةٌ کا لفظ نہ بولو کیونکہ یہ جنگلیوں کا لفظ ہے۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۴ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۲)

اَلَّذِیْنَ کَفَرُوْا۔ یہ کافر دو قسم کے ہیں اہل کتاب (یہود، نصاریٰ، مجوس) دوسرے وہ جن کے پاس کوئی کتاب نہیں۔سنی سنائی باتوں پر ایمان رکھتے ہیں۔غرض یہ دونوں گروہ پسند نہیں کرتے کہ تم پر کوئی ایسا امر اتارا جائے جو خیر و برکت کا موجب ہو مگر اللہ تعالیٰ خصوصیّت دے دیتا ہے اپنی رحمت سے جسے چاہے۔مکہ والوں نے کہا کہ عَلٰی رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْیَتَیْنِ عَظِیْمٍ[1] (الزخرف:۳۲) مگر ان کا یہ اعتراض فضول تھا کیونکہ واقعات نے ثابت کر دیا کہ واقعی یہی مبارک وجود (حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) اِس رسالت کا مستحق تھا۔میرا اعتقاد ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خاتم انسانیّت ہیں نہ ایسا کوئی عظیم الشان ہوا اور نہ ہوگا۔ایک شخص نے مجھے پوچھا کہ اس کی کیا دلیل ہے۔میں نے کہا کہ تم کسی اصلِ مذہبی کے قائل ہو یا نہیں۔کہا دعا کا قائل ہوں۔ میں نے کہا۔دیکھو تم مانتے ہو کہ تمام مسلمان نماز پڑھتے ہیں اور زمین گول ہے۔پس رُوئے زمین پر کوئی ایسا وقت نہیں گزرتا جب کوئی مسلمان نماز نہ پڑھ رہا ہو اور نماز میں درود شریف نہ پڑھتا ہو۔پھر میں پوچھتا ہوں کیا دنیا میں کوئی ایسا پیشوا ہے جس کے مرید ہر وقت اس کے علوِّ مدارج کے لئے دعا کر رہے ہوں اور پھر اَلدَّالُ عَلَی الْخَیْرِ کَفَاعِلِهٖ[2] کے مطابق وہ تمام نیکیاں جو یہ لوگ (مسلمان) کرتے ہیں حضور کے نامۂ اعمال میں بھی لکھی جاتی ہوں گی یا نہیں؟ پھر فضائلِ نبوی میں دوسری بات مجھے یہ سوجھی

---

[1] بڑے آدمی پر دو بڑی بستیوں کے رہنے والوں سے۔(ناشر) [2] نیکی کی طرف راہنمائی کرنے والا نیکی بجالانے والے کی مانند ہے۔(ناشر)

ہے کہ دنیا میں جس قدر مرکز ہدایت کے ہیں وہ دراصل صرف دو ہیں ایک آتشکدۂ آذر اور دوم بیت المقدس۔ ان دونوں کا اثر عرب پر بالکل نہیں پڑا مگر ہمارے سردار نے عرب والوں کو اپنا دین منوالیا اور پھر ان کے ذریعہ ان دونوں مرکزوں (بیت المقدس، آتشکدہ آذری) پر بھی فتح پائی۔

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰیَۃٍ اَوْ نُنْسِهَا ۔ نسخ کے معنے ہیں نقل کے۔ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ [1] (الجاثیة: ۳۰) اور نسخ کے معنے ہیں مٹا دینے کے جیسے فرمایا اِذَا تَمَنّٰۤى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْۤ اُمْنِيَّتِهٖ ۚ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ [2] (الحج: ۵۳) نُنْسِهَا نکلا ہے نسیان سے۔ اِس صورت میں اس کے معنے ہیں ''ہم بھلا دیتے ہیں'' یانسأ بمعنی تاخیر ہے۔ اِس صورت میں اِس کے معنے ہیں ''ہم مؤخر کر دیتے ہیں۔''

سو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر ہم کسی چیز کو بدلاتے یا مٹاتے ہیں یا بالکل بھلاتے اور کسی دوسرے سے تاخیر میں ڈال دیتے ہیں تو اس میں ہمارے مصالح ہوتے ہیں۔

اس کی مثال سُنئے! قرآنِ مجید میں ایک تعلیم ہے يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ۔ قُمْ فَاَنْذِرْ۔ وَ رَبَّكَ فَكَبِّرْ۔ [3] (المدّثر: ۲ تا ۴) اور پھر اخیر میں کھانے پینے کے احکام نازل فرمائے اور ارشاد کیا اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ [4] (المآئدة: ۴) تو اب پہلی تعلیم کو جو مقدّم کیا اور دوسری کو مؤخر تو خاص مصلحت سے ہے (یعنی پہلے عقیدہ درست ہو جاوے پھر شریعت نازل ہو)۔

دوسری مثال یہ ہے کہ بعض مذاہب ایسے ہیں جو بالکل نسیًا منسیًا ہو گئے اور بعض ایسے جن کے اصول کچھ تو موجود ہیں مگر بہت کچھ تبدیل ہو گئے۔

پھر آیت کے معنے علاوہ کلامِ الٰہی کے مطلق نشان بھی ہیں مثلاً خزاں میں درختوں کے پتّے مِٹ

---

[1] ہم محفوظ رکھتے اور لکھاتے جاتے تھے جو تم کرتے تھے۔ (ناشر) [2] اس نے جب کچھ آرزو کی تو شریر و بدکار اس کی خواہش میں روک ڈالنا چاہتے ہیں تو اللہ تعالیٰ شیطان کی خواہش کو مٹا دیتا ہے اور باطل کر دیتا ہے اور پھر اپنی آیتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ (ناشر) [3] اے خلعت نبوت پہننے والے (چادر پوش)۔ اٹھ اور لوگوں کو ڈرا۔ اور اپنے رب کی بڑائی بیان کر۔ (ناشر) [4] آج میں نے کامل کر دیا تمہارے لئے دین۔ (ناشر)

جاتے ہیں پھر ان جیسے یا ان سے بہتر پیدا کرتے ہیں۔

نفسِ نسخ کے متعلق بحث فضول ہے کیونکہ یہ ممکن ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ کارخانۂ ہستی میں ایسا ہوتا رہتا ہے۔ ہاں یہ بات کہ قرآن مجید میں نسخ ہے یا نہیں؟ اِس کے متعلق جہاں تک میرا فہم ہے۔میں یہی کہوں گا کہ آج تک کوئی ایسی آیت نظر نہیں آئی جو منسوخ اور موجود فی القرآن ہو۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم یا ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی زبان سے بھی کوئی ایسا لفظ مروی نہیں جس سے ایسی آیات کا موجود فی القرآن ہونا پایا جاتا ہو۔

اَلَمۡ تَعۡلَمۡ اَنَّ اللّٰہَ لَہٗ مُلۡکُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ۔فرمایا کہ اِس نسخ (تغییر) کا سبب ہم نہیں بلکہ تمہارے حالات میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے اِس لئے ہمیں احکام میں تغییر کرنا پڑتا ہے۔

کَمَا سُئِلَ مُوۡسٰی مِنۡ قَبۡلُ ۔موسیٰ علیہ السّلام سے کیا سوالات ہوئے۔ایک کا ذکر سورہ نساء پارہ ۶ کے پہلے رکوع میں ہے جہاں فرماتا ہے فَقَالُوۡۤا اَرِنَا اللّٰہَ جَہۡرَۃً ۔[1] (النساء:۱۵۴)

حَتّٰی یَاۡتِیَ اللّٰہُ بِاَمۡرِہٖ ۔اس وقت تک کہ اللہ حکومت تمہیں دے تمہیں چاہیے کہ درگذر سے کام لو اور نماز سنوار کر پڑھتے رہو اور زکوٰۃ دیتے رہو۔ زکوٰۃ ہر ایک دے سکتا ہے۔ یہ بھی زکوٰۃ ہے کہ کوئی اپنے نفس کا تزکیہ کرے۔ پھر کسی کو نیک بات بتانا یہ بھی زکوٰۃ ہے۔ نیا لباس ملے تو پُرانا کسی غریب کو دینا یہ بھی زکوٰۃ ہے۔اور ایک وہ زکوٰۃ ہے جو مشہور ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۴و۱۱/ مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۹)

نُنۡسِ ۔ بھلا دیتے ہیں۔ چھوڑ دیتے ہیں۔

مَا نَنۡسَخۡ ۔ جو کچھ ہم کھودیں یا بھول جائیں مٹا دیں۔ خدا ہم کو اُس سے بہتر دے سکتا اور سکھلا سکتا ہے۔قرآن شریف میں کوئی ایسا حکم نہیں جو منسوخ ہو چکا ہے اور اس پر عمل کرنا اس وقت ممنوع ہو۔

نَنۡسَخۡ ۔ ہم دنیا کے کچھ مذاہب کو مٹا دیں گے۔

وَ اللّٰہُ یَخۡتَصُّ ۔ اللہ تعالیٰ اس وقت ایک شخص کو خصوصیت دے رہا ہے۔

---

[1] انہوں نے کہا تھا کہ ہم کو دکھا دے اللہ کو کھلم کھلا۔ (ناشر)

نَنْسَخْ ۔ باطل کرنا، ازالہ کرنا، نقل کرنا، حالتوں کو بدل دینا۔

توریت وانجیل کا اصل نہیں ملتا۔ مٹ گئیں۔ اُن کی جگہ ان سے اعلیٰ وافضل تریں کتاب یعنی قرآن شریف عطا کیا گیا۔

اٰیَۃٍ ۔ نشان، عبرت، ایک فقرہ قرآنی، (نبی)۔

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰیَۃٍ کے یہ معنے ہوئے کہ اس کو اس طرح سے مٹا دے کہ نام ونشان تک بھی باقی نہ رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام عربی اقوام کے رسم ورواج، اخلاق وعادات میں کیسی تبدیلی پیدا کر دی۔ شرک کو بالکل مٹا کر وحدانیت کو پھیلا دیا۔ (بدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۴ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۲)

**فقرہ اوّل-** نسخ کے معنے۔ نسخ لغت میں ایک چیز کے باطل کر دینے اور دور کر دینے اور اس کے بدلہ اور چیز کو رکھ دینے کے ہیں۔ اور نقل اور تحویل اور تغییر کے معنوں میں بھی آیا ہے۔ قاموس میں لکھا ہے۔ نَسَخَہٗ کَمَنَعَہٗ اَزَالَہٗ وَغَیَّرَہٗ وَاَبْطَلَہٗ وَاَقَامَ شَیْئًا مَقَامَہٗ وَالشَّیْءُ نَسَخَہٗ وَالْکِتَابُ کَتَبَہٗ [1] (قاموس)۔

اَلنَّسْخُ اِبْطَالُ شَیْءٍ وَاِقَامَۃُ غَیْرِہٖ مَقَامَہٗ نَسَخَتِ الشَّمْسُ الظِّلَّ وَھُوَ مَعْنٰی مَانَنْسَخْ [2] (مجمع البحار)۔

وَالنَّسْخُ اَلنَّقْلُ کَنَقْلِ کِتَابٍ مِنْ آخَرَ۔ وَالثَّانِیْ: اَلْاِبْطَالُ وَالْاِزَالَۃُ وَھُوَ الْمَقْصُوْدُ۔ ھٰھُنَا (ابو سعود) اَلنَّسْخُ فِی اللُّغَۃِ۔ اَلْاِبْطَالُ وَالْاِزَالَۃُ وَیُرَادُ بِہٖ اَلنَّقْلُ وَالتَّحْوِیْلُ وَالْاَکْثَرُ عَلٰی اَنَّہٗ حَقِیْقَۃٌ فِی الْاِزَالَۃِ مَجَازٌ فِی النَّقْلِ۔ [3] (حصول)

اَلنَّسْخُ الْاَوَّلُ وَالنَّقْلُ وَالتَّحْوِیْلُ وَالثَّانِیْ اَلرَّفْعُ وَالْاِزَالَۃُ ۔ [4] (مظہری)

---

۱؎ نَسَخَہٗ (بروزن مَنَعَہٗ) اُسے اس کی جگہ سے ہٹا دیا۔ اسے تبدیل کر دیا اور اسے کینسل کر دیا۔ اور کسی اور چیز کو اس کا قائم مقام بنا دیا۔ شَیْ کے لئے نَسَخَہٗ اور کتاب کے لئے کَتَبَہٗ آتا ہے۔ ۲؎ نسخ کسی چیز کو باطل کر کے کینسل کر کے اس کی جگہ پر دوسری چیز رکھ دینا۔ سورج نے سایہ مٹا دیا اور مَانَنْسَخ کا یہی مفہوم ہے۔ (ناشر)

۳؎ نسخ کے معنی نقل کرنے کے ہیں جیسے ایک کتاب دوسری سے نقل کرنا اس کے دوسرے معنی اِبْطَال اور اِزَالَہ کے ہیں۔ اس سے مراد نقل اور تحویل ہیں۔ اکثر کی رائے میں ''ازالہ'' حقیقی معنی ہیں۔ اور ''نقل'' مجازی معنی ہیں۔

۴؎ ''نقل'' اور ''تحویل'' نسخ کے پہلے معنی ہیں ''رفع'' اور ''ازالہ'' اس کے دوسرے معنی ہیں۔

**فقرہ دوم :-** فقرہ اوّل میں معلوم ہو چکا کہ نسخ کے معنے ابطال اور تغیر اور نقل کے ہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آیت ماننسخ میں ابطال کے ہی معنے مطلوب ہیں جیسے ابوسعود۔ مجمع البحار سے ظاہر ہے اور علاوہ بریں جب ہم ناسخ اور منسوخ کا ذکر کرتے ہیں تو نقل والے معنے ضرور نہیں لئے جاتے۔ کیونکہ اس صورت میں سارا قرآن منسوخ ہے اور تغیر کے معنی بھی مراد نہیں کیونکہ مطلق کی تقیید اور عام کی تخصیص اور ایزاد شروط اور اوصاف کو اگر نسخ کہیں تو قرآن کی منسوخ آیتیں سینکڑوں کیا ہزاروں ہو جاتی ہیں۔ تخصیص اور نسخ اور تقیید اور نسخ کا تفرقہ ثابت ہے۔ و نثبت انشاء اللہ تعالیٰ۔ یادرکھو کہ ابطال ہی کے معنے میں نسخ کا لفظ قرآن کریم میں وارد ہوا ہے۔ والقرآن یفسر بعضہ بعض قال اللہ تعالیٰ۔ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ ۚ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ الخ (الحج:۵۳) ۔ اَیْ یُزِیْلُہٗ وَیُبْطِلُہٗ[1] اور یادرکھو کہ نسخ کے حقیقی معنے ابطال اور ازالہ کے ہیں۔ حقیقی معنے کو بدون ضرورت چھوڑنا مناسب نہیں اور ان معنے کے لحاظ سے قرآن میں کوئی آیت منسوخ موجود نہیں ہے۔ یادرہے کہ میں مطلق نسخ کے وقوع کا منکر نہیں ہوں۔

**فقرہ سوم:-** جن آیات کو لوگوں نے منسوخ مانا ہے ان کے معنے کرنے میں نسخ کے ماننے والوں نے ابطال کے معنے میں ضرور تساہل کیا ہے۔ مجھے ایک زمانہ میں اس مسئلہ کی جستجو تھی اُس وقت ایک رسالہ ایسا ملا جس میں پانچ سو آیت سے زیادہ منسوخہ آیات کا بیان تھا۔ میں اسے سوچتا اور مصنف کی لاپرواہی پر تعجب کرتا تھا۔ تھوڑے دنوں بعد سیوطی کی اتقان دیکھی۔ تو ایسی خوشی ہوئی جیسے بادشاہ کو ملک لینے کی۔ یا عالم کو عمدہ کتاب ملنے کی یا قوم کے خیر خواہ کو کامیابی کی ہوتی ہے۔ مجھ کو امام سیوطی کی ذکر کردہ آیات میں بھی تردّد تھا۔ الّا چھوٹا منہ بڑی بات پر خیال کرکے خاموش رہا پھر چند دنوں بعد فوز الکبیر فی اصول التفسیر راحت بخش دل مضطر ہوئے اس میں مصنّف علّامہ نے صرف پانچ

---

[1] قرآن کا بعض بعض دوسرے حصہ کی تفسیر کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِلَّا اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطَانُ......اس نے جب کچھ آرزو کی تو شریر و بدکار اس کی خواہش میں روک ڈالنا چاہتے ہیں تو اللہ تعالیٰ شیطان کی خواہش کو مٹا دیتا ہے اور باطل کر دیتا ہے۔ اَیْ یُزِیْلُہٗ وَیُبْطِلُہٗ۔ یعنی اس کا ازالہ اور ابطال کرتا ہے۔ (ناشر)

آیتیں منسوخ مانی ہیں۔میں نے ان پانچ مقام کی تحقیق تفاسیر سے کی تو ان پانچ مقامات کا منسوخ ماننا نفس الامر کے مطابق نہ پایا۔

**فقرہ چہارم:-** عزیزمن ایمان اور انصاف کا مقتضی ہے۔ اگر ہم دو احکام شرعیہ کو متعارض دیکھیں تو بحکم وَ لَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا[1] (النساء: ۸۳) کے ہم ضرور یقین کریں کہ یہ تعارض ہمارے فہم کی غلطی ہے۔ اگر تطبیق دو آیتوں یا حدیثوں کی ہمیں نہیں آئی تو اللہ کے ہزاروں ایسے بندے ہوں گے جو تطبیق دے سکتے ہوں گے۔ہم بڑے نادان ہیں اگر اپنی کمزوریوں کو نہیں سمجھتے۔ بڑی غلطی پر ہیں اگر اس فیض الٰہی کے منتظر نہ ہیں جس کے ذریعہ تطبیق حاصل ہو۔ بڑی ناامیدی ہے اگر قبض کی حالت میں بسط کا انتظار نہ ہو۔ صاف دھوکہ ہے اگر فوق کل ذی علم علیم ہمیں بھول جائے۔

**فقرہ پنجم :-** فوز الکبیر میں لکھا ہے۔شیخ جلال الدین سیوطی در کتاب اتقان بعد از اں کہ از بعض علماء آنچہ مذکور شد بہ بسط لائق تقریر نمود و آنچہ بررائے متاخرین منسوخ است بروفق ابن العربی محور کردہ قریب بست آیت شمردہ۔فقیر را در اکثر آں بست آیت نظر است۔[2] فلنورد کلامہ مع التعقب۔ فمن البقرة كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرَا ۚ ۨالْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَ الْاَقْرَبِيْنَ (البقرة:۱۸۱)۔ اَلْاٰيَةُ مَنْسُوْخَةٌ قِيْلَ بِاٰيَةِ مَوَارِيْثَ وَقِيْلَ لِحَدِيْثِ لَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ وَقِيْلَ بِالْاِجْمَاعِ حَكَاهُ ابْنُ الْعَرَبِيِّ۔[3]

---

۱۔ اگر وہ قرآن اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو اس میں بہت سا اختلاف پایا جاتا۔ ۲۔ شیخ جلال الدین سیوطی اپنی کتاب اِتقان میں بعض علماء سے منسوب بات کا تذکرہ کرنے کے بعد اور اس (جس آیت کے نسخ کا تذکرہ ہے۔مترجم) کے بارہ میں تفصیل سے لکھا ہے کہ متاخرین کی رائے میں جو منسوخ ہے۔اور اِبن العربی نے بھی جو آیات منسوخ شمار کی ہیں ان کی تعداد بیس ہے، میری نظر میں ان کی تعداد بیس سے زیادہ ہے۔(ناشر)

۳۔ پس اس کا کلام مؤقف مع التعقب (یعنی اس مؤقف پر تبصرہ کے ساتھ) پیش کرتے ہیں۔سورہ بقرہ میں ہے۔تم پر لازم کیا جاتا ہے جب سامنے آموجود ہو تم میں سے کسی کی موت اگر (وہ مرنے والا) چھوڑے کچھ مال (تو چاہئے کہ) کہے میرے ماں باپ اور رشتہ داروں کے لئے یہ آیت منسوخ ہے کہا گیا ہے کہ آیت مواریث سے اور کہا گیا کہ حدیث لَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ سے اور کہا گیا کہ اجماع سے۔ یہ ابن عربی نے حکایت کیا ہے۔

اس پر مؤلّف علاّمہ کہتا ہے کہ یہ آیت آیت یوصیکم اللہ (النساء:۱۲) سے منسوخ ہے اور لاوصیۃ لوارث کی حدیث اس نسخ کو ظاہر کرتی ہے۔

فقیر کہتا ہے یہ آیت منسوخ نہیں کیونکہ کُتِبَ۔آ ہ۔کے معنے ہیں لکھی گئی تم پر جب آ جاوے ایک کو تم میں سے موت۔اگر چھوڑے مال۔الوصیۃ ماں باپ اور نزدیکیوں کے لئے اور ظاہر ہے کہ جب موت حاضر ہوگئی تو آدمی مر گیا۔ان ترک کا لفظ وجود موت پر قرینہ ہے۔اس آیہ شریفہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی شخص مال چھوڑ مرے تو اس کے حق میں کوئی وصیت لکھی گئی ہے۔جب ہم نے قرآن کریم میں جستجو کی تو اس میں پایا یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ فِیْٓ اَوْلَادِکُمْ آہ معلوم ہوا کہ والدین اور رشتہ داروں کے حق میں یہ وصیت الٰہیہ لکھی ہوئی ہے وَالْقُرْاٰنُ یُفَسِّرُ بَعْضُہٗ بَعْضًا[1] اور اسی وصیت پر عمل کا کتب علیکم والی آیت میں حکم ہے۔پس یہ آیت کُتِبَ عَلَیْکُمْ اور آیت یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ آپس میں متعارض نہ ہوئیں بلکہ ایک دوسرے کی جز ٹھہریں اور لَاوَصِیَّۃَ لِوَارِثٍ[2] والی حدیث بھی معارض نہ رہی کیونکہ بلحاظ حدیث یہ حکم ہے کہ یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ میں وارثوں کے حقوق مقرر ہو چکے ہیں۔اور شارع نے ان کے حصص بیان کر دیئے ہیں۔اب وارث کے لئے وصیت نہیں رہی۔ہاں وارثوں کے سوا اور لوگوں کے حق میں وصیت ہو تو ممنوع نہیں۔آگے کی آیت میں حکم ہے جس نے بدلا وصیت کو سننے کے بعد ضرور اس کا گناہ بدلنے والوں پر ہوا اور اللہ ہی سننے والا اور جاننے والا ہے۔(کیوں نہ ہو خدائی وصیت کا بدلنا مسلمان کا کام نہیں) اور آیت فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا کا ترجمہ ہے جس کو ڈر ہو کہ کسی موصی نے کجی کی یا گناہ کیا پس اُس نے سنوار دیا تو اسے گناہ نہیں تحقیق اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ظاہر ہے جس موصی نے خدائی وصیت کے خلاف کیا اُس نے بے شک کجی کی اس کے سنوارنے والے کو کوئی گناہ نہیں۔اور ہو سکتا ہے کہ موصی سے وہ وصیت والا مرد ہو جس نے ثلث سے زیادہ وصیت کی یا ثلث میں یا ثلث کے اندر کسی برے کام پر اور بری طرز پر روپیہ لگا دینے کی وصیت کی اور آیات یُوْصِیْکُمُ میں مِنْۢ بَعْدِ وَصِیَّۃٍ بدوں تقیّد مذکور ہے اس لئے یہاں بتا دیا کہ کجی اور بدی کی سنوار معاف ہے اس سنوارنے پر کوئی جرم نہیں اگر اس نے اس موصی کی

---

۱؎ قرآن کا ایک حصہ دوسرے حصہ کی تفسیر کرتا ہے۔ ۲؎ وارث کے لئے وصیت نہیں ہے۔(ناشر)

وصیت میں اصلاح کی اوراس میں ایما ہے کہ اصلاح کے وقت غلطی بھی ہوجاتی ہے الّا اُن کی معافی ہے۔

دوسری وجہ آیت منسوخ نہ ہونے کی الوالدین اور الاقربین یہاں معرّف باللّام ہیں۔ پس کہتے ہیں کہ یہاں خاص والدین اور اقارب کا ذکر ہے اور چونکہ آیت یُوْصِیْکُمُ اللّٰہُ میں اکثر وارثوں کے حق بیان ہوچکے ہیں اور حدیث لاوصیۃ لوارث[۱] میں وارثین کے حق میں وصیت کرنے کی ممانعت آچکی ہے اس لئے الوالدین اور الاقربین سے وہ ماں باپ اور رشتہ دار مراد ہیں جو وارث نہیں۔ مثلاً کسی شخص کے ماں باپ غلام ہوں یا مورث کے قاتل ہوں یا کافر ہوں اور ایسے وہ اقارب ہوں جو محروم الارث ہوں پس آیت مخصوص البعض ہے۔ اگر یہ تردّد ہو کہ یہ وصیت اکثر اہل اسلام میں فرض نہیں اور یہاں کُتِبَ کا لفظ فرضیت ظاہر کرتا ہے تو اس کا ازالہ یہ ہے کہ اول تو بالمعروف کا لفظ ندب کے لئے ہے۔ دوم ابن عباس۔ حسن بصری مسروق طاؤس۔ مسلم بن یسار۔ علاء بن زیاد کے نزدیک اس وصیت کا وجوب ثابت ہے۔ اور پہلے معنے ہی کافی مان لو۔

**دوسری آیت :-** ’’وَ عَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَہٗ فِدْیَۃٌ ‘‘[۲] (البقرۃ : ۱۸۵)۔ قِیْلَ مَنْسُوْخَۃٌ بِقَوْلِہٖ ’’فَمَنْ شَھِدَ مِنْکُمُ الشَّھْرَ فَلْیَصُمْہُ‘‘[۳] (البقرۃ : ۱۸۶) وَقِیْلَ مُحْکَمَۃٌ وَلَا مُقَدَّرَۃٌ قُلْتُ عِنْدِیْ وَجْہٌ اٰخَرُ وَھُوَ اَنَّ الْمَعْنٰی وَ عَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَہُ الطَّعَامَ فِدْیَۃٌ ھِیَ طَعَامُ مَسْکِیْنَ فَاَضَمَّ قَبْلَ الذِّکْرِ لِاَنَّہٗ مُتَقَدَّمَۃٌ رُتْبَۃً وَذِکْرُ الضَّمِیْرِ لِاَنَّ الْمُرَادَ مِنَ الْفِدْیَۃِ ھُوَ الطَّعَامُ وَالْمُرَادُ مِنْہُ صَدَقَۃُ الْفِطْرِ۔[۴]

---

۱؎ وارث کے لئے وصیت نہیں۔ ۲؎ اور جو طاقت رکھتے ہیں وہ کھانا بھی دیں۔ ۳؎ تم میں سے جو شخص مقیم ہو یا اس مہینے کو پاوے (اس میں حاضر ہو) تو چاہئے کہ اس کے روزے رکھے۔ (ناشر) ۴؎ آیت وَعَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَہٗ فِدْیَۃٌ۔ کہا گیا منسوخ ہے اللہ کے فرمان فَمَنْ شَھِدَ مِنْکُمُ الشَّھْرَ سے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ آیت محکم ہے (منسوخ نہیں) اور لامُقدَّر رہے۔ میں کہتا ہوں کہ میرے نزدیک ایک اور پہلو بھی ہے اور وہ یہ کہ آیت عَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَہٗ...... میں ضمیرہٗ ’’طعام مسکین‘‘ سے اضمار قبل الذکر ہے۔ کیونکہ ’’طعام مسکین‘‘ کا ٹکڑا اگرچہ بعد میں آیا ہے لیکن مرتبہ میں مقدم ہے۔ ضمیر کا ذکر کیا گیا ہے کیونکہ فِدْیَۃٌ سے مراد طعام ہی ہے اور اس سے مراد صدقہ فطر ہی ہے۔

عَقَبَ اللّٰہُ تَعَالٰی اَلْاَمْرُ بِالصِّیَامِ فِیْ ھٰذِہِ الْاٰیَۃِ بِصَدَقَۃِ الْفِطْرِ کَمَا عَقَبَ الْاٰیٰتِ الثَّانِیَۃِ بِتَکْبِیْرَاتِ الْعِیْدِ۔[۱]

خلاصہ کلام یہ ہوا کہ کسی نے کہا ہے کہ یہ آیت منسوخ ہے۔آیت فمن شھد کے ساتھ اور کسی نے کہا منسوخ نہیں اور لا مقدر ہے۔ یاد رہے کبیر میں لکھا ہے (اَلْوَاسِعُ اِسْمٌ لِّمَنْ کَانَ قَادِرًا عَلَی الشَّیْءِ مَعَ الشِّدَّۃِ وَالْمُشَقَّۃِ)۔[۲] پس لا کا مقدر کہنا نہ پڑا۔ یا اس کے معنے ہیں جو لوگ طعام دینے کی طاقت رکھتے ہیں فطرانہ میں ایک مسکین کا کھانا دے دیں۔

فقیر کہتا ہے۔ لا مقدر کرنے کی حاجت اس لئے بھی نہیں کہ باب افعال کا ہمزہ سلب کے واسطے بھی آتا ہے۔ دیکھو مفلس کے معنے فلوس والا نہیں بلکہ یہ ہیں جس کے پاس فلوس نہ ہو پس یہاں یطیقون۔ الخ کے معنے ہوئے جس میں طاقت نہ ہو روزہ کی وہ روزہ کے بدلے کھانا کھلاوے جیسے بوڑھا مرد یا بوڑھی عورت اور اس آیت کا منسوخ نہ ہونا روایت کیا ہے بخاری نے عباس سے اور حافظ ابونصر بن مردویہ نے عطاء سے۔

**تیسری آیت:-** ’’کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ‘‘[۳] الخ (البقرۃ:۱۸۴) مَنْسُوْخٌ بِقَوْلِہٖ تَعَالٰی۔ ’’اُحِلَّ لَکُمْ لَیْلَۃَ الصِّیَامِ الرَّفَثُ اِلٰی نِسَآئِکُمْ‘‘[۴] (البقرۃ:۱۸۸) اور دلیل میں لکھا ہے کہ موافقت کا مقتضی تھا کہ اہل کتاب کی طرح عورت سے صحبت کرنا اور کھانا نیند کے بعد حرام ہوتا۔ فوز الکبیر والے فرماتے ہیں یہ تشبیہ نفس وجوب میں ہے پس آیت منسوخ نہ ہوئی اور سچ ہے تشبیہ میں کل وجوہ کی مساوات نہیں ہوا کرتی نیز وہ حکم قرآن میں موجود نہیں۔

**چوتھی آیت:-** ’’یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الشَّھْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِیْہِ‘‘ الخ[۵] (البقرۃ:۲۱۸) منسوخ ہے

---

۱۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں صدقۃ الفطر کے بعد روزوں کا حکم دیا جیسا کہ دوسری آیت کے بعد تکبیرات کا حکم بیان کیا۔ ۲۔ لفظ میں وسعت ہے اس شخص کے لئے جو کسی بات کی قدرت تو رکھتا ہے مگر سخت تکلیف اور مشقت کے ساتھ۔ ۳۔ جس طرح حکم دیا تھا تم سے پہلے والوں کو۔ (ناشر) ۴۔ حلال کر دیا گیا ہے تم کو روزوں کی راتوں میں تمہاری بیبیوں سے صحبت کرنا۔ ۵۔ اے پیغمبر تجھ سے پوچھتے ہیں ادب کے مہینوں میں لڑنے کا حال۔

''وَ قَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً '' [1] (التوبة:۳۶) کے ساتھ۔فوز الکبیر میں ہے یہ آیت تحریم قتال پر دلالت نہیں کرتی بلکہ یہ آیت تو قتال کے مجوز ہے۔البتہ یہ آیت علت کو تسلیم کر کے مانع کا اظہار کرتی ہے۔پس یہ معنے ہوئے کہ اشہر حرم میں قتال بڑی سخت بات ہے لیکن فتنہ اس سے بھی برا ہے پس فتنہ کے مقابلہ میں قتال برا نہ ہوگا۔

**پانچویں آیت۔** ''وَ الَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ ''(البقرة:۲۳۵) الی قوله'' مَتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ'' الخ (البقرة: ۲۴۱)۔ مَنْسُوْخَةٌ بِاٰيَةِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَعَشْرًا وَالْوَصِيَّةُ مَنْسُوْخَةٌ بِالْمِيْرَاثِ وَالسُّكْنٰى بَاقِيَةٌ عِنْدَ قَوْمٍ مَنْسُوْخَةٌ عِنْدَ آخَرِيْنَ [2] فوز الکبیر میں ہے کہ جمہور مفسرین اسے منسوخ کہتے ہیں۔ پھر کہا وَيُمْكِنُ اَنْ يُّقَالَ يَسْتَحِبُّ اَوْ يَجُوْزُ لِلْمَيِّتِ الْوَصِيَّةُ وَلَا يَجِبُ عَلَى الْمَرْأَةِ اَنْ تَسْكُنَ فِيْ وَصِيَّتِهٖ وَعَلَيْهِ ابْنُ عَبَّاسٍ وَهٰذَا التَّوْجِيْهُ ظَاهِرٌ مِنَ الْاٰيَةِ۔ [3] میں کہتا ہوں کہ اس ظہور میں کچھ کلام نہیں۔مجاہد اور عطا سے مروی ہے کہ آیۃ منسوخ نہیں اور حسب اس وصیۃ کے سال بھر کامل اگر عورت اپنے شوہر کے گھر میں رہنا چاہے ان کو منع کرنا درست نہیں اور اگر چار مہینے دس دن کے بعد یا وضع حمل کے بعد نکلنا چاہے اور دوسری جگہ چلی جائے تو مختار ہے۔اور یہی مذہب ہے ایک جماعت کا اور پسند کیا اس کو ابن تیمیہؒ نے۔

**چھٹی آیت:-** ''وَ اِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ'' [4] (البقرة:۲۸۵) مَنْسُوْخَة بِقَوْلِهٖ تَعَالٰى ''لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا'' [5] (البقرة: ۲۸۷)۔ صاحب فوز الکبیر

---

[1] اورلڑو مشرکوں سے سب کے سب۔ [2] وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ ... الآیۃ۔ یہ آیت منسوخ ہے۔آیت اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا سے اور وصیت منسوخ ہے آیت میراث سے (بیوہ کے لئے ایک سال تک مرحوم خاوند کے گھر میں) رہائش رکھنا ایک گروہ کے نزدیک باقی ہے جبکہ دوسروں کے نزدیک یہ منسوخ ہے۔ [3] پھر کہا وَيُمْكِنُ اَنْ يُّقَالَ۔ یہ کہا جائے ممکن ہے کہ میت کے لئے وصیت کرنا مستحب ہے اور عورت (بیوہ) کے لئے واجب نہیں کہ وہ وصیت (کی پوری مدت) میں رہائش رکھے اور ابن عباس کا یہی موقف ہے اور آیتِ کریمہ سے یہ توجیہہ ظاہر ہے۔ (ناشر) [4] اگر چہ تم ظاہر کرو جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے یا اس کو چھپاؤ اللہ تم سے حساب لے گا۔ [5] اللہ کسی کو تکلیف نہیں دیتا مگر اُس کی برداشت کے موافق۔

فرماتے ہیں یہ مَافِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ عام مخصوص البعض ہے۔ لَا یُکَلِّفُ اللّٰهُ نَفۡسًا کی آیت شریف نے بیان کردیا کہ مَافِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ سے مراد بے جا کینہ اور نفاق ہے نہ وہ تو ہمات جو دل پر بے اختیار آجاتے ہیں کیونکہ طاقت سے باہر باتوں کا حکم نہیں اور نہ انسان کو اس کی تکلیف بلکہ ماموصول معرفہ ہے۔ پس حاجت تخصیص بھی نہیں۔

**ساتویں آیت:-** ’’ اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ ‘‘[1] (آل عمران: ۱۰۳) قِیۡلَ مَنۡسُوۡخَةٌ بِقَوۡلِهٖ ’’ فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسۡتَطَعۡتُمۡ ‘‘[2] (التغابن: ۱۷)۔ وَقِیۡلَ لَا بَلۡ مُحۡکَمَةٌ۔ فوز الکبیر میں ہے حَقَّ تُقٰتِهٖ کا حکم شرک اور کفر اور اعتقادی مسائل میں ہے اور مَا اسۡتَطَعۡتُمۡ کا حکم اعمال میں ہے مثلاً جو کوئی وضو نہ کر سکے تیمم کر لے۔ جو کوئی کھڑا نماز نہ پڑھ سکے بیٹھ کر پڑھ لے اور یہ توجیہ سیاق آیت سے ظاہر ہے۔

**آٹھویں آیت :-** ’’ وَالَّذِیۡنَ عَقَدَتۡ اَیۡمَانُکُمۡ فَاٰتُوۡهُمۡ نَصِیۡبَهُمۡ ‘‘[3] (النساء: ۳۴) قَالُوۡا مَنۡسُوۡخَةٌ بِقَوۡلِهٖ تَعَالٰی ’’ وَاُولُوا الۡاَرۡحَامِ بَعۡضُهُمۡ اَوۡلٰی بِبَعۡضٍ ‘‘[4] (الانفال: ۷۶) فوز الکبیر میں ہے۔ آیت کا ظاہر یہ ہے کہ میراث وارثوں کے لئے ہے۔ اور احسان وسلوک مولی الموالاۃ کے واسطے۔ نسخ کوئی نہیں۔

**نویں آیت:-** ’’ وَاِذَا حَضَرَ الۡقِسۡمَةَ ‘‘[5] (النساء: ۹) آہ۔ یہ آیت منسوخ ہے اور کہا گیا منسوخ نہیں لوگوں نے سستی کی اس پر عمل کرنے میں۔ ابن عباس نے کہا یہ استحبابی حکم ہے۔ سچ ہے۔ بھلا اس کا نسخ کرنے والا کون ہے۔

**دسویں آیت:-** ’’ وَالّٰتِیۡ یَاۡتِیۡنَ الۡفَاحِشَةَ ‘‘[6] (النساء: ۱۶) کہا گیا منسوخ ہے آیت سورہ نور

---

۱؎ اللہ کو بخوبی سپر بناؤ اور اس کی نافرمانی سے ڈرو جتنا اس سے ڈرنے کا حق ہے۔ ۲؎ تو اللہ ہی کو سپر بناؤ تم سے جہاں تک بن پڑے۔ ۳؎ اور تم نے جس سے عہد واقرار مضبوط کرلیا ہو تو اُن کو اُن کا حصہ دے دو۔ ۴؎ اور قرابت دار ایک دوسرے کے حق دار ہیں آپس میں۔ (ناشر) ۵؎ اور جب تقسیم (ترکہ) کے وقت (دور کے) رشتہ دار اور یتیم بچے اور مساکین آموجود ہوں۔ ۶؎ اور مسلمانو! تمہاری عورتوں میں سے جو عورتیں بدکاری کی مرتکب ہوں۔

سے۔فوز الکبیر میں ہے۔ یہ بالکل منسوخ نہیں بلکہ وَاللّٰتِیْ آہ میں حکم ایک غایت کے انتظار کا ہے۔ سورۂ نور میں اس غایت کا بیان ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ وہ سبیل ہے جس کا وعدہ دیا تھا پس نسخ نہ ہوئی۔ یا فاحشة کے معنی میں عام طور کی شرارتیں مراد ہیں بدون زنا کے۔ پس مطلب یہ ہے کہ عورت کو عام طور پر بعض شرارتوں کے باعث گھر میں روکا جاسکتا ہے۔

**گیارہویں آیت**- ’’وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ‘‘[۱] (المائدۃ:۳) آہ اس مہینے میں اباحت قتال کے ساتھ منسوخ ہے فوز الکبیر میں ہے قرآن اور سنت ثابتہ میں اس کا نسخ موجود نہیں۔

**بارہویں آیت** ۔’’فَاِنْ جَآءُوْكَ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ اَوْ اَعْرِضْ عَنْهُمْ‘‘[۲] (المائدۃ:۴۳) منسوخ ہے ’’وَ اَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ‘‘[۳] (المائدۃ:۵۰) کے ساتھ۔فوز الکبیر میں ہے کہ اس کے معنے ہیں کہ اگر تو حکم کرے اہل کتاب کے مقدمات میں تو ما انزل الله پر حکم کر اور ان کی خواہشوں پر نہ جا۔حاصل یہ ہوا کہ یا تو ہم اہل ذمہ کو چھوڑ دیں وہ اپنے مقدمات اپنے افسروں کے پاس لے جاویں اور وہ اپنی شریعت کے موافق فیصلہ کریں اگر ہمارے پاس آویں تو حسب شریعت خود فیصلہ کردیں۔

**تیرہویں آیت**۔ ’’اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ‘‘[۴] (المائدۃ:۱۰۷) منسوخ ہے۔ ’’وَ اَشْهِدُوْا ذَوَیْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ‘‘[۵] (الطلاق:۳) کے ساتھ۔فوز الکبیر میں ہے کہ امام احمد نے آیت کے ظاہر پر حکم دیا ہے اور اس آیت کے معنے اور لوگوں نے یہ کئے ہیں۔ اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ اَیْ مِنْ غَيْرِ قَارِبِكُمْ فَيَكُوْنُوْنَ مِنْ سَآئِرِ الْمُسْلِمِيْنَ۔[۶]

**چودھویں آیت**:- ’’اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ‘‘[۷] الاٰية (الانفال:۶۶) منسوخ

---

۱؎ اور نہ تعظیم والے مہینے کو۔ ۲؎ پھر اگر وہ تیرے پاس آئیں تو ان میں فیصلہ کردے یا ان سے منہ پھیر لے (تیرا اختیار ہے)۔ ۳؎ اور اگر تم فیصلہ کرواُن میں اللہ کے اتارے ہوئے حکم کے موافق۔ (ناشر) ۴؎ تمہارے سوائے اور دو شخصوں کی۔ ۵؎ اور گواہ کرلو دو انصاف والے گواہ۔ ۶؎ یعنی تمہارے اقارب کے سوا دوسروں میں سے۔پس وہ باقی سب مسلمانوں میں سے ہوں گے۔ ۷؎ اگر ہوں گے تم میں سے بیس آدمی صابر۔

بالاٰیة بعدھا۔ میں کہتا ہوں ان دونوں آیتوں میں کوئی تعارض نہیں۔ اوّل تو اس لئے پہلی آیت شرطیہ جملہ ہے امر نہیں۔ پس جو کوئی آیت اِنْ یَّکُنْ مِّنْکُمْ کا مخاطب ہے اس وقت اس کے صابر دس گنے دشمنوں کو کافی تھے۔ جو لوگ الآن کے وقت نکلے اس مجموعہ کے صابر دو چند کے مقابلہ میں غالب ہو سکتے تھے۔ اگر یہ پچھلے وہی پہلے ہوں تو بھی مختلف اوقات میں انسانی حالت کی تبدیل کوئی تعجب انگیز نہیں۔ اور اصل بات یہ ہے کہ جنگ بدر پہلی جنگ ہے جس میں صحابہ کرام کو عمائد مکہ اور صنادید قریش سے مقابلہ کا اتفاق پڑا تو اس پہلی جنگ میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ آئندہ تو تم کو اگر تم صابر ہوئے تو دس کے ساتھ۔ بیس کو دوسو کے ساتھ۔ سو کو ہزار کے ساتھ مقابلہ کرنا پڑے گا اور اب تو اس پہلی بار میں اللہ نے تخفیف کی تمہارا مقابلہ اگر دو چند سے ہوا تو کامیاب رہو گے۔ الآن اور عَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا[۱] (الانفال: ٦٧) صاف تفرقہ کی دلیل ہے۔

**پندرہویں آیت** - ’’اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّ ثِقَالًا‘‘ الخ (التوبة: ٤١)۔ **مَنْسُوْخَةٌ بِاٰيَةِ الْعُذْرِ وَهُوَ قَوْلُهٗ** ’’لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ‘‘ (النور: ٦٢) **وقوله** ’’لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ‘‘[۲] (التوبة: ٩١) فوز الکبیر میں کہا ہے **خفافا** کے معنے ہیں کہ نہایت تھوڑے جہاد کے سامان (جیسے ایک سواری ایک نوکر اور معمولی زادراہ) سے بھی لڑائی کرو۔ اور **ثقالا** کا مطلب یہ ہے کہ بہت سے نوکر اور سواریاں اور زادراہ تمہارے پاس ہو۔

**سولہویں آیت:-** ’’اَلزَّانِیْ لَا یَنْکِحُ اِلَّا زَانِیَةً‘‘[۳] (النور: ۴)۔ **منسوخة بقوله** ’’وَ اَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ‘‘[۴] (النور: ۳۳)۔ فوز الکبیر میں ہے امام احمد ظاہر آیت پر حکم کرتے تھے۔ اور امام احمد کے سوا اور لوگوں نے کہا کہ کبیرہ کا مرتکب زانیہ ہی کا کفو ہے یا یہ کہ زانیہ کا نکاح پسند کرنا اچھی بات نہیں بلکہ آیت شریف میں حُرِّمَ ذٰلِكَ کا اشارہ زنا اور شرک کی طرف ہے پس نسخ نہ ہوئی یا

---

۱؎ اور جانا تھا کہ تم میں کمزوری ہے۔ ۲؎ آیت ’’اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّ ثِقَالًا‘‘ منسوخ ہے آیت العذر سے اور وہ ہے لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ اور آیت لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ۔ (ناشر) ۳؎ بدکار مرد بدکار عورت سے نکاح کرتا ہے۔ ۴؎ اور جس کا خاوند نہ ہو تم میں سے اُس کا نکاح کردو۔

فانکحوا الایامٰی عام ہے اور عام کا ناسخ خاص کو کہنا اجماعی نہیں۔

**ستارہویں آیت:-** ''لِیَسْتَاْذِنْکُمُ الَّذِیْنَ مَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ ''(النور:۵۹) بعض اسے منسوخ کہتے ہیں اور بعض منسوخ نہیں کہتے مگر لوگوں نے اس پر عمل کرنے میں سستی کی ہے۔فوز الکبیر میں ہے ابن عباس کہتے تھے منسوخ نہیں اور یہی وجہ اعتماد کے لائق ہے۔

**اٹھارویں آیت:-** ''لَا یَحِلُّ لَکَ النِّسَآءُ مِنْۢ بَعْدُ'' (الاحزاب:۵۳) الآیۃ منسوخۃ بقولہ تَعَالٰی اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَکَ قُلْتُ تَحْمِلُ اَنْ یَّکُوْنَ النَّاسُ مُقَدَّمًا فِی التَّلَاوَۃِ وَھُوَ الْاَ ظْھَرُ۔[۱] میں کہتا ہوں بعد کا مضاف الیہ الجناس الَّتِیْ مَرَّ ذِ کْرُھَا فِیْ قَوْلِہٖ اِنَّآ اَحْلَلْنَا۔الآیۃ۔[۲] پس معنے آیت کے یہ ہوں گے کہ اے نبی تجھے حلال نہیں عورتیں ان چار قسم کے سوا (تری بیبیاں اور مملوکہ اور بنات عم، بنات عمات، بنات خال، بنات خالات جنہوں نے ہجرت کی اور وہ مومنہ جس نے اپنا آپ تجھے بخش دیا) اور ولا ان تبدل اس کی تاکید ہے۔

**انیسویں آیت:-** '' اِذَا نَاجَیْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا''[۳] الآیۃ (المجادلۃ:۱۳) منسوخۃ بالآیۃ بعدھا۔ میں کہتا ہوں اوّل تو یہ استحبابی حکم ہے اور اس استحباب کو مٹانے والی قرآن میں کوئی آیت نہیں بلکہ شیخ ابن عربی نے فتوحات میں لکھا ہے کہ میں تو اگر حدیث سے مشورہ لیتا ہوں تو بھی چونکہ وہ کلمات نبویہ سے مشورہ صدقہ دے لیتا ہوں۔ جزاہ اللہ

**بیسویں آیت:-** '' فَاٰتُوا الَّذِیْنَ ذَھَبَتْ اَزْوَاجُھُمْ مِّثْلَ مَآ اَنْفَقُوْا''[۴] (الممتحنۃ:۱۲) قِیْلَ مَنْسُوْخَۃٌ بِآیَۃِ الصَّیْفِ وَقِیْلَ بِاٰیَۃٍ اُخْرٰی وَقِیْلَ مُحْکَمٌ۔ فوز الکبیر والے فرماتے ہیں ظاہر یہی ہے کہ آیت منسوخ نہیں۔یہ حکم الزمان ہے۔

---

۱؎ آیت لَا یَحِلُّ لَکَ النِّسَآءُ مِنْۢ بَعْدُ منسوخ ہے آیت اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَکَ سے۔ میں کہتا ہوں کہ احتمال ہے۔......

۲؎ آیت میں بعد کا مضاف الیہ وہ اجناس ہیں جن کا ذکر آیت اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَکَ میں گزرا ہے۔

۳؎ جب تم پیغمبر سے کان میں کچھ بات کرنا چاہو تو کان میں بات کرنے سے پہلے کچھ خیرات کر دیا کرو۔ (ناشر)

۴؎ ان لوگوں کو دے دو جن کی عورتیں جاتی رہیں (یعنی تمہارے قبضہ میں آ گئیں) جتنا انہوں نے خرچ کیا تھا۔

**اکیسویں آیت:-** ’’قُمِ الَّیۡلَ اِلَّا قَلِیۡلًا ‘‘[1] (المزمل:۳) آخر سورۃ کے ساتھ منسوخ ہے اور بات یہ ہے کہ قیام اللیل ایک امر مسنون ہے۔ آیات شریفہ میں فرضیت قطعی نہیں اور سنیت قیام اللیل کی بالاتفاق اب بھی موجود ہے۔

**فقرہ ششم:-** ضعف اور قلت کے وقت صبر اور درگذر کا حکم قرآن شریف میں بہت جگہ ہے لوگ کہتے ہیں کہ یہ آیتیں آیت قتال سے منسوخ ہیں اور یہ بات صحیح نہیں بلکہ قتال کا حکم تاخیر میں رہا ہے۔ سیوطی نے کہا دیکھو باب ناسخ منسوخ اتقان میں۔

اَلثَّالِثُ مَا اُمِرَ بِهٖ لِسَبَبٍ ثُمَّ يَزُوْلُ السَّبَبُ كَالْاَمْرِحِيْنَ الضُّعْفِ وَالْقِلَّةِ بِالصَّبْرِ وَالصَّفْحِ ثُمَّ نُسِخَ بِاِيْجَابِ الْقِتَالِ وَهٰذَا فِي الْحَقِيْقَةِ لَيْسَ نَسْخًا بَلْ هُوَمِنْ قِسْمِ الْمُنْسَاءِ كَمَا قَالَ تَعَالٰى ’’اَوْنُنْسِهَا ‘‘ اَلْمُنْسَاءُ هُوَ الْاَمْرُ بِالْقِتَالِ اِلٰى اَنْ يَّقْوِىَ الْمُسْلِمُوْنَ اِلٰى اَنْ قَالَ وَبِهٰذَا يَضْعُفُ مَالَهِجَ بِهٖ كَثِيْرُوْنَ مِنْ اَنَّ الْاٰيَةَ فِيْ ذٰلِكَ مَنْسُوْخَةٌ بِاٰيَةِ السَّيْفِ وَلَيْسَ كَذٰلِكَ بَلْ هِيَ مِنَ الْمُنْسَاءِ بِمَعْنٰى اَنَّ كُلَّ اَمْرٍ وَرَدَ يَجِبُ اِمْتِثَالُهٗ فِيْ وَقْتٍ مَا لَعَلَّتِيْ تَقْتَضِيْ ذَالِكَ الْحَكَمُ ثُمَّ يَنْتَقِلُ بِاِنْتِقَالِ تِلْكَ الْعِلَّةِ اِلٰى حُكْمٍ اٰخَرَ وَلَيْسَ بِنَسْخٍ اِنَّمَا النَّسْخُ اَلْاِزَالَةُ لِلْحُكْمِ حَتّٰى لَايَجُوْزُ اِمْتِثَالُهٗ[2] (یہ حتی لایجوز کا لفظ یادرکھنے کے قابل ہے خصوصاً الآن خفف اوراشفقتم وغیرہ میں)

---

[1] کھڑا رہا کر رات کو مگر تھوڑی ہی رات۔ (ناشر) [2] تیسرے وہ جس کا حکم ایک سبب کی بنیاد پر دیا گیا۔ پھر وہ سبب جاتا رہا جیسے ضعف اور قلت (کمزوری کی حالت اور تعداد کی کمی کی صورت) میں صبر اور درگذر کا حکم دیا گیا اور پھر قتال کی فرضیت کے حکم سے وہ منسوخ کیا گیا۔ اور یہ فی الحقیقت نسخ نہیں ہے بلکہ وہ از قسم ’’نَسْیٌ‘‘ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اَوْنُنْسِهَا۔ اور نَسْیٌ ’’امر بالقتال‘‘ سے متعلق ہے۔ یہاں تک کہ مسلمان طاقت پکڑ لیں...... پھر کہا اس سے وہ موقف کمزور ہو جاتا ہے جس کو بہت سے لوگوں نے اپنایا کہ (صبر و درگذر والی) آیت منسوخ ہے آیت سیف سے۔ بات ایسے نہیں ہے بلکہ مفہوم یہ ہے کہ جو حکم بھی وارد ہوا ہے اس کو ماننا اور اس پر عمل کرنا واجب ہے۔ اس موقع پر جو بھی اس کے عملدرآمد کا متقاضی ہو اور اس سبب کے بدل جانے پر حکم دوسرے حکم کی طرف منتقل ہو جائے گا۔ اس میں کوئی نسخ نہیں ہے۔ نسخ تو صرف ازالہ حکم ہے یہاں تک اس پر عمل درآمد جائز نہ رہے۔ (ناشر)

فقرہ ہفتم ۔بعض صحابہ اور سلف سے تقید اور تخصیص اور ابطال وغیرہ کو نسخ کہنا ثابت ہے الا اوّل تو ان کے اور ساتھ والوں نے نسخ کے ایسے عام معنے نہیں لئے ۔دوم ۔اگر نسخ تغیر کہتے تھے تو ان کے یہاں ایسے معنے کی نسخ قرآن میں آجاوے ۔اخبار سے ممنوع نہ تھی ۔ ہمارے صاحبان نسخ کے معنوں میں ان کا محاورہ لیتے ہیں اور پھر سنن ثابتہ ہے۔قرآن کی یہ نسخ تجویز نہیں کرتے ۔عملدرآمد میں اس اصطلاحی نسخ کو نسخ بمعنے رفع الحکم کا مرتبہ دے رکھا ہے۔

فقرہ ہشتم ۔ ماننسخ کا جملہ جملہ شرطیہ ہے اور شرط کا وجود ضرور نہیں ہوتا ۔ دیکھو اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ (الزخرف:۸۲) والی آیت پس آیت ماننسخ سے مطلق نسخ کا وقوع بھی ثابت نہیں ہوسکتا۔قرآن میں آیات منسوخہ کا موجود ہونا اس سے کیونکر ثابت ہوسکتا ہے۔ یادرکھو میں مطلق وقوع نسخ کا انکار نہیں کرتا بلکہ کہتا ہوں کہ قرآن اور صحیحین اور ترمذی میں بالاتفاق منسوخ کوئی حکم نہیں (ترمذی میں جمع صلواتیں ظہرین ومغربین اور قتل شارب کی حدیث بھی منسوخ نہیں تفصیل اُس کی دراسات وغیرہ میں موجود ہے)

فقرہ نہم:- میں نے بہت ایسے لوگ دیکھے جن کا یہ ڈھنگ ہے کہ جب دو بظاہر متعارض حکموں کو دیکھا اور تطبیق نہ آئی لا اعلم کہنے سے شرم کھا کر ایک میں نسخ کا دعویٰ کردیا۔ یا جب کوئی نص اپنے فتوٰے کے خلاف سنی اوّل تو لگے اس میں توجیہات جمانے ۔جب یہ کوشش کارگر نہ ہوئی جھٹ دعویٰ کردیا کہ ان میں سے فلاں حکم اجماع کے خلاف ہے۔جب اجماع کی غلطی معلوم ہوئی تو اجماع کو مقید کردیا اور کہہ دیا کہ یہ اجماع اکثر کے اعتبار سے ہے۔جب اس کو بھی کسی نے خلاف ثابت کیا تو نسخ کا دعویٰ کردیا۔حالانکہ بظاہر متعارض حکموں میں ایک کو عزیمت پر محمول کرلینے اور اباحت اصلیہ کو عارضی حرمت پر ترجیح کا موجب جان لینے اور شریعت کو اسباب اور موانع کا مبین مان لینے سے قریباً کل تعارض دفع ہوسکتے ہیں۔یہ عجیب قاعدہ تفصیل طلب ہے۔الا اس خط میں گنجائش نہیں چند مثالیں سن رکھو۔مسِّ ذکر سے وضو کرنا۔ یا عدم انزال میں غسل کرلینا۔ایسا ہی ایک مومن صابر کا دس کفار کا مقابلہ کرنا اور رسول سے گوشہ کرنے میں صدقہ دینا عزیمت ہے اور یہ کام نہ کرنا رخصت ۔وتر کی ایک

یا تین یا پانچ یا سات یا نو رکعتیں باختلاف انواع سب درست ہیں اور یہ اختلاف ایسا ہے جیسے نماز میں کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وبارک وسلم نے کوئی سورۃ پڑھی کبھی کوئی۔ خرگوش کے استعمال میں اگر کوئی کراہت کی دلیل پیش کرے (گو دلائل پیش شدہ صحیح نہیں ہیں) تو اس کا کھانے والا اباحت اصلی کو بعد میں تسلیم تعارض مرجح کہہ سکتا ہے۔

مومن کا عمداً قتل ابدی سزا کا سبب ہے اور قاتل کا سچا ایمان اور رحمت الٰہیہ اور شفاعت شافعین بلکہ توبہ وغیرہ اس ابدی سزا کے مانع ہیں اور تجاذب کی حالت میں قوای کا مؤثر ہونا ظاہر ہے۔

**فقرہ دہم۔** روز مرہ کے مسائل میں رفع یدین اور فاتحہ کا مسئلہ لو۔ جناب شیخ عبدالحق دہلوی سفر السعادت کی شرح میں فرماتے ہیں۔

علماء مذہب ما بایں مقدار اکتفا نمی کنند و گویند کہ حکم رفع (رفع یدین عند الرکوع والرفع منه والرفع ابتداء مرا الثالثه) منسوخ است و چوں ابن عمر را کہ راوی حدیث رفع است دیدند کہ بعد رسول اللہ صلعم عمل بخلاف آں کردہ ظاہر شد کہ عمل رفع منسوخ است و از ابن ہمام نقل فرمودہ در نماز ابتدا حال اقوال و افعال از جنس ایں رفع (رفع یدین در سجدتین) مباح بودہ کہ منسوخ شدہ است پس دور نیست کہ ایں نیز ازاں قبیل باشد و مشمول نسخ بود۔[1] انتہیٰ۔ شیخ نے نسخ کا مدار اوّل تو ابن عمر کے نہ کرنے پر رکھا۔ دوم اس پر کہ جب سجدے کے رفع یدین اجماعاً منسوخ ہے تو رکوع کو جاتے اور اٹھتے اور تیسری رکعت کی رفع بھی منسوخ ہوگی اور یہ دونوں باتیں تعجب انگیز ہیں۔ اوّل تو اس لئے کہ ابن عمر

---

[1] ہمارے مسلک کے لوگ صرف اسی تعداد پر اِکتفا نہیں کرتے بلکہ وہ کہتے ہیں کہ رَفع کا حکم (یعنی رَفع یدَین رکوع کے وقت اور رکوع سے اُٹھتے وقت اور تیسری رکعت کے شروع میں کرنا) منسوخ ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ جو کہ رفع یدین والی حدیث کے راوی ہیں ان کو بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد دیکھا گیا کہ انہوں نے نماز میں رفع یدین نہیں کیا اور ان کا یہ عمل ظاہر کرتا ہے کہ رفع یدین کا حکم منسوخ ہو چکا ہے اور اِبنِ ہمام سے روایت ہے کہ ابتدا میں نماز میں رفع یدین کی طرح کے اعمال (یعنی: سجدوں میں رفع) جائز تھے جو بعد میں منسوخ کر دیئے گئے پس بعید نہیں ہے کہ یہ حکم (یعنی رفع یدین رکوع کے وقت اور رکوع سے اُٹھتے وقت اور تیسری رکعت کے شروع میں کرنا) اسی طرح کے احکام میں سے ہو جو منسوخ ہو چکے ہیں۔

کا رفع نہ کرنا ابوبکر بن عیاش نے روایت کیا ہے اور یہ شخص معلول مختلط الخبر ہے۔ دیکھو بخاری کی جزء الرفع اور ابن معین نے تَوَھُّمٌ مِّنْ اِبْنِ عَیَّاش لَا اَصْلَ لَہٗ۔[1]

**دویم** ۔ عینی نے بیہقی سے روایت کیا کہ مجاہد کی روایت (ابن عیاش والی) ربیع لیث، طاؤس، سالم، نافع، ابوالزبیر، محارب بن دثار جیسے ثقون کے خلاف ہے یہ ثقہ لوگ ابن عمر سے اس رفع یدین کا کرنا نقل کرتے ہیں۔

**سیوم** ۔ ابن عمر سے مسند احمد میں مروی ہے اِنَّہٗ اِذَا رَاٰی (ابن عمر) مُصَلِّیًا لَمْ یَرْفَعْ حَصَبَہٗ اور بخاری نے جزء الرفع میں کہا رَمَاہُ بِالْحَصٰی۔[2] بھلا جو شخص یہ تشدد کرے کہ رفع یدین نہ کرنے پر پتھر مارے وہ خود نہ کرے۔

**چہارم** ۔ خاری نے ’’جزو‘‘ میں فرمایا ہے لَمْ یَثْبُتْ مِنْ اَحَدٍ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ لَمْ یَرْفَعْ۔[3]

**پنجم** ۔ ناسخ کو منسوخ کے مساوی ہونا چاہئے یہاں ایک طرف ابن عمر کا معلول اور بے اصل اثر دوسری طرف ابن عمر سے صحیح ثابت اثر بلکہ مرفوع روایت اور بیہقی کی حدیث جناب ابوبکر سے اور دارقطنی کی عمر رضی اللہ عنہ سے بلکہ پچاس صحابہ کی روایت اور بیہقی کی وہ روایت جس میں فمازالت تلك الصلوٰۃ حتی لقی اللّٰہ[4] والی موجود ہے اور سیوطی کا اس حدیث کو ازہار میں احادیث متواتر سے شمار کرنا۔

**ششم** ۔ مانا کہ ابن عمر سے عدم رفع ثابت ہے پھر کیا غیر معصوم پر صرف یہ حُسن ظن کرکے کہ اُس نے خلاف امر مشروع نہ کیا ہوگا۔ نبی معصوم کے ثابت فعل کو منسوخ کہہ دینا، انصاف ہے اور کیا صحابی کا عدم فعل شرعی امر کا ناسخ ہوسکتا ہے۔

---

[1] ابن عیاش کا وہم ہے جس کی کوئی بنیاد نہیں۔ [2] کہ جب وہ (حضرت ابن عمر) کسی کو نماز پڑھتے دیکھتے کہ اس نے رَفْعِ یَدَیْن نہیں کیا۔ تو اس کو کنکریاں مارتے۔ بخاری نے جزء الرفع میں (حَصَبَہٗ کی بجائے) رَمَاہُ بِالْحَصٰی کے الفاظ بیان کیے ہیں۔ اسے کنکریاں مارتے۔ [3] ۔ رسول اللہ کے صحابہؓ میں سے کسی سے ثابت نہیں ہے کہ اس نے رَفْعِ یَدَیْن نہیں کیا۔ (ناشر) [4] آپؐ کی یہی نماز رہی یہاں تک کہ آپؐ اللہ سے جا ملے۔

**ہفتم۔** صحابہ پر بڑا سوءِ ظن ہے کہ اُنہوں نے منسوخ حدیث رفع یدین کو بیان کیا اور ناسخ کی روایت نہ کی۔

**ہشتم۔** جائز ہے کہ ابن عمر نے رفع یدین کو عزیمت خیال فرمایا اور عدم رفع کو رخصت اور رخصت پر عمل کیا۔

**نہم۔** قیاس نص کا ناسخ نہیں ہوتا۔

**دہم۔** یہاں اصل یعنی سجدے کی رفع یدین کو منسوخ کہنا ہی صحیح نہیں۔ فرع یعنے نُسِخَ رَفْعٌ عِنْدَ الرَّکُوْعِ وَالرَّفْعُ عِنْدَ الرَّفْعِ مِنْہُ وَعِنْدَ الثَّالِثَۃِ۔[۱] کیونکر ثابت ہوسکتا ہے۔

**فائدہ۔** ابن زبیر سے یہ رفع ثابت ہے اور نسخ کی روایت ان سے بالکل ثابت نہیں ایسا ہی ابن مسعود سے نصاً نسخ ثابت نہیں۔ دوسری بات کی غلطی سجدتین کی رفع نسائی میں مالک بن حویرث سے۔ ابوداؤد میں عبداللہ بن زبیر سے۔ جس کی تصدیق ابن عباس نے کی۔ ابن ماجہ میں ابوہریرہ سے موجود ہے۔ ان روایات پر جو کچھ کلام ہے اس کا محل اور ہے اور سجدتین کی رفع۔ انس۔ ابن عمر۔ ابن عباس۔ حسن بصری۔ عطاء۔ طاؤس۔ امام مالک۔ شافعی کا مذہب ہے۔ اگر اجماعاً یہ رفع منسوخ ہوتی تو یہ خلاف کیوں ہوتا۔

**دوم۔** اثبات کی روایات کو ایسی جگہ نفی کی روایات پر خواہ مخواہ ترجیح حاصل ہے۔

**سوم۔** ثقہ کی زیادتی مقبول ہونے میں جمہور کا اتفاق ہے اور سجدتین کی رفع ثقات کی زیادتی ہے۔

**چہارم۔** جن لوگوں نے نفی کی روایت کی ہے ان کی روایت اس لئے مضر نہیں کہ یہ رفع یدین سجدتین کے وقت رسول اللہ صلعم نے کبھی ترک کی اور راوی نے رفع یدین کرتے نہ دیکھا اس لئے عدم رفع کی روایت کردی۔ صاحب البدایہ والنہایہ نے ترک فاتحہ خلف الامام پر اجماع صحابہ کا دعویٰ کیا ہے۔ ابطال دعویٰ اجماع کی تفصیل کا محل نہیں انشاء اللہ کسی اور جگہ مذکور ہوگا۔

---

۱؎ رکوع کرتے وقت رَفْعَ یَدَیْن کرنا اور رکوع سے اٹھتے وقت رَفْعَ یَدَیْن کرنا اور تیسری رکعت کے آغاز میں رَفْعَ یَدَیْن کرنا۔ (ناشر)

صرف اتنا ہی کہنا کافی ہے کہ ترمذی نے عبادہ کی حدیث میں کہا ہے کہ اکثر اہل علم صحابہ کرام سے فاتحہ خلف امام کے وجوب پر ہیں اور بخاری نے جز القراۃ میں فرمایا ہے بے شمار تابعین قرأت خلف الامام کا فتوٰی دیتے تھے۔ وَلَمْ يَكُنْ اَحْمَدُ يُقَدِّمُ عَلَى الْحَدِيْثِ الصَّحِيْحِ عَمَلًا وَلَا رَأْيًا وَلَا قِيَاسًا وَلَا قَوْلَ صَاحِبٍ وَلَا عَدَمَ عِلْمِهٖ بِالْخِلَافِ الَّذِىْ يُسَمِّيْهِ كَثِيْرٌ مِنَ النَّاسِ اِجْمَاعًا وَيُقَدِّمُوْنَهٗ عَلَى الْحَدِيْثِ الصَّحِيْحِ وَقَدْ كَذَّبَ اَحْمَدُ مَنِ ادَّعَى الْاِجْمَاعَ وَلَمْ يَمْتَنِعْ تَقْدِيْمُهٗ عَلَى الْحَدِيْثِ الثَّابِتِ وَ كَذٰلِكَ الشَّافِعِيُّ اَيْضاً نَصَّ فِىْ رِسَالَةِ الْجَدِيْدَةِ عَلٰى اَنَّ مَالَمْ يُعْلَمْ فِيْهِ الْخِلَافُ فَلَيْسَ اِجْمَاعًا وَ نُصُوْصُ رَسُوْلِ اللهِ صَلْعَمْ عِنْدَ الْاِمَامِ اَحْمَدَ وَسَايِرِ اَئِمَّةِ الْحَدِيْثِ اَجَلِّ مِنْ اَنْ يُّقَدَّمَ عَلَيْهَا تَوَهُّمُ اِجْمَاعٍ مَضْمُوْنَه عَدَمُ الْعِلْمِ بِالْخِلَافِ وَلَوْ سَاغَ تَعَطَّلَتِ النُّصُوْصُ وَسَاغَ لِكُلِّ مَنْ لَّمْ يَعْلَمْ مُخَالِفًا فِىْ حُكْمِ مَسْئَلَةٍ اَنْ يُّقَدِّمَ جَهْلَهٗ بِالْمُخَالِفِ عَلَى النُّصُوْصِ فَهٰذَا هُوَ الَّذِىْ اَنْكَرَهُ الْاِمَامُ اَحْمَدُ وَالشَّافِعِيُّ مِنْ دَعْوَى الْاِجْمَاعِ لَايَظُنُّ بَعْضَ النَّاسِ اَنَّهٗ اسْتِبْعَادُهُ الْوُجُوْدَ[۱] ۔۔۔۔۔۔فقرہ۔سورہ کافرون میں لکم دینکم ولی دین کا جملہ عام لوگوں کی زبان پر منسوخ ہے اور فی الواقع منسوخ نہیں کیونکہ

---

[۱] امام احمدؒ حدیث صحیح پر مقدم نہیں کرتے تھے نہ کسی عمل کو، نہ کسی رائے کو، نہ کسی قیاس اور نہ کسی صحابی کے قول اور نہ اس کی لاعلمی اس مخالف امر سے جسے بہت سے لوگ اجماع کا نام دیتے ہیں اور اسے حدیث صحیح پر مقدم کرتے ہیں اور امام احمدؒ نے اس شخص کی تکذیب کی ہے جس نے اجماع کا دعوٰی کیا اور اسے ثابت شدہ حدیث پر مقدم کرنے سے باز نہ آیا اسی طرح امام شافعیؒ بھی رسالۃ الجدید میں اس بات پر نصّ لائے ہیں۔جس امر پر اختلاف کا علم نہیں وہ اجماع نہیں ہے۔امام احمدؒ اور دیگر آئمہ حدیث کے نزدیک حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نصوص اس بات سے بالا اور برتر ہیں کہ ان کے مقابل پر اجماع کا واہمہ جس کا مضمون اختلاف سے لاعلمی پر مشتمل ہو مقدم کیا جائے۔اگر اس کو مقدم کرنا جائز قرار دیا جائے تو نصوص بے کار ہو کر رہ جائیں۔اور ہر اس شخص کے لئے جو کسی مسئلہ کے حکم میں مخالف (امر) کو نہیں جانتا اس کے لئے جائز ہو جائے گا کہ نصوص کے مقابل پر اپنی جاہلانہ رائے کو مقدم کر لے۔ اور یہ وہ بات ہے جس کے امام احمدؒ اور امام شافعیؒ نے اجماع قرار دینے کا انکار کیا ہے۔کچھ لوگ یہ خیال نہ کریں یہ مستبعد ہے۔

دین کے معنے لغت میں جزا اور سزا کے ہیں پس آیت کے معنے یہ ہوئے کہ جس کو تم پوجتے ہو ہم اُسے نہیں پوجتے اور جس کو ہم پوجتے ہیں تم نہیں پوجتے تم کو تمہاری سزا ہے اور ہم کو ہماری جزا۔ دیکھو حماسہ ؎ وَلَمْ یَبْقَ سِوَی الْعُدْوَانِ دِنَّاهُمْ کَمَا دَانُوْ وَرَدَ کَمَا تُدِیْنُ تُدَانُ[1] مشہور ہے اور اگر دین کے مشہور معنے میں لیں تب آیت کا یہ مطلب ہوگا کہ ہرگاہ تم باز نہیں آتے اور صرف سچے معبود ہی کی پرستش نہیں کرتے اور بتوں کی پرستش کرتے ہو تو ہم بھی وہ کریں گے جو ہمارے دین میں ہے کہ تم سے بجہاد پیش آویں گے۔ غرض آیت جہاد کی مانع نہیں۔

فقرہ عزیز من خاتمہ خط پر ایک ضروری فائدہ لکھ کر خط کو اب ختم کرتا ہوں۔

فائدہ حدیث یا قرآن کے موافق ہے یا قرآن کی تفسیر ہے یا ایسے حکم کی مثبت ہے جس کا ذکر ہمیں قرآن کریم میں معلوم نہیں ہوا پس جو حدیث صحیح ہمیں زائد علی کتاب اللہ نظر آئے وہ نبی کریمؐ کا استنباط ہے قرآن کریم سے۔ ہمارے فہم سے بالاتر ہے اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے وَمَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ۔[2] (النسا:۸۱) وَمَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ۔[3] (الحشر:۸)

دیکھو حدیث سے بھتیجے کا نکاح اس کی پھوپھی پر اور بھانجے کا اس کی خالہ پر حرام ہے۔ حدیث سے رضاعت کی حرمت نسبتی حرمت کی طرح ثابت ہے حالانکہ قرآن کریم میں اُحِلَّ لَکُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِکُمْ[4] عام موجود ہے۔ وطن میں رہن کا رکھنا جدہ کو وارث بنانا بنت الابن کو سُدُس دلانا حائض پر روزہ نماز چندروز موقوف سمجھنا۔ نہایت ضعیف خبر سے نبیذ التمر کے ساتھ وضو کر لینا حالانکہ قرآن میں پانی نہ ہو تو تیمم کا حکم ہے۔ ادنیٰ مہر کے لئے مفلس سے مفلس کے لئے دس درہم معین کرنا۔ لَا یَرِثُ الْمُسْلِمُ الْکَافِرَ[5] پر عمل کرنا۔ چور کا پاؤں کاٹنا حالانکہ قرآن میں ہاتھ کاٹنا مذکور ہے۔ طواف میں قیاساً طہارت

---

[1] اور (زیادتی کے جواب میں) زیادتی کے سواء چارہ نہ رہا ہم نے ان کے ساتھ وہی (سلوک) کیا جو انہوں نے ہمارے ساتھ کیا۔ اسی طرح ''کَمَا تَدِیْنُ تُدَانُ'' آیا ہے جیسا کرو گے تم سے بھی ویسا ہی کیا جائے گا۔ [2] جس نے رسول کا حکم مانا اور اس کی اطاعت کی بے شک اُس نے اللہ کی اطاعت کی۔ [3] اور جو کچھ تم کو رسول دے، لے لو۔ (ناشر) [4] اور ان کے علاوہ سب عورتیں تم پر حلال ہیں۔ [5] مسلمان کافر کا وارث نہیں ہوتا۔ (صحیح البخاری، کتاب الفرائض، باب لایرث المسلم الکافر، روایت نمبر ۶۷۶۴)

کی شرط کا ایزاد کرنا حالانکہ قرآن مطلق ہے۔ مغمی علیہ سے اعمال حج دوسرا ادا کردے اسے جائز قرار دینا حالانکہ صوم عن المیت میں اَنْ لَّیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی [1] کا عذر ہے۔ عاقلہ پر دیت کا حکم لگانا وَلَا تَزِرُ وَازِرَۃٌ وِّزْرَ اُخْرٰی [2] کا خلاف بجالانا۔ نہایت ہی ضعیف حدیث سے نماز میں ہنس پڑنے کو ناقض وضو جاننا اور اونٹ کے گوشت کھانے کو ناقض نہ ماننا۔ ضعیف خبر سے غسل جنابت میں مضمضہ واستنشاق کو فرض کر دینا باینکہ وضو میں مضمضہ واستنشاق کی فرضیت سے انکار ہے۔ موزہ پر مسح کرنے میں جواز کا فتوٰی اینکہ عمامہ پر مسح سے انکار ہے۔ اور حدیثیں دونوں کی مساوی ہیں اور ایسی ہی صد ہا جگہ احادیث سے قرآن پر ایزاد ماننا اور کہیں انکار کرنا۔ اور مقدام بن معدیکرب کی اس حدیث پر خیال نہ کیا جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اَلَا اِنِّیْ اُوْتِیْتُ رِجْلُ الْقُرْآنِ وَمِثْلَہٗ مَعَہٗ أَلَا یُوْشِکُ رَجُلٌ شَبْعَانَ عَلٰی اَرِیْکَتِہٖ یَقُوْلُ عَلَیْکُمْ بِھٰذَا الْقُرْآنِ۔۔۔ اَلَا لَا یَحِلُّ لَکُمُ الْحِمَارُ الْاَھْلِیِّ وَلَا کُلُّ ذِیْ نَابٍ مِنَ السَّبُعِ وَلَا لُقْطَۃُ مُعَاھَدٍ۔۔۔۔ [3]

(خطوط جواب شیعہ وردِ نسخ۔ تصانیف حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل ؓ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۶۷ تا ۸۲)

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰیَۃٍ ......الخ (البقرۃ:۱۰۷) اگر مٹا دیں ہم کوئی بھی نشان یا اسے دنیا سے بھلا ہی دیں تو لاتے ہیں ہم بہتر اس سے یا اس کی برابر۔ کیا معنی؟ اگر ہم کوئی نشان کسی طرح کا ہو اگر ہم مٹا دیں اور مٹا کر ایسا کر دیں کہ وہ بھول ہی جاوے تو ہم اس سے بہتر لاتے ہیں۔ دیکھو ہزاروں اشیاء دنیا سے مٹیں اور بُھلائی گئیں مگر موجودہ وقت میں اللہ نے اس سے بہتر موجود کر دیں۔ یہی حال شرائع سابقہ کا بھی ہوا۔ فقط (الحکم جلد ۵ نمبر ۳۳ مورخہ ۱۰ رستمبر ۱۹۰۱ء صفحہ ۱۱)

ایک زمانہ مجھ پر ایسا بھی گزرا ہے کہ ایک تفسیر کے شوق میں مَیں بمبئی گیا اور ایک دوست سے

---

[1] اور یہ کہ آدمی کو وہی ملے گا جو اس نے عمل کیا۔ [2] اور نہیں اٹھائے گا بوجھ کوئی کسی کا۔ [3] سنو مجھے قرآن اور اس کی مثل (کلام) اُس کے ساتھ دیا گیا ہے۔ سنو قریب ہے کہ کوئی شخص جو سیر ہو اپنے تخت پر بیٹھے ہوئے کہے کہ تم پر یہ قرآن پکڑنا لازم ہے۔ سنو تمہارے لئے پالتو گدھا حلال نہیں اور نہ کوئی کچلیوں والا درندہ اور معاہد کی گری پڑی چیز۔ (ناشر)

اس کے متعلق پوچھا اس نے کہا ہاں مل سکتی ہے۔ دوسرے دن جب میں اس دوست کے پاس گیا تو گو میں طالب علم تھا تاہم اللہ تعالیٰ نے مجھے طالب علمی کے زمانہ میں بھی مالدار رکھا ہے میں جیب میں کچھ روپیہ ڈال کر لے گیا میں نے اس دوست سے کہا کہ وہ کتاب آئی ہے تو عطا کرو۔ انہوں نے کہا کہ ہاں کتاب تو آ گئی ہے مگر اس کی قیمت پچاس روپیہ ہے۔ اس کتاب کے ساٹھ صفحہ ہیں اور ایک اس کا ضمیمہ ہے۔ اس کے ۵۸ صفحہ ہیں۔ میں نے کہا بہت اچھا لائیے۔ اور میں نے پچاس روپیہ کا نوٹ اس کے ہاتھ میں دے دیا وہ بولے کہ وہ کتاب طبع شدہ ہے اور اسی شہر بمبئی میں چھپی ہے۔ میں نے کہا اچھا ہے اس پر انہوں نے وہ کتاب مجھے دی اور میں اس کو لے کر فوراً اٹھ کھڑا ہوا اور تھوڑی دیر کے لئے باہر چلا گیا۔ وہاں تیلی کی گلی مشہور ہے اس کا یہ واقعہ ہے۔ پھر میں اندر گیا تو وہ حیران ہوا اور پوچھا کہ آپ باہر کیوں چلے گئے تھے میں نے کہا فقہی بحث ہے کہ تکمیل بیع کے لئے تفارق جسمی بھی قول کے ساتھ ضروری ہے یا نہیں۔ محدثین اور شوافع کا قول ہے کہ تفارق جسمی بھی چاہئے میں نے اس پر عمل کر لیا۔ اس لئے باہر گیا تھا تا کہ بالاتفاق کتاب میری ہو جاوے۔ میری ۳۵ ویں پشت میں میرے ایک دادا نے اس مسئلہ پر عمل کیا تھا میں نے اس کی سنت ادا کر لی۔ پھر اس نے پوچھا کتاب کو بھی دیکھا میں نے کہا ''جمادے چند دادم جاں خریدم'' [1] اس کتاب کا نام مجھے قدرت ہی نے سکھا دیا تھا میں جب اس دوست کے پاس اٹھنے لگا تو اس نے کہا میں آپ سے محبت کرتا ہوں۔ میں نے جواب دیا کہ آپ کی مہربانی ہے۔ تب اس نے کہا کہ اظہار محبت میں یہ پچاس روپیہ نذر کرتا ہوں۔ میں نے کہا کہ میں ہوں تو طالب علم مگر میری جیب میں اب بھی روپیہ موجود ہے۔ اس نے بہرحال وہ پچاس روپیہ واپس کر دیا۔

اسی طرح پر جب میں مدینہ طیبہ میں گیا تو ایک ترک کو مجھ سے بہت محبت تھی اس نے کہا کہ اگر کوئی کتاب آپ کو پسند ہو تو ہمارے کتب خانہ سے لے جایا کریں گو ہمارا قانون نہیں ہے مگر آپ کے اس عشق و محبت کی وجہ جو آپ کو قرآن کریم سے ہے آپ کو اجازت ہے۔

---

[1] میں نے اتنی زیادہ بے جان چیزوں کے عوض اپنی جان خرید لی۔ (ناشر)

**ناسخ منسوخ کا مسئلہ کیسے حل ہوا** میں نے کہا کہ مسئلہ ناسخ ومنسوخ کے متعلق کوئی کتاب دو۔ انہوں نے مجھے ایک کتاب دی جس میں ۶۰۰ آیت منسوخ لکھی تھی مجھے یہ بات پسند نہ آئی۔ ساری کتاب کو پڑھا اور مزہ نہ آیا۔ میں اس کتاب کو واپس لے گیا اور کہا کہ میں جوان آدمی ہوں اور خدا کے فضل سے یہ ۶۰۰ آیت یاد کرسکتا ہوں۔ مگر مجھے یہ کتاب پسند نہیں۔ وہ بڑا بڈھا اور ماہر تھا اس نے ایک اور کتاب دی۔ اس کا نام اتقان ہے اور ایک مقام اس میں بتا دیا جہاں ناسخ ومنسوخ کی بحث ہے۔ خوشی ایسی چیز ہے کہ میں نے ابھی پچاس والی کو پڑھا بھی نہیں۔ مگر اسے لایا اور اس کو پڑھنا شروع کیا۔ اس میں لکھا تھا کہ ۱۹ آیتیں منسوخ ہیں۔ میں اس کو دیکھ کر بہت خوش ہوا کہ گویا بادشاہ ہوگیا۔ میں نے کہا کہ ۱۹ یا ۲۱ آیتیں تو فوراً یاد کرلوں گا۔ مجھے بڑی خوشی ہوئی مگر مجھے ایسا قلب اور علم دیا گیا تھا کہ اس پر بھی وہ کتاب مجھے پسند نہ آوے۔ آخر میں نے کہا کہ یہ بھی پوری خوشی کا موجب نہیں پھر مجھے خیال آیا کہ پچاس روپے والی کتاب بھی تو پڑھ دیکھیں۔ اس کو پڑھا تو انہوں نے لکھا کہ خدا تعالیٰ نے جو علم مجھے دیا ہے اس میں ۵ آیتیں منسوخ ہیں۔ یہ پڑھ کر مجھے بہت خوشی ہوئی کہ اب کیا مشکل ہے۔ میں نے جب ان پانچ پر غور کی تو خدا تعالیٰ نے مجھے سمجھ دی کہ ناسخ ومنسوخ کا جھگڑا ہی غلط ہے کوئی پانچ سوچ سو بتاتا تھا کوئی انیس، اکیس، کوئی پانچ اس سے معلوم ہوا کہ یہ تو صرف فہم کی بات ہے۔ اور میں نے یہ قطعی فیصلہ خدا کے فضل سے کرلیا کہ ناسخ ومنسوخ کا علم صرف بندوں کے فہم پر ہے۔ ان پانچ نے سب پر پانی پھیر دیا۔ یہ فہم جب مجھے دیا گیا تو اس کے بعد ایک زمانہ میں لاہور کے اسٹیشن پر شام کو اترا۔ بعض اسباب ایسے تھے کہ چینیاں والی مسجد میں گیا۔ شام کی نماز کے لئے وضو کر رہا تھا کہ مولوی محمد حسین بٹالوی کے بھائی میاں علی محمد نے مجھ سے کہا کہ جب عمل قرآن مجید وحدیث پر ہوتا ہے تو ناسخ ومنسوخ کیا بات ہے۔ میں نے کہا کچھ نہیں۔ اگرچہ وہ پڑھے ہوئے نہیں تھے (عالم مراد ہے۔ ایڈیٹر) گو میر ناصر کے استاد تھے۔ انہوں نے اپنے بھائی سے ذکر کیا ہوگا۔ یہ ان دنوں جوان تھے اور بڑا جوش تھا۔ میں نماز میں تھا اور وہ جوش سے ادھر ادھر ٹہلتا رہا۔ جب میں نماز سے فارغ ہوا تو کہا ادھر آؤ۔ تم نے میرے بھائی کو کہہ دیا کہ قرآن میں ناسخ منسوخ نہیں۔ میں نے کہا ہاں نہیں ہے۔

تب بڑے جوش سے کہا کہ تم نے ابو مسلم اصفہانی کی کتاب پڑھی ہے وہ احمق بھی قائل نہ تھا میں نے کہا پھر تو ہم دو ہو گئے۔ پھر اس نے کہا کہ سید احمد کو جانتے ہو۔ مراد آباد میں صدر الصدور ہے۔ میں نے جواب دیا کہ میں رام پور' لکھنو اور بھوپال کے عالموں کو جانتا ہوں ان کو نہیں جانتا۔ اس پر کہا کہ وہ بھی قائل نہیں۔ تب میں نے کہا بہت اچھا پھر ہم اب تین ہو گئے۔ کہنے لگا کہ یہ سب بدعتی ہیں۔ امام شوکانی نے لکھا ہے کہ جو نسخ کا قائل نہیں وہ بدعتی ہے۔ میں نے کہا تم دو ہو گئے۔ میں ناسخ و منسوخ کا ایک آسان فیصلہ آپ کو بتاتا ہوں تم کوئی آیت پڑھ دو جو منسوخ ہو اس کے ساتھ ہی میرے دل میں خیال آیا کہ اگر یہ ان پانچ آیتوں میں سے کوئی پڑھ دے تو کیا جواب دوں۔ خدائے تعالیٰ ہی سمجھائے تو بات بنے۔ اس نے ایک آیت پڑھ دی میں نے کہا کہ فلاں کتاب نے جس کے تم بھی قائل ہو اس کا جواب دے دیا ہے۔ کہنے لگا ہاں پھر میں نے کہا اور پڑھو تو خاموش ہی ہو گیا۔ علماء کو یہ وہم رہتا ہے ایسا نہ ہو ہتک ہو۔ اس لئے اس نے یہی غنیمت سمجھا کہ چپ رہے۔

بھیرہ میں ایک شخص نے نسخ کا مسئلہ پوچھا اور میں نے اپنے فہم کے مناسب جواب دیا اور کہا کہ پانچ کے متعلق میری تحقیق نہیں تو اس دوست نے کہا کہ اب ان پانچ پر نظر ڈال لیں۔ میں نے تفسیر کبیر رازی میں یہ تفصیل ان مقامات کو دیکھا تو تین مقام مجھے خوب سمجھ میں آ گئے اور دو سمجھ میں نہ آئیں۔ تفسیر کبیر میں اتنا تو لکھا ہے کہ شدت اور خفت کا فرق ہو گیا ہے۔ غرض میں ان کتابوں کو پڑھتا ہوں مگر تعاون علی البر کے لئے نہ اس محبت اور جوش سے جو مجھے پیارے کی پیاری کتاب سے ہے۔

پھر میں ایک مرتبہ ریل میں بیٹھا ہوا ایک کتاب پڑھ رہا تھا۔ جیسے بجلی کوند جاتی ہے۔ میں نے پڑھا کہ فلاں آیت منسوخ نہیں ہے۔ میں بڑا خوش ہوا کہ اب تو چار مل گئیں صرف ایک ہی رہ گئی۔ بڑی بڑی کتابوں کا تو کیا ذکر میں چھوٹ بھیّوں کی بھی پڑھ لیتا ہوں۔ مگر اسی غرض **تعاون علی البر** کے لئے۔ اس طرح پر ایک میں وہ پانچویں بھی مل گئی اور اس طرح پر خدا کے فضل سے مسئلہ ناسخ و منسوخ حل ہو گیا۔ (الحکم جلد ۱۶ نمبر ۲ مورخہ ۱۴ر جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۴، ۵)

اَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ میں تعظیم الٰہی ہے اور زکوٰۃ میں مخلوق سے ہمدردی ہے۔ جو کچھ کرو گے۔ اللہ

تعالیٰ سے اجر پاؤ گے۔ وہ دانا و بینا ہے۔ (البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۱۴/ نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۷)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عملدر آمد میں دیکھو وہاں بھی قرآن کریم کی تفسیر ملے گی۔ مثلاً صلوٰۃ اور زکوٰۃ کے الفاظ قرآن مجید میں آئے ہیں۔ اب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عملدر آمد تمہیں بتائے گا کہ ان الفاظ کا کیا مفہوم ہے۔ ہمارے بعض دوستوں کو بھی اس قسم کا ابتلا آیا تھا۔ انہوں نے کہا کہ قرآن شریف میں نماز حج وغیرہ دکھاؤ۔ میں نے کہا کہ پہلے گھوڑے، خچر میں امتیاز بتاؤ۔ پھر البغال و الحمیر میں تفرقہ کر کے دکھاؤ میں نے ان کے لئے بہت دعا کی اور خدا تعالیٰ نے ان کو سمجھ دی اور یہ ابتلا جاتا رہا۔ میں نے کہا کہ جب تم بغال اور حمیر میں فرق کرنے کے لئے ان کو دیکھتے ہو تو کیوں تم اس شخص کی نماز نہیں دیکھتے جس پر قرآن نازل ہوا ایک بات میری سمجھ میں آئی ہے کہ اگر قرآن مجید میں صلوٰۃ کی تمیز ہوتی تو وہ بھی عربی میں ہوتی پھر ان لفظوں کے کئی کئی معنی کرتے اور کس قدر مشکلات پیدا ہوتیں۔ پھر ایک اور نکتہ ہے۔ جب میں رامپور میں طالب العلم تھا کسی مقلّد نے غیر مقلد کو کہا کہ نذیر حسین کے کیا معنی ہیں تو غیر مقلد طالب العلم نے کہا کہ اصل میں نذیر عدو حسین ہے لفظ عدو محذوف ہو گیا ہے حالانکہ نذیر ان کا نام تھا اور حسین کا لفظ باظہار قومیت شامل کر لیا گیا۔ واِلاّ اس طرح حذف مضاف سے عبدالنبی بھی جائز ہو جاوے کیونکہ بحذف مضاف عبد سبّ النبی ہو سکتا ہے۔ اور کہیں کنایہ وغیرہ نکال کر خدا جانے کیا کیا معنی کرتے۔ پس ہمارے مولیٰ نے کامل رحم فضل سے نماز پڑھوا کر دکھا دی اور ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابی نے دیکھ لی حتیّٰ کہ یہود و نصاریٰ اور مجوس نے بھی نماز پڑھتے ہوئے دیکھ لی اب کسی اور معنی کی ضرورت نہیں۔ نہ تقدیم تاخیر، نہ کنایہ نہ حذف و محذوف کی۔ گجرات کے ضلع میں دتہ شاہی ایک قوم ہے وہ کام (شہوت) کرو دہ (غضب) لوبھ (حرص) موہ (بے جا محبت) ہنکار (غرور) کو چھوڑنے کا نام ہی نماز رکھتے ہیں۔ یہاں ایک گلّو سقّہ ہے جب وہ جماعت میں نہ تھا تو کہتا تھا کہ یہ خود منارہ ہیں، سر گنبد ہے اور آپ نماز ہیں۔ غرض اس قسم کی بیہودہ توجیہیں پیدا کر لی جاتی ہیں۔

مسلمانوں پر یہ دکھ اور مصیبت کا وقت ہے ایسے وقت میں یاد رکھو کہ قرآن کریم کی تفسیر

قرآن شریف اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عملدرآمد سے کرو۔ اور پھر تمام امت میں مشترکہ رنگ کو دیکھ لو۔ پھر احادیث صحیحہ کو پڑھو۔ ایک بڑی گندی قوم گزری ہے جو احادیث کا انکار کرتی ہے۔ ایک نے یہ گندا لفظ کل کہا اور بڑی جرأت سے کہا کہ رواتِ احادیث شیاطین ہیں وہ نہیں مرے گا جب تک خود شیطان نہ بن لے۔

وہ لوگ بڑے ہی محروم ہیں جو اس علم حدیث سے محروم ہیں میں بچپن سے ۷۵۔۷۶ سال کی عمر تک پہنچا ہوں اور میرا یہ تجربہ ہے کہ علم حدیث کے بغیر دین آتا ہی نہیں۔تم ہی بتاؤ جس نے علم حدیث پڑھا ہے اس کی گواہی حدیث کے متعلق ماننی چاہیے یا اس کی جس نے یہ علم پڑھا ہی نہیں۔ پھر ایک وہ طریقہ قرآن کریم کے فہم کا ہے جو میرے ہادی نے مجھے سمجھایا ہے۔ میں نے ایک بار حضرت مرزا صاحب کے حضور عرض کیا کہ آپ کے طریق میں مجاہدات کیا ہیں؟ فرمایا۔ اگر شوق ہے

**فصل الخطاب کے لکھنے کی وجہ**

ان مجاہدات کا جو ہمارے طریق میں ہیں تو ایک کتاب عیسائی مذہب کے ردّ میں لکھو۔ میں نے جب اس کتاب کے لکھنے کا ارادہ کر لیا تو ایک مسیحی کو مقرر کیا کہ وہ جو اعتراض قرآن شریف پر رکھتا ہے لکھے۔اس نے ایک ہزار کے قریب اعتراض لکھ کر بھیج دیا۔ میں نے اس کے اعتراضوں کو پڑھ کر ساری بائیبل کو کئی مرتبہ پڑھا اور نوٹ کرتا گیا۔ (وہ بائیبل اب کسی نے چرالی ہے) میں نے کُل اعتراضات کے الزامی جواب نوٹ کر لئے اور پھر حقیقی جوابات کی طرف متوجہ ہوا تو بعض اعتراضوں کے جواب سمجھ میں نہ آئے۔ میں نے مرزا صاحب سے عرض کیا کہ بعض اعتراضوں کے جواب حقیقی نہیں ہو سکتے ۔ یا تو ان اعتراضات کا ذکر ہی نہ کریں یا الزامی جواب دے کر خاموش ہو جائیں ۔ میرا ایک دوست تھا اللھم اغفرہ وارحمہ مولوی عبدالکریم نام، انہوں نے کہا کہ الزامی جواب پسند نہیں ۔ میں نے حضرت صاحب سے ذکر کیا۔ آپ کی عادت تھی کہ ہنستے ہنستے کپڑا منہ پر رکھ لیتے تھے۔ یہ سن کر فرمایا کہ بڑی بے انصافی کی بات ہے کہ جس بات کو آپ کا قلب نہیں مانتا دشمن کو وہ آپ کیونکر منوائیں گے۔اس بات کو سن کر میرا اعتقاد آپ کی نسبت بہت بڑھ

گیا کہ جب تک اس کا قلب مطمئن نہیں ہوتا یہ بات کرتا ہی نہیں اور مجھے بزور کہا کہ یہ بے انصافی ہے کہ جس بات کو خود نہ سمجھو دوسروں کو منواؤ۔ میں نے سمجھا کہ اس کا ایمان بڑا عجیب ہے اور یہی وجہ ہے جو ایک بات کو بیسیوں مرتبہ بیان کرتا ہے۔ میں یہ سن کر خاموش ہو گیا اور دل میں آیا کہ پھر کیا کریں۔ جب اٹھنے کے قریب ہوئے تو فرمایا کہ جو مقامات حل نہیں ہوتے ان کو خوشخط لکھ کر سامنے لگا لو۔ جب آمدرفت کے وقت ان پر نظر پڑے تو دعا کرو چند روز کے بعد وہ انشاء اللہ حل ہو جائیں گے۔ میں ان ایام میں صوفیت سیکھتا تھا۔ میں نے سوچا کہ خوشخط لکھنا اور پھر سامنے لٹکانا تو مشکل کام ہے اس لئے دل ہی میں لٹکا دو یہ میرا اپنا ذوق تھا۔ اب بھی یہ گُر یاد رکھنے کے قابل ہے جو آیت سمجھ میں نہ آوے اس کو خوشخط لکھ کر سامنے لٹکا دو اور دعا کرتے رہو اللہ تعالیٰ کے فضل سے حل ہو جائے گی۔ غرض میں نے ان سوالات میں سے بعض کو اپنے دل پر لٹکا دیا اور خدا تعالیٰ نے اپنے فضل سے انہیں حل کر دیا۔ انہیں سوالوں میں سے والفجر اور والنجم کی تفسیر ہے جو میں نے لکھی ہے۔ اگر کوئی چاہے تو وہ سوال موجود ہیں۔ میں اس کے حوالہ کر سکتا ہوں غرض تم کو کوئی آیت سمجھ میں نہ آوے تو اس طریق سے کام لو اور جناب الٰہی میں گر پڑو کہ تیری کتاب ہے میری سمجھ میں یہ آیت نہیں آتی۔ دعاؤں میں لگے رہو اور منتظر رہو کہ کب انکشاف ہو جاتا ہے۔ کیا میں نے اس موقع پر اپنے خیال کو ترجیح دی ہے یا کسی تفسیر کی سپارش کی ہے بلکہ یہ چوتھا مرتبہ بتایا ہے کہ قلب مطہر لے کر جناب الٰہی میں گر جائے یہ اصول ہیں فہم قرآن کریم کے لئے۔ (الحکم جلد ۱۶ نمبر ۲ مورخہ ۱۴؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۵،۶)

مَا نَنۡسَخۡ مِنۡ اٰيَةٍ اَوۡ نُنۡسِهَا نَاۡتِ بِخَيۡرٍ مِّنۡهَآ اَوۡ مِثۡلِهَا ؕ اَلَمۡ تَعۡلَمۡ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ [۱] (البقرۃ:۱۰۷) یہاں آیت کا لفظ ایک وسیع لفظ ہے انسانوں پر بھی بولا جاتا ہے۔ دیکھو اللہ تعالیٰ ایک ویران بستی پر گزرنے والے کو مخاطب کر کے فرماتا ہے وَ لِنَجۡعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ۔ [۲] (البقرۃ:۲۶۰) یہاں اس گزرنے والے کو آیت فرمایا ہے جو لوگ دنیا میں مامور ہو کر آتے ہیں وہ بھی آیت اللہ

۱؎ ہم جو کسی نشان کو مٹاتے یا اس کو بھلا دیتے ہیں تو اُس سے بہتر یا اُس کے مانند لاتے ہیں کیا تُو نہیں جانتا کہ اللہ تعالیٰ ہر ایک شَے کا اندازہ کرنے والا ہے۔ ۲؎ تا کہ ہم بنائیں تجھ کو نشان و نمونہ لوگوں کے لئے۔ (ناشر)

ہوتے ہیں اور ان کا اس دنیا سے کوچ کر جانا ان کے عنصری وجود کی نسخ ہوتی ہے۔ بلکہ ایک زمانہ ایسا بھی آتا ہے کہ بعض آیات بھول بھی جاویں۔ لاکن رحمت الٰہیہ نَاْتِ بِخَیْرٍ مِّنْھَآ اَوْ مِثْلِھَا ہم کو عمدہ تسلی بخش ہے۔ جس پر ہم ایمان لاکر یقین کرتے ہیں کہ آپ کی اولاد سے آپ سے خیر کان اللہ نزل من السمآء یا کم سے کم آپ کی مثل آنے والا ہے اور نسخ کے ایسے وسیع معنے لینے میں السید عبدالقادر الجیلانی جیسے بزرگ ہمارے ساتھ ہیں۔

(ریویو آف ریلیجنز۔ جلد ۷ نمبر ۶، ۷ ماہِ جون، جولائی ۱۹۰۸ صفحہ ۲۷۳)

**۱۱۲، ۱۱۳۔ وَ قَالُوْا لَنْ یَّدْخُلَ الْجَنَّۃَ اِلَّا مَنْ كَانَ هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰی ؕ تِلْكَ اَمَانِیُّهُمْ ؕ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ۔ بَلٰی ۚ مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ فَلَهٗۤ اَجْرُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۪ وَ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ۔**

ترجمہ۔ اور اہل کتاب نے جو کہا کہ یہودیوں اور نصاریٰ کے سوا کوئی بہشت میں ہرگز داخل نہ ہوگا اُن کی یہ آرزوئیں بالکل جھوٹ ہیں اُن سے کہہ دو کہ اگر تم سچے ہو تو کوئی حجت پیش کرو۔ (ہاں بہشت میں وہ داخل ہوگا) جس نے اپنی ذات کو ہر طرح اللہ کے سپرد کر دیا اور وہ نیکوکار اللہ کا دیوانہ اور شیدا ہو تو ایسے کو اجر ہے اُس کے رب کے پاس اور نہ اُن کو کچھ خوف ہے اور نہ وہ غم رکھتے ہیں۔

تفسیر۔ قَالُوْا لَنْ یَّدْخُلَ الْجَنَّۃَ۔ آدمی جب اکیلے بیٹھتے ہیں تو دوسروں کی عیب چینی کرنے لگ جاتے ہیں اور پھر اپنے تئیں کچھ سمجھنے لگتے ہیں یہاں تک کہ دوسروں کی حقارت سما جاتی ہے اور کہتے ہیں کہ ہم ہی جنت میں جائیں گے۔ یہ صرف ہوائی باتیں ہیں۔

هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ۔ برہ کے معنے ہیں قطع کے۔ اگر تم سچے ہو تو کوئی دلیل قاطع یا حجتِ نیّرہ پیش کرو اور بَرْھَنَ کے معنے ''ظاہر کیا'' کے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مورخہ ۴ و ۱۱ / مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۹)

بَلٰی ۚ مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ فَلَهٗۤ اَجْرُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۪ وَ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ (البقرۃ: ۱۱۳) ہاں جس نے فرمانبردار کیا اپنی ساری طاقتوں کو اللہ کا اور وہ محسن بھی ہو پس اس

کے لئے اجر ہے اس کے پروردگار کے پاس اور ایسے لوگوں پر نہ خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔صفحہ ۲۸)

اللہ تعالیٰ کے فرمان بردار بنیں اور اس کے حکم کے مقابل کسی اور کے حکم کی پرواہ نہ کریں۔ فرمانبرداری کا اثر اور امتحان مقابلہ کے وقت ہوتا ہے۔ایک طرف قوم اور رسم و رواج بلاتا ہے دوسری طرف خدا تعالیٰ کا حکم ہے۔اگر قوم اور رسم و رواج کی پرواہ کرتا ہے تو پھر اُس کا بندہ ہے اور اگر خدا تعالیٰ کی فرمانبرداری کرتا ہے اور کسی بات کی پرواہ نہیں کرتا ہے تو پھر خدا تعالیٰ پر سچا ایمان رکھتا ہے اور اس کا فرمانبردار ہے اور یہی عبودیّت ہے۔قرآن مجید نے اسلام کی یہی تعریف کی ہے۔مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ ۔ سچی فرمانبرداری یہی ہے کہ انسان کا اپنا کچھ نہ رہے۔ اس کی آرزوئیں اور امیدیں، اس کے خیالات اور افعال سب کے سب اللہ تعالیٰ ہی کی رضا اور فرمانبرداری کے نیچے ہوں۔میرا اپنا تو یہ ایمان ہے کہ اس کا کھانا پینا، چلنا پھرنا سب کچھ اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہو تو مسلمان اور بندہ بنتا ہے۔

خدا تعالیٰ کی فرمان برداری اور رضا مندی کی راہوں کو بتانے والے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔چونکہ ہر شخص کو مکالمہ الٰہیہ کے ذریعہ الٰہی رضا مندیوں کی خبر نہیں ہوتی ہے۔اگر کسی کو ہو بھی تو اُس کی وہ حفاظت اور شان نہیں ہوتی جو خدا تعالیٰ کے ماموروں اور مُرسلوں کی وحی کی ہوتی ہے اور خصوصًا سرورِ انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ جس کے دائیں بائیں، آگے پیچھے ہزاروں ہزار ملائکہ حفاظت کے لئے ہوتے ہیں اِس لئے کامل نمونہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی ہیں اور وہی مقتدا اور مطاع ہیں۔پس ہر ایک نیکی تب ہی ہوسکتی ہے کہ جب وہ اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہو اور پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کے نیچے ہو۔(البدر جلد ۷ نمبر ۹ مؤرخہ ۵/مارچ ۱۹۰۸ء صفحہ ۶،۵)

خدا تعالیٰ سے غافل اور بے پرواہ نہ ہو یہ منشائے اِسلام ہے۔پس یاد رکھو کہ عقائد کے لحاظ سے دنیا میں بینظیر چیز اسلام ہے۔میں راستی سے کہتا ہوں کہ ایمان کے لحاظ سے، اعمال کے لحاظ سے دنیا میں کوئی مذہب اِسلام سے مقابلہ نہیں کرسکتا مگر میں یہ بھی ساتھ ہی کہوں گا کہ اسلام ہو۔

دعویٰ اسلام نہ ہو۔ مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ کا مِصداق ہو۔ ساری توجہ خدا تعالیٰ ہی کی طرف لگا دیوے اور ایسے طریق پر کہ گویا وہ خدا کو دیکھ رہا ہے یا کم از کم اِتنا ہی ہو کہ اِس بات کو کامل طور پر سمجھے کہ خدا مجھ کو دیکھ رہا ہے۔ خدا تعالیٰ کے انعام کو یاد کر کے اور یہ دیکھ کر کہ کیسی کتاب، کیسا مذہب اُس نے عطا کیا ہے! (الحکم جلد ۳ نمبر ۷ مؤرخہ ۳؍مارچ ۱۸۹۹ء صفحہ ۵)

۱۱۴۔ وَ قَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ ۪ وَّ قَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ ۙ وَّ هُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ ۚ فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور یہودی کہتے ہیں کہ عیسائی حقیقت و ہدایت پر نہیں اور عیسائی کہتے ہیں کہ یہودی سچائی و ہدایت پر نہیں حالانکہ دونوں کتاب پڑھتے ہیں ایسا ہی انہوں کہا جو بے پڑھے ہوئے جاہل ہیں۔ بس اللہ ہی ان کے درمیان قیامت کے دن فیصلہ فرمائے گا جن میں وہ اختلاف کرتے ہیں۔

تفسیر۔ وَ قَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ ۪ وَّ قَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ ۙ وَّ هُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ۔[۱] (البقرۃ:۱۱۴)

یہود نے کہا عیسائی کچھ راہ پر نہیں اور عیسائیوں نے کہا یہود کچھ راہ پر نہیں حالانکہ ممکن ہے بلکہ واقعی یوں ہے کہ عیسائیوں میں بہت سی خوبیاں ہوں۔ پس یہود کا عام طور پر یہ کہنا کہ عیسائی کچھ راہ پر نہیں غلطی اور ناسمجھی ہے۔ ایسا ہی ممکن ہے بلکہ واقعی ہے کہ یہود میں کچھ بھلائی بھی ہو۔ پس عیسائیوں کا علی العموم یُوں کہہ دینا کہ یہود کچھ بھی راہ پر نہیں بڑی ناسمجھی اور بے انصافی ہے۔ غرض علی العموم کسی مذہب کو یوں کہہ دینا کہ وہ بالکل ہی بھلائی سے مبرّا ہے کوئی علمی بات نہیں۔

(تصدیق براہینِ احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۸)

---

۱؎ اور یہود کہتے ہیں نصاریٰ کچھ بھی نہیں اور نصاریٰ کہتے ہیں یہود کچھ بھی نہیں۔ حالانکہ وہ کتاب (مقدس) کو پڑھتے ہیں۔ نادان ایسا ہی کہا کرتے ہیں۔

ہمیں تو قرآن کریم یہود و نصارٰی کے اِس غلط قول کو نصیحت کے طور ہمیں بتاتا ہے۔

وَ قَالَتِ الْیَهُوْدُ لَیْسَتِ النَّصٰرٰی عَلٰی شَیْءٍ ۪ وَّ قَالَتِ النَّصٰرٰی لَیْسَتِ الْیَهُوْدُ عَلٰی شَیْءٍ ۙ وَّ هُمْ یَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ (البقرۃ:۱۱۴) یہود نے کہا نصرانی کچھ بھی نہیں۔ نصرانیوں نے کہا یہود کچھ ہی نہیں حالانکہ کتاب پڑھتے ہیں۔ اِس طرح تو بے علم لوگوں نے کہا ہے یا کیا ہے۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۰)

یہ ایک عیب ہے کہ کوئی شخص دوسرے کی نسبت رنج پیدا کر لیتا ہے۔ اگر آدمی حد سے بڑھ جائے تو یہ بھی ایک قسم کا جنون ہے۔ ایسا ہی نصارٰی اور یہود میں رنج پیدا ہو گیا کیونکہ یہودیوں نے حضرت عیسٰی کو حقارت سے دیکھا اور رنج کیا تھا اِس لئے نصارٰی ان پر عیب جوئی کرتے ہیں اور ایک دوسرے کو لاشَیْ یقین کرتے ہیں۔

وَ هُمْ یَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ۔ حالانکہ وہ کتاب پڑھتے ہیں اور پڑھے ہوؤں کا یہ حال ہے۔ ایسا ہی آجکل مولوی وہابی یا حنفی اور یا دوسرے متفرق الطریق لوگ دوسروں پر اس قدر فتوے لگاتے ہیں جن کا شمار نہیں ہو سکتا۔ پھر وہ سب پڑھے ہوئے۔ اَب جاہلوں کی بات تو سمجھتے نہیں۔ اب ان کو سمجھائے کون۔

فَاللّٰهُ یَحْكُمُ بَیْنَهُمْ ۔ یہ لوگ جو مسجدوں سے منع کرتے ہیں آخر ذلیل ہوں گے۔ کامیابی کا منہ نہ دیکھیں گے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ / مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۹، ۲۰)

عیب چینی کی راہ بہت ہی خطرناک راہ ہے۔ عیسائیوں نے اس راہ پر قدم مارا۔ نقصان اٹھایا۔ ایک نبی کی معصومیّت کے ثبوت کے لئے سب کو گناہ گار قرار دیا۔ پھر آریہ نے یہی طریق اختیار کیا۔ وہ بھی دوسرے مذاہب کو گالیاں دینا جانتے ہیں۔ پھر شیعہ ہیں وہ بھی خلفائے راشدین پر تبرّہ بھیجنے کے گناہ میں پڑ گئے۔ ایک دفعہ امرتسر میں مَیں نے ایک شخص کو قرآن کی بہت ہی باتیں سنائیں۔ میرا اِزار بند اتفاق سے ڈھیلا ہو گیا۔ آخر اس نے مجھ پر یہ اعتراض کیا کہ تمہارا پاجامہ ٹخنوں سے کیوں نیچا ہے۔ میں نے کہا اتنے عرصہ سے جو تم میرے ساتھ ہو تمہیں کوئی بھلائی مجھ میں نظر نہیں آئی سوائے اس

عیب کے اور یہ عیب جو تم نے نکالا یہ بھی ٹھیک نہیں کیونکہ حدیث میں جَرَّ ثَوْبَهٗ خُيَلَاءَ[1] آیا ہے اور یہاں اِس بات کا وہم تک نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

قَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ وَّ قَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ وَّ هُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

گویا اِس طرح کہنا لَا يَعْلَم لوگوں کا دستور ہے۔ عیب شماری کی طرف ہر وقت متوجہ رہنا ٹھیک نہیں۔ کچھ اپنی اصلاح بھی چاہیے۔ ہمیشہ کسی دوسرے کی عیب چینی سے پہلے اپنی گذشتہ عمر پر نگاہ ڈالو کہ ہم نے اتباعِ رسول پر کہاں تک قدم مارا اور اپنی زندگی میں کتنی تبدیلی کی ہے۔ ایک عیب کی وجہ سے ہم کسی شخص کو برا کہہ رہے ہیں۔ کیا ہم میں بھی کوئی عیب ہے یا نہیں اور اگر اس کی بجائے ہم میں یہ عیب ہوتا اور ہماری کوئی اس طرح پر غیبت کرتا تو ہمیں برا معلوم ہوتا یا نہیں...... عیب شماری سے کوئی نیک نتیجہ نہیں نکل سکتا۔ کسی کا عیب بیان کیا اور اُس نے سن لیا۔ وہ بغض و کینہ میں اور بھی بڑھ گیا پس کیا فائدہ ہوا؟ بعض لوگ بہت نیک ہوتے ہیں اور نیکی کے جوش میں سخت گیر ہو جاتے ہیں اور امر بالمعروف ایسی طرز میں کرتے ہیں کہ گناہ کرنے والا پہلے تو گناہ کو گناہ سمجھ کر کرتا تھا پھر جھنجھلا کر کہہ دیتا ہے کہ جاؤ ہم یونہی کریں گے۔

(البدر جلد ۸ نمبر ۱۴ مؤرخہ ۲۸ رجنوری ۱۹۰۹ء صفحہ ۱۰،۹)

جب کوئی کسی کا دشمن ہو جاتا ہے تو اس کی کسی خوبی کا قائل نہیں رہتا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب کوئی ایسی چیز ہوتی ہے کہ جس میں کچھ بھی خوبی اور کوئی بھی فائدہ نہ ہو تو ہم اس کو دنیا میں رہنے نہیں دیتے جیسے فرمایا۔ اَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ فَيَمْكُثُ فِي الْاَرْضِ۔[2] (الرعد:۱۸) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہود کا نصارٰی کو یہ کہنا کہ یہ کچھ بھی نہیں اور نصارٰی کا یہود کو یہ کہنا یہ کچھ نہیں عداوت پر مبنی ہے۔ اور ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ یہ یہود و نصارٰی ہی سے متعلق نہیں بلکہ فرمایا۔ كَذٰلِكَ قَالَ

---

[1] جس نے اپنا کپڑا (ازار) گھسیٹا تکبر کرتے ہوئے۔ (ناشر)

[2] پر لوگوں کو نفع دینے والا وہ زمین میں ٹھہرا رہتا ہے۔ (ناشر)

الَّذِيْنَ یعنی جو کوئی بھی ایسا کہے وہ سب اسی بنا پر مبنی ہے۔ پھر قرآن میں سب سے بڑا سبب عداوت کا فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ (الانعام:۴۵) لکھا ہے یعنی جب لوگ قرآن کریم یا کتاب اللہ کو چھوڑ دیتے ہیں تو ان میں بغض وعداوت پڑ جاتی ہے۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آجکل جو مسلمانوں میں باہم ناچاقی کی وبا پھیلی ہوئی ہے تو اس کا سبب قرآن کو پس پشت ڈال دینا ہے۔ مسلمانوں میں پہلے یہ وبا شروع ہوئی تو جبر وقدر کا جھگڑا شروع ہوا پھر خوارج کا پھر شیعوں کا۔ میں کہتا ہوں کہ انہوں نے قرآن کریم کو چھوڑ کر جبر وقدر کو کیوں چھیڑا۔ میں اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں کسی کو رڈی نہیں سمجھتا۔ اس جھگڑے کو بھی مفید ہی سمجھتا ہوں۔ میں تم کو یقین دلاتا ہوں کہ مجھ کو ہرگز کسی سے بھی بغض نہیں حتیٰ کہ شیطان سے بھی نہیں کیونکہ میں جانتا ہوں کہ خدائے تعالیٰ نے اس کو بھی کسی غرض سے ہی پیدا کیا ہے۔

بھوپال میں میرے استاد مولوی عبدالقیوم صاحب تھے۔ جب میں ان سے رخصت ہونے لگا تو میں نے کہا کہ مجھے کوئی ایسی بات بتلایئے کہ جس سے میں ہمیشہ ہی خوش رہوں۔ فرمایا کہ تم اپنے آپ کو خدا اور رسول نہ سمجھنا۔ میں نے عرض کیا کہ بھلا میں اپنے آپ کو خدا اور رسول کیسے سمجھ سکتا ہوں؟

انہوں نے مجھ سے سوال کیا کہ تم خدا کس کو کہتے ہو؟ میں نے کہا۔ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ (ھود:۱۰۸) یعنی خدا وہ ہے کہ جو چاہے سو کر گزرے۔ انہوں نے فرمایا کہ بس اگر تمہاری خواہش پوری نہ ہو تو اپنے نفس کو کہنا کہ میاں تم کوئی خدا ہو؟ اس نکتہ سے مجھے اب تک فائدہ پہنچا ہے اور میں بہت راحت وآرام میں رہتا ہوں۔

دوسری بات یہ کہ رسول نہ بننا۔ میں نے کہا وہ کیسے؟ فرمایا کہ رسول کے پاس خدا سے حکم آتا ہے۔ اس کو خوف ہوتا ہے کہ اگر لوگ میری باتوں کو نہ مانیں گے تو دوزخ میں جائیں گے اس لئے وہ کڑھتا ہے مگر جو تمہارا فتویٰ نہ مانے تو وہ تو دوزخ میں نہیں جا سکتا۔ اس لئے تم اس کا بھی کبھی رنج نہ کرنا کہ فلاں شخص نے ہمارا کہنا کیوں نہ مانا۔

ہمارے شیخ المشائخ شاہ ولی اللہ صاحب کے والد ماجد کو ایک مرتبہ الہام ہوا کہ اس وقت

جولوگ تمہارے پیچھے نماز پڑھیں گے سب جنتی ہیں۔ایک شخص پر ان کو شبہ پڑ گیا کہ یہ نیک نہیں معلوم ہوتا۔جب انہوں نے نماز پڑھ کر سلام پھیرا تو دیکھا کہ وہی شخص ان میں نہ تھا۔دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ وہ وضو کرنے کے لئے چلا گیا تھا اور بعد میں نماز ہو چکی۔مگر مقتدیوں کو شمار کرنے سے معلوم ہوا کہ اتنے ہی ہیں جس قدر پہلے تھے۔ایک شخص نے اٹھ کر بیان کیا کہ میں وضو سے تھا جب میں نے دیکھا کہ یہاں جماعت طیار ہے تو میں فوراً ہی شامل ہو گیا۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۷،۷۸)

۱۱۵۔ وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ وَ سَعٰى فِيْ خَرَابِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ يَّدْخُلُوْهَاۤ اِلَّا خَآئِفِيْنَ ؕ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَّ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۔

ترجمہ۔اور اُس شخص سے زیادہ تر ظالم کون ہے جو اللہ کی مسجدوں میں اُس کا نام لینے اور یاد کرنے سے روکتا ہے اور اُن کے اجاڑنے کی کوشش کرتا ہے یہ لوگ اس قابل نہیں کہ اب ان پاک مکانوں میں داخل ہو سکیں نڈر ہو کر۔ان لوگوں کی دنیا ہی میں ذلّت ہے اور آخر کار تو بڑا عذاب ہوگا۔

تفسیر۔ بعض بعض مسجدوں کے دروازوں پر لکھ کر لگا دیتے ہیں کہ فلاں فلاں شخص نہ آئیں۔ ایسے لوگ دنیا میں ذلیل ہوں گے اور آخرت میں ان کو بڑا عذاب دیا جائے گا۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۸)

خَآئِفِيْنَ ۔ خدا کا خوف دل میں رکھ کر ادب و تعظیم و عاجزی سے آتے اور کسی کا نقار دل میں نہ ہوتا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ رمارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

اِلَّا خَآئِفِيْنَ ۔اللہ کے خوف سے معمور ہو کر آئے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۹)

افسوس کہ لوگ اگر ذرا بھی آسودگی پاتے ہیں تو مخلوقِ الٰہی کو حقارت سے دیکھتے ہیں اس کا انجام خطرناک ہے۔ان لوگوں میں تحقیر کا مادہ یہاں تک بڑھ جاتا ہے کہ اگر کسی کی طاقت مسجد کے متعلق

ہے تو وہ ان لوگوں کو جو اس کے ہم خیال نہیں مسجد سے روک دیتا ہے اور یہ نہیں سمجھتا کہ آخر وہ بھی خدا ہی کا نام لیتا ہے۔ ایسا کر کے وہ اس مسجد کو آباد نہیں بلکہ ویران کرنا چاہتا ہے۔ بار۱۲ ہویں صدی تک اِسلام کی مسجدیں الگ نہ تھیں بلکہ اس کے بعد سُنّی اور شیعہ کی مساجد الگ ہوئیں پھر وہابیوں اور غیر وہابیوں کی اور اب تو کوئی حساب ہی نہیں۔ ان لوگوں کو یہ شرم نہ آئی کہ مکہ کی مسجد تو ایک ہی ہے اور مدینہ کی بھی ایک ہے۔ قرآن بھی ایک، نبی بھی ایک، اللہ بھی ایک۔ پھر ہم کیوں ایسا تفرقہ ڈالتے ہیں۔ ان کو چاہیئے کہ مسجدوں میں خوفِ الٰہی سے بھرے داخل ہوتے۔

صرف اِسی وجہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مسجد میں آئے اور جماعت ہو رہی ہو تو وقار اور سکینت سے آئے اور ادب کرے جیسا کہ کسی شہنشاہ کے دربار میں داخل ہوتا ہے لیکن وہ اگر خوفِ الٰہی سے کام نہیں لیتے اور مسجدوں میں نماز پڑھنے سے روکتے ہیں اُن کے لئے دُنیا میں بھی ذلّت ہے اور آخرت میں بھی بڑا عذاب ہے۔ یاد رکھو کسی کو مسجد سے روکنا بڑا بھاری ظلم ہے۔ اپنے نبی کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے طرزِ عمل کو دیکھو کہ نصرانیوں کو اپنی مسجد مبارک میں گرجا کرنے کی اجازت دے دی۔

صحابہ کرام کو تسلّی دیتا ہے کہ اگر تمہیں مسجد میں داخل ہونے سے روکتا ہے تو کچھ غم نہ کرو میں تمہارا حامی ہوں جس طرف تم گھوڑوں کی باگیں اُٹھاؤ گے اور منہ کرو گے اسی طرف میری بھی توجّہ ہے چنانچہ جدھر صحابہ نے رخ کیا فتح وظفر استقبال کو آئی۔ یہ بڑا اعلیٰ نسخہ ہے کہ کسی کو عبادت گاہ سے نہ روکو اور کسی مخلوق کی تحقیر نہ کرو۔ مگر اِس سے یہ مطلب نہیں کہ دنیا میں امر بالمعروف نہ کرو۔ ہرگز نہیں۔ بلکہ صرف حُسنِ سلوک اور سلامت روی سے پیش آؤ۔ جو کسی کی غلطی ہو اس کی فوراً تردید کرو۔ مثلاً عیسائی ہیں جب وہ کہیں کہ خدا کا بیٹا ہے تو ان کو کہو خدا تعالیٰ اس قسم کی احتیاج سے پاک ہے۔ جب آسمان وزمین میں سب کچھ اسی کا ہے اور سب اس کے فرماں بردار ہیں تو اس کو بیٹے کی کیا ضرورت ہے۔ (البدر جلد ۸ نمبر ۱۷ مؤرخہ ۱۸ر فروری ۱۹۰۹ء صفحہ ۲)

۱۱۶ تا ۱۱۸۔ وَ لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَ الْمَغْرِبُ ۚ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۔ وَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ۙ سُبْحٰنَهٗ ؕ بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۔ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ اِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۔

ترجمہ۔ اور مشرق اور مغرب تو اللہ ہی کا ہے تم جس طرف منہ پھیرو اُدھر اللہ ہی کی توجہ کا لحاظ رکھو بے شک اللہ بڑی وسعت دینے والا بڑا جاننے والا ہے۔ اور کسی قوم نے کہا کہ اللہ نے ایک بیٹا اختیار کیا یہ بات اللہ کے شان کے لائق نہیں۔ پاک ذات ہے وہ، ہاں آسمان وزمین میں جو کچھ ہے اُسی کا مال ہے۔ وہ سب کے سب اللہ کے فرماں بردار ہیں۔ وہ آسمان وزمین کو (بغیر مادہ اور نمونہ کے) بنانے والا ہے اور وہ جب کسی چیز کو ظاہر کرنا چاہتا ہے تو سوائے اس کے نہیں اس کو کہہ دیتا ہے کہ ہو تو وہ ہو جاتی ہے۔

تفسیر۔ اور اللہ کی ہے مشرق اور مغرب۔ سو جس طرف تم مُنہ کرو وہاں ہی متوجّہ ہے اللہ۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب۔ حصّہ دوم صفحہ ۲۸۶ حاشیہ)

فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ۔ جدھر تم توجّہ کرو گے ادھر ہی خدا کی بھی توجّہ ہوگی کیونکہ مشرق و مغرب اسی کا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ / مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَ الْمَغْرِبُ ۔ سارا جہان خدا کا ہی ہے جس طرف تم توجہ کرو خدا کی فتح و نصرت تمہارے ساتھ ہوگی۔

اَيْنَ ۔ ظرف مکان بھی ہے اور ظرف زمان بھی ہے۔ اس میں سارا جہان مخاطب ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور جس وقت توجہ کرو پس اسی طرف توجہ ہے اللہ کی۔ فی الواقع جدھر صحابہ متوجہ ہوئے اللہ تعالیٰ نے ان کی توجہ کو مثمر ثمرات بنایا۔

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ ۔ بیٹا ہونا سبحان کے بالکل خلاف ہے۔ عیسائیوں نے ایک مجلس کا نام تقدیس رکھا ہے اور اس میں بیٹا ہونے کا ذکر کرتے ہیں۔ اس لئے فرمایا کہ یہ تقدیس نہیں۔

**قنوت**۔ نماز میں کھڑا ہونا، فرمانبرداری، دعا مانگنا، عام عبادت سب کو قنوت کہتے ہیں۔

قَضٰی ۔ قَدَّرَ، اندازہ کیا، حکم جاری کیا، کام کو پورا کیا، پیدا کیا، خبر دی۔

(البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۸)

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا۔ اتّخاذِ ولد کی تردید فرماتا ہے۔ ایک یہ فرما کر کہ سُبحانہٗ۔ دوم لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۔ سوم كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۔ چہارم بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۔ پنجم اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا۔

قَضٰی کے معنے ایک تو اَمَرَ دوم خَلَقَ۔ سوم اَخبرَ ۔ چوتھا فارغ ہوا۔ اِس کی مثال فَلَمَّا قُضِيَ وَ لَّوْا اِلٰى قَوْمِهِمْ مُّنْذِرِيْنَ[1] (الاحقاف:۳۰)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ر مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ (البقرۃ: ۱۱۶) جس طرف تم منہ کرو اسی طرف خدا کا منہ پاؤ گے۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن۔صفحہ ۱۲۴)

فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ۔ جدھر تم (صحابہؓ) توجّہ کرو ادھر جنابِ الٰہی کی توجّہ ہوگی۔ ملک فتح ہو جائے گا۔ وحدتِ وجودی غلطی پر ہیں۔ ............ سُبْحٰنَهٗ ۔ عقائدِ باطلہ عیسائیان کے مطابق اللہ کامل قدّوس نہیں بن سکتا۔

كُنْ فَيَكُوْنُ ۔مرنے کے بعد زندہ وہی کرتا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۹)

۱۱۹۔ وَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ لَوْ لَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ اَوْ تَاْتِيْنَاۤ اٰيَةٌ ؕ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ؕ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ ؕ قَدْ بَيَّنَّا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ۔

<u>ترجمہ</u>۔ اور جاہل نادانوں نے کہہ دیا کہ اللہ ہم سے کیوں کلام نہیں کرتا یا ہماری طرف کوئی نشان کیوں نہیں بھیجتا۔ اُن سے پہلے کے لوگ بھی اسی طرح اعتراض کرتے رہے ان سب کے دلوں کی ایک ہی حالت ہوگئی ہے۔ بے شک ہم نے اپنی آیتوں کو ان لوگوں کے لئے جو یقین رکھتے ہیں کھول

---

[1] تو جب وہ پورا ہو گیا لوٹ کر پہنچے قوم کی طرف ڈراتے ہوئے۔ (ناشر)

کھول کر بیان کر دیا ہے۔

تفسیر۔ لَوْ لَا یُکَلِّمُنَا اللّٰہُ ۔یعنی اللہ ہمیں کیوں الہام نہیں کرتا۔ اِس کی مثال یہ ہے جیسے کوئی جاہل جٹ کہے کہ بادشاہوں پیادوں کی معرفت احکام بھیجتا ہے خود کیوں ہم سے مطالبہ نہیں کرتا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱/ مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

**۱۲۳ ، ۱۲۴۔یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْکُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ وَ اَنِّیْ فَضَّلْتُکُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ۔ وَ اتَّقُوْا یَوْمًا لَّا تَجْزِیْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَیْئًا وَّ لَا یُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّ لَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّ لَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ۔**

ترجمہ۔اے اسرائیل کی اولاد وہ نعمت جو تم کو میں نے بخشی تھی اس کو یاد کرو اور ہمیں نے تم کو بزرگی دی تھی اُس وقت کے سب لوگوں پر۔ اب اس وقت سے ڈرو جس وقت کوئی جان کسی جان کے کچھ کام نہ آئے گی اور نہ اُس کی طرف سے کوئی بدلہ لیا جاوے گا اور نہ اُس کو کوئی سفارش نفع دے گی اور نہ وہ مدد ہی دیئے جائیں گے۔

تفسیر۔ الحمد شریف میں تین قوموں کا ذکر ہے ایک اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ کا۔ایک مَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ کا اور ایک ضَآلِّیْن کا۔قرآن کریم نے یہاں تک ان تین گروہوں کا رنگ برنگ میں ذکر کیا ہے۔

رکوع اوّل میں بتایا کہ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ کا دوسرا نام متقین ہے ان کو انعام ملتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱/ مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

اللہ جلّشانہ نے اَلْحَمْد میں اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ۔ مَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ اور ضَآلِّیْن کا ذکر فرمایا ہے۔علمی طور پر فرمایا کہ جو لوگ نمازوں کے پابند ہیں، اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں، کتاب اللہ اور آخرت یا جزا سزا پر ایمان رکھتے ہیں وہ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ میں ہیں مگر دوسرے لوگ جو انکار کرتے ہیں مَغْضُوْب عَلَیْهِمْ ہیں۔تیسرے وہ جو ضَآلِّیْنَ ہیں جو تجارت کے ذریعہ سے تمام مذہبوں سے واقف ہو سکتے تھے اور وہ نصارٰی ہیں۔پھر فرمایا کہ بدعہد لوگ ضَآلّ ہوتے ہیں۔ان کا ذکر لمبا کیا پھر مَغْضُوْب اور مُنْعَمْ عَلَیْهِمْ کا نام لے کر بتایا۔

پھر بنی اسرائیل کا بار بار ذکر کیا کہ اے بنی اسرائیل! اللہ کی اُن نعمتوں کو یاد کرو جو اس نے تم پر کیں۔ پہلوں میں اور ان میں یہ فرق دکھلایا کہ یہاں عدل کو مقدم کر دیا اور ان میں شفاعت مقدم تھی اس لئے کہ بعض دنیا کو چھوڑ نہ سکے پہلے سپارش سے کام لیا جب اس سے کام نہ چلا تو بدلہ دینے کو ہوئے۔ دوسروں نے مال کا دینا مقدم کیا جب کام نہ چلا تو لگے سپارش کرانے۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ رنومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۸)

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ پھر مَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ کا ذکر فرمایا ہے اور ان کا وعید بیان کیا۔ وَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ پھر ضَآلِّيْن کا ذکر کیا۔ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ ان کی سزا ہے۔ فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ رکوع سوم میں فرمایا ہے کہ قرآن کریم پر عمل کرنے سے منعم علیہم بن جاؤ گے اور اس کے خلاف کرنے کی سزا دوزخ کی آگ ہے۔ وَ قُوْدُهَا النَّاسُ وَ الْحِجَارَةُ پھر ضَآلِّيْن کا ذکر فرمایا کہ مَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ۔ رکوع چہارم میں ایک منعم علیہ (آدم) ایک مغضوب وضال شیطان کا قصّہ بیان کیا۔ پھر رکوع ۵ میں بنی اسرائیل کا ذکر شروع کیا اور اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ سے ظاہر کر دیا کہ وہ ایک مُنعم علیہ قوم تھی۔ پھر قسم قسم کے انعاموں کا جو ان پر ہوئے مذکور ہے اور ساتھ ہی ان اسباب کا ذکر فرماتا ہے جن سے یہی منعم علیہ قوم مغضوب علیہ بنی۔ ازآں جملہ گائے کی پرستش، موسیٰؑ کی فرمانبرداری چھوڑ کر زمیندارہ پسند کرنا۔ چھوٹے چھوٹے گناہوں کی پرواہ نہ کرنا۔ یہاں تک کہ کفر و قتل انبیاء تک نوبت پہنچ گئی۔ پھر سلیمان کے زمانہ میں امن و آسودگی میں بجائے شکرِ الٰہی کے بغاوت و عملیات و خفیہ کمیٹیوں کی طرف مائل ہونا۔ مسیح کا انکار۔ پھر اس رسول علیہ السلام کا انکار۔ اَب اس رکوع ۱۵ میں یہ قصّہ ختم ہوتا ہے۔

فرماتا ہے کہ او بہادر سپاہی کی اولاد! میں نے تمہیں ہم عصر لوگوں پر بہت سی بزرگیاں دیں، پر تم نے اس بزرگ کی شان کو قائم نہ رکھنا چاہا۔ تم اس دن سے ڈرو جب کہ کوئی جی کسی کے کام نہ آئے گا چنانچہ بنی قریظہ قتل ہوئے۔ سعد بن معاذ کو انہوں نے خیر خواہ سمجھا پر اس نے بھی ان کے خلاف ہی رائے دی۔ بنی نضیر کا تعلق عبداللہ بن اُبَیّ سے تھا اس نے کہا۔ یہی۔ وَ اِنْ

قُوْتِلْتُمْ لَنَنْصُرَنَّكُمْ [1] (الحشر:۱۲) مگر موقعہ پر نہ کوئی سفارش کر سکا اور نہ ہی نصرت دے سکا۔

وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ کیسی عظیم الشّان پیشگوئی ہے۔ تیرہ سو برس گذر چکے مگر لَا يُنْصَرُوْنَ کا فتوٰی ایسا اٹل فتوٰی ہے کہ اب تک کوئی قوم بنی اسرائیل کی ناصر دُنیا میں نہیں۔ چپّہ بھر کہیں ان کی سلطنت نہیں ہے۔ جس ملک میں جاتے ہیں ایسے اسباب مہیّا ہو جاتے ہیں کہ ذلیل ہو کر نکلنا پڑتا ہے اس کی جڑ یہ ہے کہ یہ سُود خوار قوم ہے۔ جب لوگ سمجھتے ہیں کہ ان کے پنجے سے چھٹکارا نہیں ہو سکتا تو اپنے بادشاہوں کے پاس چغلیاں کھاتے ہیں اور پھر انہیں حکم ہوتا ہے نکل جاؤ۔ میں اکثر مخالفانِ اِسلام کو چیلنج دیا کرتا ہوں کہ ایسی پیشگوئی کسی قوم کی نسبت کر دکھاؤ۔ راست بازوں سے مقابلہ کرنا بڑا خطرناک ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ / مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

اُذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ ۔ یہ اس پہلی بات کو دہرایا ہے۔ لیکچرار کو بھی ایسا ہی چاہیے کہ بات کی تشریح کر کے پھر خلاصہ دہراوے۔

......لَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ اور رکوع ۶ لَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ یعنی شفاعت پہلے ہے اِس کی وجہ یہ ہے دنیا میں دو قسم کے آدمی ہیں۔ پہلے وہ شفاعت کی طرف جھکتے ہیں۔ جب اس نے کام نہ دیا تو جرمانہ بھرنے پر بھی حاضر۔ دوسرے اس کے خلاف ہیں۔ اس کے بعد اَور سلسلہ اَنْعَمْتُ کا لیا ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۹)

۱۲۵۔ وَ اِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ؕ قَالَ اِنِّیْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ؕ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ ۔

ترجمہ۔ اور جب کہ ابراہیم کو چند باتوں کے بدلہ میں اس کے ربّ نے کچھ انعام دینا چاہا اور ابراہیم نے اچھی طرح ان باتوں کو پورا کیا تو ہم نے کہا کہ ہم ضرور تجھ کو ہمیشہ کے لئے لوگوں کا پیشوا بنائیں گے۔ ابراہیم نے عرض کی اور میری اولاد میں سے۔ اللہ نے فرمایا نہیں ظالموں کو ہمارا اقرار نہیں پہنچتا۔

---

[1] اور اگر تم سے لڑائی ہونے لگے گی تو ہم ضرور تمہاری مدد کریں گے۔ (ناشر)

تفسیر۔ وَ اِذِ ابْتَلٰۤی اِبْرٰھٖمَ رَبُّهٗ ۔ اب بنی اسرائیل کے بعد ایک اور سلسلہ کی طرف متوجّہ ہوا ہے۔ وہ بھی اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ تھے۔منعَم ہونے کے بعد ان میں سے بھی مغضوب وضال ہو گئے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹، ۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱ /مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

اِبْتَلٰی ۔امتحان، آزمائش۔اور امتحان کے معنے ہیں کسی کی محنت لینا اور محنت کے بدلہ میں کچھ دینا۔ایک جگہ اظہار کے معنے بھی آتے ہیں۔ تُبْلَی السَّرَآئِرُ ۔[1] (الطارق:۱۰) یہاں بھی محنت لینے کے معنے ہو سکتے ہیں۔

اِمَام۔اس دھاگے کو کہتے ہیں جو معماروں کے پاس ہوتا ہے جس کو شاقول کہتے ہیں۔ دیکھو پھر اس لفظ کو کس قدر وسیع کیا ہے کہ جس کی اتباع سے انسان اپنا سیدھا اور ٹیڑھا پن دیکھ سکے ایسے شخص کو امام کہتے ہیں۔قرآن بھی امام ہے، محمد رسول اللہ بھی امام ہیں، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے متبع بھی ہیں۔

ذُرِّیَّةٌ ۔ پھیلنا۔نسل (البدر۔کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ /نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۸)

اِبْتَلٰی ۔ عربی زبان میں کہتے ہیں کسی چیز کے ظاہر کر دینے کو۔قرآن شریف میں یہ محاورہ ہے یَوْمَ تُبْلَی السَّرَآئِرُ۔ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّ لَا نَاصِرٍ [2] (الطّارق:۱۰، ۱۱) اَبْلَاهُ: اَظْهَرَ رَدَاْأَتَهٗ وَ جَوْدَتَهٗ فلاں چیز کے ردّی یا جیّد ہونے کو ظاہر کیا۔ پس اللہ نے ابراہیم کو کچھ احکام دیئے (کَلِمٰتٍ کے یہی معنے ہیں) جوانہوں نے پورے کئے۔تو ان کا جیّد ہونا ظاہر ہو گیا۔

ایک دوسرے مقام پر فرمایا ہے۔ جَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً یَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا لَمَّا صَبَرُوْا ؕ وَ کَانُوْا بِاٰیٰتِنَا یُوْقِنُوْنَ (السّجدة: ۲۵) یعنی ہم امام اس وقت بناتے ہیں جب انسان احکامِ الٰہی پر ثابت قدم ہو جاوے اور ہماری آیات پر پورا یقین رکھے۔خیر جب ابراہیمؑ کے جیّد ہونے کو ظاہر کر دیا تو ارشاد ہوا۔ اِنِّیْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا۔ میں تمہیں نمونہ اور مقتدا بنانے والا ہوں۔آپ نے اپنی

---

[1] تمام بھید جانچے جائیں گے۔(ناشر) [2] ایک دن تمام بھید جانچے جائیں گے۔ پھر اس کے واسطے نہ کوئی طاقت ہوگی نہ مددگار۔(ناشر)

اولاد کے بارے میں دریافت کیا تو ارشاد ہوا کہ مشرک اس عہد کے لائق نہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ آپ کی قوم میں ایسے لوگ بھی ہونے والے تھے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۱۹،۲۰ مؤرخہ ۴ و ۱۱؍مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۰)

۱۲۶۔ وَ اِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَ اَمْنًا ؕ وَ اتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ؕ وَ عَهِدْنَاۤ اِلٰۤى اِبْرٰهٖمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّآىِٕفِيْنَ وَ الْعٰكِفِيْنَ وَ الرُّكَّعِ السُّجُوْدِ۔

ترجمہ۔ اور ہم نے خاص کعبہ کو دجال کے فتنہ سے سلامتی کا گھر اور لوگوں کے ثواب میں جمع ہونے کی جگہ بنا دیا ہے اور ابراہیم کے مقام کو تم نماز کی جگہ ٹھہرالو۔ اور ہم نے ابراہیمؑ اور اس کے بیٹے اسماعیلؑ سے یہ عہد کیا تھا کہ تم دونوں میرے گھر کو پھیرے پھرنے والوں، اللہ کی یاد میں گوشہ میں بیٹھنے والوں اور رکوع وسجود کرنے والوں کے واسطے پاک صاف رکھیو۔

تفسیر۔ وَ اِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ (البقرۃ: ۱۲۶) بیت اللہ کو لوگوں کے لئے جھنڈ در جھنڈ آنے کی جگہ بنایا۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔ صفحہ ۲۳۴)

مَثَابَةً ۔ ایسا بنایا کہ یہاں لوگ آتے رہیں گے۔ ثُبَۃٌ کہتے ہیں جماعت کو۔ ثائب ایک جماعت کو جو دوسری جماعت سے آ کر مل جائے۔ یَثُوْبُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ۔[1] مَثَابَۃً کے دوسرے معنے ثواب کی جگہ۔ یہاں دونوں معنے صحیح ہیں۔......

عَهِدْنَاۤ ۔ مضبوط وعدہ لینا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۱ مؤرخہ ۱۸؍مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۱)

مَثَابَةً ۔ ثبہ جماعت کو کہتے ہیں اور مثابہ جماعتوں کے آنے یا امن کی جگہ کو کہتے ہیں۔

فَاَتَمَّهُنَّ سے ابراہیم کے مقام کا صاف پتہ لگتا ہے۔

ہم نے ابراہیم کو بڑا ضروری حکم بھیجا کہ اس گھر کو ان لوگوں کے لئے ہمیشہ پاک رکھیو جو طواف، اعتکاف اور رکوع وسجود کے لئے یہاں آئیں۔ حضرت ابراہیمؑ نے قدِ آدم دیوار بنانے میں سات

[1] اُن کے بعض بعض سے آ ملیں۔ (ناشر)

ردّے رکھے۔ سات ہی مرتبہ طواف کیا اور ہر جگہ دعائیں کیں۔

(البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۲۱ر نومبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۷۸)

وَ اتَّخِذُوۡا مِنۡ مَّقَامِ اِبۡرٰہٖمَ مُصَلًّی ۔جس مقام پر ابراہیمؑ نے نماز پڑھی اس درجہ کی تم فرماں برداری کرو اور عبادت کرو۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۹)

اَنۡ طَہِّرَا بَیۡتِیَ لِلطَّآئِفِیۡنَ وَ الۡعٰکِفِیۡنَ وَ الرُّکَّعِ السُّجُوۡدِ (البقرۃ:۱۲۶) کا مطلب یہ ہے کہ مکہ معظّمہ کو بت پرستی اور بتوں سے پاک کردو۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔ صفحہ ۱۳۴)

ستھرا رکھو اِس میرے گھر کو طواف کرنے والوں، اعتکاف کرنے والوں اور رکوع و سجود کرنے والوں کے لئے۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن۔ صفحہ ۳۳۴)

۱۲۷۔ وَ اِذۡ قَالَ اِبۡرٰہٖمُ رَبِّ اجۡعَلۡ ہٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّ ارۡزُقۡ اَہۡلَہٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنۡ اٰمَنَ مِنۡہُمۡ بِاللّٰہِ وَ الۡیَوۡمِ الۡاٰخِرِ ؕ قَالَ وَ مَنۡ کَفَرَ فَاُمَتِّعُہٗ قَلِیۡلًا ثُمَّ اَضۡطَرُّہٗۤ اِلٰی عَذَابِ النَّارِ ؕ وَ بِئۡسَ الۡمَصِیۡرُ ۔

ترجمہ۔ اور جب ابراہیم نے دعا مانگی، اے میرے ربّ! تو اس شہر کو امن اور سلامتی کا شہر بنا دے اور یہاں کے رہنے والوں کو جو تجھ پر اور آخرت کے دن پر ایمان لانے والے ہوں ان کو پھلوں سے روزی دیجیو، اللہ نے فرمایا اور منکر کو میں تھوڑا سا فائدہ دوں گا پھر اس کو آگ کے عذاب میں بے بس کردوں گا اور وہ بہت بُرا ٹھکانہ ہے۔

تفسیر۔ اور جب کہا ابراہیم نے اے ربّ کر اِس شہر کو امن کا اور روزی دے اِس کے لوگوں کو میوے۔ جو کوئی ان میں یقین لاوے اللہ پر اور پچھلے دن پر۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۱۹۱ حاشیہ)

رَبِّ اجۡعَلۡ ہٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا ۔ واقعی بیت اللہ امن کا گھر بنا کہ یُتَخَطَّفُ النَّاسُ مِنۡ

---

۱؎ اور لوگ اُچک لئے جا رہے ہیں اس کے آس پاس سے۔

حَوْلِهِمْ[1] (العنکبوت: ۶۸) وَاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ[1] (القریش: ۵) کا نظارہ پیشِ نظر ہے۔............

چونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ[2] (البقرۃ:۱۲۵) سے سمجھ گئے تھے کہ یہاں کچھ شریر بھی ہوں گے اِس لئے عرض کیا کہ وَ ارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ یعنی مومنوں کو رزقِ طیّب دے۔ اللہ نے فرمایا۔نہیں۔ ہم رحمٰن ہیں اِس لئے ہم کافر کو بھی روٹی دیں گے مگر دنیا میں۔ مومن کی طرح آخرت میں بھی نہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۱ مؤرخہ ۱۸؍مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۱)

وَ ارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ ۔ یہ قید حضرت ابراہیمؑ نے پچھلے خوف سے لگائی کہ وہاں وَ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ کے جواب میں لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ[3] (البقرۃ:۱۲۵) فرمایا تھا مگر یہ قیاس غلط نکلا۔ فرمایا وَ مَنْ كَفَرَ فَاُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا کافر کو بھی رزق دوں گا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۳۹، ۴۴۰)



[1] اور ہر قسم کے خوف سے امن میں رکھا۔ [2]، [3] ظالموں کو ہمارا اقرار نہیں پہنچتا۔ (ناشر)

۱۲۸ تا ۱۳۰۔ وَ اِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَ اِسْمٰعِيْلُ ؕ رَبَّنَا تَقَبَّلْ
مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔ رَبَّنَا وَ اجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَ مِنْ ذُرِّيَّتِنَآ
اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۪ وَ اَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَ تُبْ عَلَيْنَا ۚ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ
الرَّحِيْمُ ۔ رَبَّنَا وَ ابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَ يُعَلِّمُهُمُ
الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ وَ يُزَكِّيْهِمْ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۔

ترجمہ۔ (وہ وقت بھی یاد کرو) جب ابراہیم اور اسماعیل نے کعبہ کی بنیادیں اٹھاتے ہوئے (کہا) اے ہمارے ربّ! تو ہمارے بنائے ہوئے مکان کو پسند فرمالے تُوتو خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔ اے ہمارے ربّ! تُو ہم دونوں کو اپنا ہی فرمانبردار بنا لے اور ہماری اولاد میں سے ایک جماعت تیری فرمان بردار پیدا کر اور ہم کو اپنے حدوں سے آگاہ کر اور ہم کو تیری طرف جھکنے کی توفیق عطا فرما، ہاں اے صاحب! بس تو ہی توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔ اے ہمارے ربّ! تو ان لوگوں سے جو یہاں آباد ہوں ایک رسول قائم کر جو تیرے احکام ونشان اُن پر پڑھے اور اُن کو لکھی ہوئی محفوظ باتیں سکھائے اور پکی دانائی کی تعلیم دے اور اُن کو پاک وصاف کرے بے شک تو ہی بڑا عزت والا حکمت والا ہے۔

تفسیر۔ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔ دعائیں سنتا ہے۔ دلوں کے بھیدوں، ضرورتوں، اخلاص کو جانتا ہے۔

مَنَاسِكَنَا۔ طریقِ عبادت۔

تُبْ ۔ رجوع برحمت کر۔

يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ ۔ تم قرآن سنتے ہو۔ یہ بھی ابراہیم کی دُعا کا اثر ہے۔

حِكْمَةَ کے معنے ہیں پکی بات۔ عربوں نے اس کے معنے لئے ہیں جو بات انسان کو معزّز بنانے والی اور قبیح باتوں سے ہٹانے والی ہو (پارہ ۱۵ رکوع ۳ میں اس کی تشریح ہے)۔

اِن آیات میں شیعہ کا ردّ بھی ہے کہ جو رسول آئے گا وہ تزکیہ نفوس کرے گا۔ گنہ گاروں کو

پاک انسان بنادے گا مگر شیعہ کے عقائد کے مطابق آدم سے لے کر قیامت تک کوئی گناہ ایسا نہیں ہوسکتا جن کا اِرتکاب صحابہ نے (نہ) کیا ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۱ مؤرخہ ۱۸؍مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۱)

رکوع ۱۵ میں حضرت ابراہیم نے ۷ دعائیں کیں۔ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا ملاکر ایک پھیرے میں ایک دعا۔ اب بھی سات طواف ہیں۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ[1] (البقرۃ:۱۳۸) یہ پیشگوئی ہے جو پوری ہوئی۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۴۰)

حضرت ابراہیم علیہ السّلام نے اِس مسجد (خانہ کعبہ) کی تعمیر کے وقت سات دعائیں کی ہیں۔

(۱)۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا (البقرۃ:۱۲۸) اے ہمارے ربّ! قبول ہی کر لے ہم سے۔

(۲)۔ رَبَّنَا وَ اجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَ مِنْ ذُرِّيَّتِنَاۤ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَ اَرِنَا مَنَاسِكَنَا (البقرۃ:۱۲۹) اے ہمارے ربّ! اپنا ہی ہمیں فرمانبردار بنادے اور ہماری اولاد سے ایک گروہ معلّم الخیر تیرا فرمانبردار ہو اور دکھا ہمیں اپنی عبادت گاہیں اور طریقِ عبادت۔

(۳)۔ وَ اجْنُبْنِيْ وَ بَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ (ابراھیم:۳۶) بچا لے مجھے اور میری اولاد کو اس سے کہ بت پرستی کریں۔

(۴)۔ وَ ارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ (البقرۃ:۱۲۷) اور رزق دے مکہ والوں کو پھلوں سے۔

(۵)۔ فَاجْعَلْ اَفْـِٕدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْۤ اِلَيْهِمْ (ابراھیم:۳۸) کچھ لوگوں کے دل اس شہر والوں کی طرف جھکا دے۔

(۶)۔ وَ ابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا (البقرۃ:۱۳۰) ان میں عظیم الشان رسول بھیج۔

(۷)۔ اِجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا (ابراھیم:۳۶) اِس شہر کو امن والا بنا۔

اور قرآن کریم میں ان دعاؤں کے قبول ہونے کا ذکر آیاتِ ذیل میں ہے جو سات ہیں۔

---

[1] اللہ تمہیں کافی ہے ان کی مخالفت کے لئے۔ (ناشر)

اوّل۔ جَعَلَ اللّٰہُ الْکَعْبَۃَ الْبَیْتَ الْحَرَامَ (المآئدۃ:۹۸) اللہ تعالیٰ نے کعبہ کو عزت والا اور حرمت والا گھر بنایا۔

دوم۔ وَ لَقَدِ اصْطَفَیْنٰہُ فِی الدُّنْیَا وَ اِنَّہٗ فِی الْاٰخِرَۃِ لَمِنَ الصّٰلِحِیْنَ (البقرۃ:۱۳۱) اور بے ریب برگزیدہ کیا ہم نے اسے اِس دنیا میں اور بے ریب آخرت میں سنوار والوں سے ہے۔

سوم۔ طَہِّرَا بَیْتِیَ لِلطَّآئِفِیْنَ وَ الْعٰکِفِیْنَ وَ الرُّکَّعِ السُّجُوْدِ (البقرۃ:۱۲۶) ستھرا رکھو اِس میرے گھر کو طواف کرنے والوں، اِعتکاف کرنے والوں اور رکوع وسجود کرنے والوں کے لئے۔ اور فرمایاوَ ھُدًی لِّلنَّاسِ ہدایت کا مقام ہے لوگوں کے لئے۔

چہارم۔ اَطْعَمَھُمْ مِّنْ جُوْعٍ (قریش:۵) کھانا دیا ان کو بھوک کے بعد۔

پنجم۔ وَ اِذْ جَعَلْنَا الْبَیْتَ مَثَابَۃً لِّلنَّاسِ (البقرۃ:۱۲۶) بیت اللہ کو لوگوں کے لئے جھنڈ در جھنڈ آنے کی جگہ بنایا۔

ششم۔ ھُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْھُمْ یَتْلُوْا عَلَیْھِمْ اٰیٰتِہٖ وَ یُزَکِّیْھِمْ وَ یُعَلِّمُھُمُ الْکِتٰبَ وَ الْحِکْمَۃَ (الجمعۃ:۳) اللہ وہ ہے جس نے بھیجا مکّہ والوں میں رسول انہی میں سے۔ پڑھتا ہے ان پر اللہ کی آیتیں۔ پاک کرتا ہے انہیں اور سکھاتا ہے ان کو کتاب اور حکمت۔

ہفتم۔ وَ مَنْ دَخَلَہٗ کَانَ اٰمِنًا (اٰل عمران:۹۸) اور جو داخل ہؤا مکہ میں ہوا امن پانے والا۔

سات دعائیں حضرت ابراہیم علیہ السلام وبرکاتہٗ نے مانگیں اور ساتوں قبول ہوئیں۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۳۳۳، ۳۳۴)

رَبَّنَا وَ ابْعَثْ فِیْھِمْ رَسُوْلًا مِّنْھُمْ ۔الاٰیۃ اِس وصیّت پر غور کر کے ہمیں اندازہ کرنا چاہیے کہ ہم اپنی اولاد کے لئے کیا خواہش کرتے اور کیا ارادہ رکھتے ہیں۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۲ مؤرخہ ۱۷ر جنوری ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۲)

اور جب اٹھانے لگا ابراہیم بنیادیں اس گھر کی اور اسمٰعیل۔ اے ربّ ہمارے قبول کر ہم سے۔تو ہی ہے اصل سنتا جانتا۔ اے ربّ ہمارے اور کر ہم کو حکم بردار اپنا اور ہماری اولاد میں بھی ایک امت حکم بردار اپنی اور بتا ہم کو دستور حج کرنے کے اور ہم کو معاف کر۔تو ہی ہے اصل معاف کرنے والا مہربان۔

اے ربّ ہمارے! اور اٹھا ان میں ایک رسول انہیں میں کا۔ پڑھے ان پر تیری آیتیں اور سکھاوے ان کو کتاب اور پکی باتیں اور ان کو سنوارے۔تو ہی ہے زبردست حکم والا۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب۔حصہ دوم صفحہ ۱۹۱، ۱۹۲ حاشیہ)

اب اِن آیاتِ قرآنی (۱۲۸ تا ۱۳۰۔ناقل) کو آیاتِ توریت سے تطبیق دی جاتی ہے۔توریت میں لکھا ہے حضرت حق سبحانہ، تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ سے آپ کے پلوٹھے بیٹے حضرت اسمٰعیلؑ کی نسبت وعدہ فرمایا۔

’’میں نے تیری دعا اسمٰعیلؑ کے حق میں قبول کی۔ دیکھ میں اسے برکت دوں گا اور اسے برومند کروں گا اور اسے بہت بڑھاؤں گا اور اُس سے بارہ ۱۲ سردار پیدا ہوں گے اور اس سے بڑی قوم بناؤں گا۔‘‘

کتب سابقہ کے ناظرین اور الہامی مضامین پر گہری نگاہ کرنے والے اگر انصاف سے دیکھیں تو یہ پیشین گوئی صاف محمدؐ بن عبداللہ بن اسمٰعیل بن ابراہیم کے حق میں ہے۔اِس بشارت میں کئی امور غور طلب ہیں۔

اوّل۔’’برکت دوں گا، برومند کروں گا، بہت بڑھاؤں گا‘‘ نہایت انصاف سے دیکھنے کو مجبور کرتے ہیں اور بڑی بلند آواز سے کہتے ہیں کہ اسمٰعیلی وعدوں کو جسمانی مت کہو۔صرف جسمانی وعدے میں برکت اور فضیلت نہیں بلکہ بالکل نہیں۔وہ تو موت کے گہرے کنوئیں میں رہنے کا باعث ہے‘‘ منصفو! کیا اگر ابراہیم کی اولاد بت پرست، رہزن، چور، جاہل، بدتہذیب، قمارباز، زانی، مکار، بدکار رہتی تو حضرت اسمٰعیل کو کوئی عاقل کہہ سکتا کہ تو برومند ہوا، تجھے برکت ملی، تجھے فضل عطا ہوا،

هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ یعنی مصائب پر صبر کرنے والوں اور اِنّا لِلّٰہ کہنے والوں کو تین طرح کے انعامات ملتے ہیں۔

ا۔صلوات ہوتے ہیں ان پر اللہ کے۔

۲۔رحمت ہوتی ہے ان پر اللہ کی۔

۳۔اورآخرکار ہدایت یافتہ ہوکران کا خاتمہ بالخیر ہوجاتا ہے۔

اب غور کرو جن مصائب کے وقت صبر کرنے والے انسان کو ان انعامات کا تصوّر آ جاوے جو اس کو اللہ کی طرف سے عطا ہونے کا وعدہ ہے تو بھلا پھر وہ مصیبت، مصیبت رہ سکتی ہے اور غم، غم رہتا ہے؟ ہرگز نہیں! پس کیسا پاک کلمہ ہے الحمد لِلّٰہ اور کیسی پاک تعلیم ہے وہ جو مسلمانوں کو سکھائی گئی ہے! یہ نہایت ہی لطیف نکتۂ معرفت ہے اور دل کو مُوہ لینے والی بات۔یہی وجہ ہے کہ قرآن شریف اِسی آیت سے شروع ہوا اور رسول اکرم صلعم کے تمام خطبات کا ابتدا بھی اِسی سے ہوا ہے۔

(الحکم جلد ۱۲ نمبر ۱۸ مؤرخہ ۱۰/مارچ ۱۹۰۸ء صفحہ ۲،۳)

میں نے تمہیں یہ چند آیتیں جو قرآن کریم کی سنائی ہیں ان میں اللہ تعالیٰ نے چند ایک نصیحتیں اپنے بندوں کو فرمائی ہیں جن میں سے ایک صبر بھی ہے۔صبر کے نتیجے اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو کس طرح اور کیونکر دیتا ہے اس کی بہت سی مثالیں ہیں۔جن کو اگر مفصل بیان کیا جاوے تو بیان بہت لمبا ہو جاتا ہے مگر میں تمہیں بتلائے بغیر بھی نہیں رہ سکتا۔شاید تم میں کوئی نیک بی بی ہو جو اس پر محض اللہ تعالیٰ کی رضاء کے لئے عمل کرے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایک عورت تھی جس کا خاوند زمینداری کرتا تھا۔ان کا لڑکا بیمار تھا۔ایک روز خاوند باہر کام پر گیا اور پیچھے سے لڑکا فوت ہوگیا۔اس کی بیوی نے لڑکے کو ایک چارپائی پر ایک کونے میں لٹا دیا اور آپ خوب عمدہ لباس پہن کر خاوند کے آنے سے پیشتر عمدہ کھانا تیار کر کے شاداں وفرحاں بیٹھ رہی۔جب خاوند آیا تو اس نے لڑکے کا حال دریافت کیا۔عورت نے جواب دیا اس نے آج آرام کیا

ہے۔ خاوند نے سمجھا کہ ٹھیک کہتی ہے جبھی تو اس نے عمدہ لباس پہنا ہے غرض دونوں نے کھانا کھایا اور ہر طرح سے لطف اٹھایا جب کھانا کھا کر اور جماع سے بھی فارغ ہو چکے تو عورت نے خاوند سے پوچھا ہمارے پاس کسی شخص کی امانت کچھ روز رہے پھر وہ صاحبِ امانت اپنی امانت مانگنا چاہے تو ہم کو بخوشی وہ امانت دے دینا چاہیے یا نہیں؟ خاوند نے کہا کہ امانت والے کو دینا چاہیے۔ پس عورت نے کہا کہ بچہ بھی امانت کے طور پر ہمارے پاس تھا۔ صاحب امانت نے اسے لے لیا۔ پھر خاوند ترساں و ہراساں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور سارا ماجرا بیان کیا۔ حضور نے فرمایا کہ اس صبر کے معاوضہ میں جو تیری بیوی نے کیا اللہ تعالیٰ نے ان کو سات یا نو بچے دیئے جو سب کے سب قاری ہوئے ایک شخص بیان کرتا ہے کہ میں نے ان سب کو دیکھا ہے۔

دیکھو کس قدر بدلہ عظیم اللہ تعالیٰ نے ایک صبر کرنے پر دیا۔ سنو؟ عورتوں میں دستور ہے کہ جب دو چار مل کر بیٹھتی ہیں تو غیبت، بدگوئی، گلہ اور طرح طرح کی شرارتیں کرتی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جب عورتیں آپ کی مرید ہونے کو آتی تھیں تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ[۱] (الممتحنة: ۱۳)

یعنی اے محمد رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) جب تیرے پاس مومن عورتیں اس غرض کے واسطے آویں کہ وہ تجھ سے بیعت کریں پس ان سے یہ اقرار لے کر بیعت کر کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔ یعنی کوئی مَنّت اور نذر غیر اللہ کی نہ مانیں اور نہ غیر اللہ سے مرادیں مانگیں۔ چوری نہ کریں۔ زنا نہ کریں ہاتھ کا زنا، کان کا زنا، ناک کا، آنکھ کا اور وہ زنا تو بدرجہ اولیٰ نہ کریں جسے عام زنا یا بدکاری کہتے ہیں' اپنی اولاد کو قتل نہ کریں۔ اولاد کو قتل کرنے کی کئی راہیں ہیں۔ اوّل تو اس وقت کئی عورتیں اپنی لڑکیوں کو جب وہ پیدا ہوتی تھیں مار ڈالتی تھیں۔ چنانچہ اب بھی میں دیکھتا ہوں کہ ایسا ہوتا ہے۔ دوئم اولاد ہونے کے بعد ایسی دوا کھاتی ہیں کہ جو مانع حمل ہو۔ تیسرا حمل کا گرا

---

۱؎ اے نبی! جب تیرے پاس ایماندار عورتیں آئیں کہ تجھ سے بیعت کریں اس بات کی کہ شرک نہ کریں گی اللہ کے ساتھ کسی کا۔ (ناشر)

دینا۔ چہارم اگر لڑکیاں بیمار ہو جاویں تو ان کا علاج نہ کرنا اور یہ کہنا کہ ان کو موت کہاں آتی ہے۔ پھر بہتان باندھنے سے باز آؤ۔ بہتان وہ عیب کی بات ہے کہ جو کسی شخص میں نہ ہو اور اس پروہ عیب لگایا جاوے۔ وہ بہتان جو تم اپنے ہاتھوں اور پاؤں سے بناتی ہو اور بھلے کاموں میں تیری نافرمانی نہ کریں۔ پھر ایسی عورتوں کے واسطے مغفرت مانگ۔ پس ہر ایک عورت کا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مرید ہونا چاہتی ہے یا اپنے آپ کو مرید سمجھتی ہے یعنی مسلمان کہلاتی ہے ضروری ہے کہ وہ ان بری باتوں کو چھوڑ دے ورنہ وہ نام کی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے استغفار میں شامل ہو کر خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے حصہ نہیں لے سکتی۔

غور کرو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس قرآن کریم کے پہنچانے میں کتنی کتنی مصیبتیں بھی آئیں آخر حضور نے اس کو پہنچایا۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ تم میں سے کوئی بھی ایسی نہیں جس نے صرف خدا تعالیٰ کی رضامندی حاصل کرنے کے لئے سارے قرآن کو ایک بار بھی سمجھ کر پڑھا ہو یا سنا ہو۔ ایک عورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں تھی جس کو کافروں نے کہا کہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دے مگر اس نے انکار کیا۔ اس پر ان شریروں نے اس کی شرمگاہ میں برچھی مار کر گلے سے نکالی۔ اس کا خاوند دیکھتا تھا اسے کہا تو بھی گالی دے ورنہ تیرا بھی ایسا ہی حال ہوگا چنانچہ اس نے بھی انکار کیا اور انہوں نے اس کی ایک ٹانگ ایک اونٹ سے اور دوسری دوسرے سے باندھ کر ان کو الگ الگ چلا دیا اور اس کو اس طرح پر پھڑوا کر مروا ڈالا۔ دیکھو وہ کیسے مبارک لوگ تھے۔ اس قرآن کریم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر کیا کیا تکلیفیں برداشت کیں اگر تمہارے کسی پیارے شخص کی کوئی چٹھی آوے تو جب تک تم اسے پڑھ یا پڑھا نہ لو تمہیں چین نہیں آتا۔ قرآن اللہ تعالیٰ کی چٹھی اور پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جیسا عظیم الشان شخص لانے والا مگر اس کی کچھ پرواہ نہیں کی جاتی۔

پیاریو! اللہ تعالیٰ بڑا نکتہ گیر اور نکتہ نواز ہے ہر وقت اس سے ڈرنا چاہئے۔ میں تمہیں ایک آپ بیتی کہانی سناتا ہوں شاید تم میں سے کوئی نیک بی بی نصیحت پکڑے۔ میری والدہ صاحبہ نے اسّی برس تک قرآن پڑھایا اور ان کے ہم نو بچے تھے۔ ہمارے ہاں ایک بڑا مال و اسباب اور کتب خانہ بھی تھا۔

جن دنوں روس اور روم کی لڑائی ہورہی تھی میں نے اپنی والدہ سے ایک روز کہا کہ اچھا ہوا گر تم اپنا ایک بچہ اس وقت قربان کردو اور اسے مسلمانوں کی مدد کے لئے لڑائی میں بھیج دو خواہ میں ہی کیوں نہ ہوں۔ میری والدہ نے کہا کہ ایں! میرے جیتے جی! تم مجھ سے الگ ہوجاؤ نہیں ہوسکتا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ سب اولادیں بجز میرے ان کی زندگی میں فوت ہوگئیں۔ ایک روز میں اس کتب خانہ کے مکان میں لیٹا ہوا تھا جب کہ وہ بالکل خالی پڑا تھا۔ میری والدہ صاحبہ وہاں آئیں اور انہوں نے اس حالت کو دیکھ کر بہت بلند آواز سے کہا کہ اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ[۱] (البقرۃ:۱۵۷) میں نے کہا کہ امّاں یہ آواز کی بلندی بے صبری سے معلوم ہوتی ہے۔ مجھے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے مرنے پر شاید میں بھی نہ پاس ہوں گا یا اسی کے قریب الفاظ ہیں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا جب ان کا انتقال ہوا تو میں کہیں دور تھا۔ غرض اللہ تعالیٰ بڑا ہی بے نیاز اور نکتہ نواز ہے تم اپنے الفاظ سمجھ کر خدا سے ڈر کر منہ سے نکالا کرو۔ پھر میں دیکھتا ہوں کہ عورتیں اللہ تعالیٰ کے احکام کی بالکل پرواہ نہیں کرتیں اور اپنے رسومات کی ایسی پابند ہیں جس کی کچھ حد نہیں ہے۔ ہمارے پڑوس میں ایک عورت کے گھر میں بچہ پیدا ہوا ہے۔ میرا دل اس بات کو دیکھ کر حیران ہوتا ہے کہ اس نے اپنی کسی مَنّت کے واسطے قبل از تولّد اور عین تولّد پر تو بکرے ذبح کر دیئے مگر جو امر مسنون اور ساتویں دن عقیقہ کرنے کا حکم تھا اس کے واسطے اس کے پاس خرچ نہیں۔ کبھی اس لڑکے کا باپ آوے گا تو شاید کرے گا۔ ایک اور عورت ہمارے پڑوس میں رہتی ہے کہ جو اپنی اولاد کو ایسے ایسے خطرناک الفاظ سے پکارتی ہے کہ اگر اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے فرشتے آمین کہنے میں شامل ہوویں اور آمین کہہ دیں اور اس کی وہ بددعا قبول ہوجاوے تو شاید اللہ تعالیٰ پر اسے کتنی بڑی بدظنی اور ناراضی ہو۔ (الحکم جلد ۲ نمبر ۲۶، ۲۷ مورخہ ۶ و ۱۳؍ستمبر ۱۸۹۸ صفحہ ۸، ۹)

دیکھو یہ سب کچھ صبر ہی کا نتیجہ تھا۔ سنو! جس گھر میں کوئی مصیبت یا تکلیف آتی ہے اللہ تعالیٰ وہاں اپنے فرشتوں کو بھیجتا ہے کہ جو کچھ گھر والے کہیں تم ساتھ آمین کہو۔ پس جو عورت بے صبری سے کلمات زبان پر لاتی ہے اگر اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے فرشتے آمین کہہ دیں اور وہ دعا منظورِ خدا

---

[۱] ہم تو اللہ کے (مال) ہیں اور ہم تو ہر حال میں اُسی کی طرف رجوع کرنے والے ہیں۔ (ناشر)

ہوجاوے تو اس عورت کا کیا حال ہو۔ایسی بے صبریوں میں کوئی آنکھیں کھو بیٹھتی ہے کوئی ہاضمہ بگاڑ لیتی ہے۔کسی کا سر خراب ہوجاتا ہے۔غرض طرح طرح کی بیماریوں میں مبتلا ہوجاتی ہیں۔پس بڑے صبر سے کام لو۔کاش میری بیویاں بھی میرے کہنے پر بتمامہٖ عمل کرتیں تو میں ان کو اس سے کہیں زیادہ محبت کرتا جواب کرتا ہوں۔ (الحکم جلد ۲ نمبر ۲۶، ۲۷ مورخہ ۶ و ۱۳ ر ستمبر ۱۸۹۸ء صفحہ ۱۰)

صاحبزادہ میاں مبارک احمد کی وفات اور پھر خود حضرت اقدس علیہ الف صلوٰۃ والسّلام کا کوچ کرنا واقعی اپنے اندر ضرور ابتلا کا رنگ رکھتے ہیں مگر اِس سے خدا ہم کو انعام دینا چاہتا ہے۔ انعامِ الٰہی پانے کے واسطے ضروری ہوتا ہے کہ کچھ خوف بھی ہو۔خوف کس کا؟ خوف اللہ کا، خوف دشمن کا، خوف بعض نادان ضعیف الایمان لوگوں کے ارتداد کا۔مگر وہ بہت تھوڑا ہوگا۔یہ ایک پیشگوئی ہے اور اللہ تعالیٰ خود فرماتا ہے وَ لَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَ الْجُوْعِ وَ نَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَ الْاَنْفُسِ وَ الثَّمَرٰتِ الخ۔خدا فرماتا ہے کہ میری راہ میں کچھ خوف آوے گا۔کچھ جُوع ہوگی (جُوع یا تو روزہ رکھنے سے ہوتی ہے۔مطلب یہ ہے کہ کچھ روزے رکھو) اور یا اس رنگ میں جُوع اپنے اُوپر اختیار کرو کہ صدقہ خیرات اس قدر نکالو کہ بعض اوقات خود تم کو فاقہ تک نوبت پہنچ جاوے۔اپنے مالوں کو خدا کی راہ میں اِتنا خرچ کرو کہ وہ کم ہوجاویں اور جانوں کو بھی اسی کی راہ میں خرچ کرو۔ عَلٰى هٰذَا پھلوں کو بھی خدا کی راہ میں خرچ کرو۔وَ بَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ۔الَّذِيْنَ اِذَاۤ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ١ۙ قَالُوْۤا اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّاۤ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ اور ایسے لوگوں کو جو مصائب اور شدائد کے وقت ثابت قدم رہتے ہیں اور نیکی پر ثبات رکھتے ہیں۔خدا کو نہیں چھوڑتے اور کہتے ہیں کہ ہم سب الٰہی رضا کے واسطے ہی پیدا ہوئے ہیں۔جس طرح وہ راضی ہو اس راہ سے ہم اس کے حضور اس کو خوش کرنے کے واسطے حاضر و تیار اور کمر بستہ ہیں۔ہم نے اس کے حضور حاضر ہونا ہے۔پس جس کے حضور انسان نے ایک نہ ایک دن حاضر ہونا ہے وہ اگر اس سے خوش نہیں تو پھر اس ملاقات کے دن سُرخروئی کیسے ہوگی؟ پس تم خود ہی پیشتر اس کے کہ خدا کی طرف سے تم پر خوف، جوع اور نقصِ اموال اور ثمرات کا اِبتلا آوے خود اپنے اوپر ان باتوں کو اپنی طرف سے خدا کی خوشنودی

کے حصول کے واسطے وارد کرلو تا کہ دوہرا اَجر پاؤ اور یہ قدم خدا کے لئے اُٹھاؤ تا کہ اس کا بہتر بدلہ خدا سے پاؤ۔ یہ مصائب دینی نہیں بلکہ صرف معمولی اور دنیوی ہوں گے۔ زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ دشمن بُرا بھلا کہہ لے گا۔ کوئی گندہ گالیوں کا بھرا اشتہار دے دے گا یا خفگی اور ناراضگی کے لہجہ میں کوئی بودا سا اِعتراض کر دے گا۔ مگر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ لَنۡ یَّضُرُّوۡکُمۡ اِلَّاۤ اَذًی (اٰل عمران۔ ۱۱۲) یہ تکلیف ایک معمولی سی ہوگی کوئی بڑی بھاری تکلیف نہ ہوگی۔ دیکھو خدا نے ہم کو بڑی مصیبت سے بچا لیا کہ تفرقہ سے بچا لیا۔ اگر تم میں تفرقہ ہو جاتا اور موجودہ رنگ میں تم وحدت کی رَسّی میں پروئے نہ جاتے اور تم تتر بتّر ہو جاتے تو واقعی بڑی بھاری مصیبت تھی اور خطرناک اِبتلا۔ مگر یہ خدا کا خاص فضل ہے۔ اگر کچھ تھوڑی سی تکلیف ہم کو ہوگی بھی تو یہیں ہوگی اس کا مابعد الموت سے کوئی واسطہ یا تعلق نہیں بلکہ مابعد الموت کو باعثِ اجر اور رحمتِ الٰہی ہوگی اور اس تھوڑی سی مشکل پر صبر کرنے اور مستقل رہنے اور سچّے دِل سے اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّاۤ اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ کہنے کا بہتر سے بہتر بدلہ دینے کی قدرت اور طاقت رکھنے والا تمہارا خدا موجود ہے وہ خاص رحمتیں جو کہ ورثہ انبیاء اور شہدا ہوتی ہیں وہ بھی تمہیں عطا کرے گا اور عام رحمتیں بھی تمہارے شاملِ حال کرے گا اور آئندہ ہدایت کی راہیں اور ہر مشکل سے نجات پانے کی، ہر دکھ سے نکلنے، ہر سُکھ اور کامیابی کے حصول کی راہیں تم پر کھول دے گا۔ دیکھو میں یہ اپنی طرف سے نہیں کہتا بلکہ ''بلوحِ خدا ہمیں است'' خدا کے اپنے وعدے ہیں اور خدا اپنے وعدے کا سچا ہے۔

آج کا مضمون اور اس کی تحریک محض خدا تعالیٰ ہی کی طرف سے دل میں ڈالی گئی ہے ورنہ نہ میں نے اس کا ارادہ کیا تھا اور نہ اس کے واسطے کوئی تیاری کی تھی۔ پس یہ خدا کی بات ہے۔ میں تم کو پہنچاتا ہوں اور تاکید کرتا ہوں کہ ایسے اَوقات میں تم کثرتِ دعا، استغفار، درود، لاحول، الحمد شریف کا ورد کیا کرو۔ (الحکم جلد ۱۲ نمبر ۳۸ مؤرخہ ۱۴؍جون ۱۹۰۸ء صفحہ ۸)

خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم خوف، جوع، نقصان مال و جان و پھل کے ذریعے تمہارے اندرونی صفات کو ظاہر کریں گے اور صابروں کو بشارت دے جن کا یہ حال ہے کہ جب انہیں مصیبت پہنچے تو وہ

حال وقال سے کہتے ہیں ہم اللہ کے لئے ہیں اور اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں۔

صبر کی مختصر حقیقت یہ ہے کہ انسان ہر ایک نیکی اور نیک بات پر جما رہے۔ بدی سے رکا رہے۔ گویا صبر تمام نیکیوں کا جامع ہے۔ مشکل کے وقت بدی سے بچنا یہی تو صبر ہے۔ شہوت میں عفت، غضب کے وقت حلم، حرص کے مقابل میں قناعت، وقار، استقلال، ہمت، عزم پر کارفرما رہنا۔ شرع وعقلِ سلیم کی مخالفت نہ کرنی۔ یہ سب صبر ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۷۔ جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)

**صلٰوۃ کے معانی** صلوۃ۔ تعریف کرنا، دعا کرنا۔

وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ۔ دعا کرو، تعریف کرو۔ اللہ تعالیٰ جس طرح اپنے رسول کی تعریف کرسکتا ہے دوسرا اس طرح کیونکر کرسکتا ہے۔ صلٰوۃ کے معنے رحمت کے نہیں ہیں کیونکہ قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ[1] (البقرۃ۔ ۱۵۷) صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَ رَحْمَةٌ[2] (البقرۃ: ۱۵۸) میں صَلٰوۃٌ کے معنے رحمت کے نہیں بنتے۔ (البدر۔ کلام امیر حصہ دوم مورخہ ۵؍دسمبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۹۳)

پھر میں دیکھتا ہوں کہ انسان جس دنیا اور مال واولاد کی خاطر ایسی ایسی تکلیفیں اٹھاتا ہے۔ ان میں سے کوئی ایک بھی اس کی مصائب میں حصہ نہیں لے سکتا۔ ذرا پیٹ میں درد ہو تو اس کے ہٹانے والا کوئی نہیں۔ غور کرو۔ مجھے حضرت مرزا صاحب نہایت ہی پیارے ہیں۔ میں نے ملک، وطن، نوکریاں، زمین، ہر قسم کے ذرائع، تحصیل مال ومنال ان کے حضور خاص رہنے کی خاطر چھوڑیں ہیں۔ اگر کہیں جاتا بھی ہوں تو صرف ان کے حکم کی تعمیل ہوتی ہے اور بھی یہاں تک مجھے وہ پیارے ہیں کہ اگر میرے پچاس بیٹے ہوں تو میں اس کے ایک بیٹے پر ان پچاس کو قربان کردوں لاکن غور کرو جب مجھے کوئی دکھ، درد، تکلیف پہنچتی ہے۔ وہ بھی بجز رضاء الٰہی کے ہرگز ہرگز میرے دکھ درد کا حصہ نہیں لے سکتے۔ پس اللہ تعالیٰ ہی سے مدد مانگو اور صبر اور استقلال سے کام لو۔ اس کی

---

[1] وہ بول اٹھتے ہیں ہم تو اللہ کے (مال) ہیں اور ہم تو ہر حال میں اُسی کی طرف رجوع کرنے والے ہیں۔

[2] اُن کے رب کی نوازشیں اور رحمت ہیں۔ (ناشر)

رضاء پر راضی ہو جاؤ اور قرآن کریم پر عمل کرو۔

(الحکم جلد ۲ نمبر ۲۶، ۲۷ مورخہ ۶ و ۱۳ر ستمبر ۱۸۹۸ء صفحہ ۱۰)

۱۵۹۔ اِنَّ الصَّفَا وَ الْمَرْوَةَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ ۚ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا ؕ وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ بے شک صفا اور مروہ کے پہاڑ اللہ کی باتوں کا شعور حاصل کرنے کے لئے ہیں تو جو شخص خانہ کعبہ کا حج کرے یا عمرہ کرے تو اس پر کچھ گناہ نہیں اگر دونوں کے درمیان طواف کرے اور جو اپنے شوق سے کوئی آدمی نیکی کرے تو بے شک اللہ قدردان بڑا جاننے والا ہے۔

تفسیر۔ صبر کا نتیجہ دیکھ صفا و مروہ پر کہ کیسے مقام پر ہاجرہ نے رہنا اختیار کر لیا جو بے کھیت کا ملک ہے پھر صبر کے بدلہ اللہ تعالیٰ نے اس کی اولاد کو کیسا سکھ دیا۔

(الحکم جلد ۲ نمبر ۲۶، ۲۷ مورخہ ۶ و ۱۳ر ستمبر ۱۸۹۸ء صفحہ ۸)

ہاجرہ نام ایک عورت تھی جو میری تحقیق کے مطابق ملکِ مصر کی ایک شاہزادی تھی۔ ابراہیم کی کرامتوں کو دیکھ کر بادشاہ نے اپنی لڑکی ابراہیم کے نکاح میں دے دی۔ نوجوان اور خوبصورت اور باکرہ تھی اُس وقت ابراہیم کی عمر ۸۴ سال تھی جبکہ وہ حاملہ ہوئی۔ میں بہت ہی مختصر سناتا ہوں کہ پہلی بی بی نے اسے نکلوا دیا۔ اس پر اللہ سے مکالمہ ہوا کہ کیوں نکلی؟ آپ نے عرض کیا کہ بڑی بی بی رہنے نہیں دیتی۔ خدا نے فرمایا واپس جاؤ اور اس کی فرمانبردار ہو کر رہو۔ اس صبر کے بدلے میں ہم تمہیں ایک لڑکا دیں گے جس کی اولاد تمام جہان کے لئے موجبِ ہدایت ہوگی اور آسمان کے تارے اور ریت کے ذرّے گننے آسان ہوں گے مگر تیری اولاد کو کوئی نہ گن سکے گا چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ پھر جب دوبارہ اس بی بی نے ہاجرہ کو دکھ دیا تو ابراہیم انہیں مکہ میں چھوڑ گئے۔ ابراہیم سے پوچھا کہ ہمیں کس کے سپرد کرتے ہو؟ آپ نے اس کا جواب نہیں دیا۔ پھر پوچھا کہ کس کے حکم سے یہاں لائے ہو؟ فرمایا خدا کے حکم سے۔ اس پر اس نیک بخت صابرہ بی بی نے کہا تو پھر اب تمہاری ضرورت نہیں۔ اس بی بی کے پاس نہ روپیہ تھا نہ مال اسباب تھا نہ مویشی تھے۔ بچہ بھی چھوٹا تھا وہاں کوئی غمگسار نہ تھا۔

درندوں کا بھی ڈر تھا کوئی آبادی بھی نہ تھی۔ مگر اس صبر کا نتیجہ یہ نکلا کہ آج مکہ ایک عظیم الشان شہر آباد ہے جو کروڑہا مخلوق کا ملجاو ماوٰی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو میرے نام کے لئے صبر کرکے اس کے نتائج سے آگاہی حاصل کرنا چاہتے ہیں وہ صفا و مروہ سے جاکر یہ شعور، یہ معرفت حاصل کریں کیونکہ وہ مقام اللہ کی طرف سے صبر کے نتائج کے شعور کے حصول کا ذریعہ مقرر شدہ ہے جو حج کرنے جائے وہ وہاں ذرا چل کر پھر کر دیکھے کہ ہمارا فضل اس صابرہ پر کیسا ہوا۔ ہم کیسے قدردان ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۲ مؤرخہ ۲۵/مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۶،۲۵)

اِنَّ الصَّفَا۔ صبر کے نتائجِ نیک کی مثال۔ ایک بیوی کے صبر سے مکہ مرجعِ خلائق بن گیا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۴۰)

صبر اور پھر اس پر اجر کی ایک مثال بیان فرماتا ہے اور وہ صفا و مروہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے شعائر اللہ سے قرار دیا ہے۔ اِنَّ الصَّفَا وَ الْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ۔ یہ وہ مقام ہے جہاں حضرت ہاجرہؑ اپنے بیٹے اسمٰعیلؑ کے ساتھ حکمِ الٰہی کے ساتھ چھوڑ دی گئیں۔ وہاں آپ نے صبر سے کام لیا تو اس کا جو انجام ہوا وہ صفا و مروہ پر جاکر دیکھ لو کہ کیسی گھمسان کی آبادی ہے اور کس طرح پر دور دراز علاقوں سے لوگ دیوانہ وار وہاں دوڑتے آتے ہیں اور کس طرح پر وہ مقام جو بالکل ایک ویرانہ تھا خدا کے فضل سے مرجعِ خلائق بن رہا ہے اور کس کثرت کے ساتھ برکات کا نزول ہوتا ہے۔ پھر فرماتا ہے کہ حضرت ہاجرہؑ کی بھی خصوصیّت نہیں بلکہ جو صبر کرے اجر پائے گا۔ وَ مَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيْمٌ۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۷ نمبر ۷۔ جولائی ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۸،۳۲۷)

۱۶۴۔ وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۔

ترجمہ۔ تمہارا معبود و مقصود و مطلوب ایک ہی ہے کوئی معبود نہیں بجز اس کے وہ رحمان رحیم ہے۔

تفسیر۔ تمہارا معبود صرف ایک ہی ہے جسے اللہ کہتے ہیں۔ ہر ایک کاملہ صفت سے موصوف۔ ہر ایک برائی سے پاک۔ بِن مانگے احسانات کرنے والا۔ مانگنے والوں کے سوال و محنت پر عنایت فرما۔

اس اللہ کے سوا کوئی بھی معبود نہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۱)

اوپر کی آیات میں کفار پر لعنتوں کا ذکر ہے اب ان سے بچنے کا ایک نسخہ بتلایا ہے۔

(۱) اللہ کی طرف جھک جانا جو اپنی ذات وصفات میں یگانہ ہے۔ یہاں اس معبود کی دو عظیم الشان صفتوں کا ذکر ہے۔

الرَّحْمٰنُ ۔ بلا مبادلہ رحم کرنے والا۔

الرَّحِيْمُ ۔ سچی محنتوں کو ضائع نہ کرنے والا بلکہ ان پر ثمرات مرتّب کرنے والا۔اب اپنی ہستی اور صفتِ رحمانیّت کا ثبوت دیتا ہے۔ پہلا ثبوت آسمان وزمین کی پیدائش ہے اور رات و دن کا اِختلاف۔ایک چھوٹی سی پیالی انسان کسی کے پاس دیکھے تو یہ کبھی وہم میں نہیں آتا کہ خود بخود بن گئی۔تو اِتنا بڑا آسمان وزمین دیکھ کر یہ یقین کیوں حاصل نہ ہو کہ ان کا پیدا کرنے والا بھی کوئی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۲ مؤرخہ ۲۵ /مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۶)

وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ (البقرہ:۱۶۴)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یہ ایک چھوٹا سا فقرہ ہے جسے ہر ایک طبقہ کے مسلمان خواہ مرد ہوں خواہ عورت، بچہ ہو یا بوڑھا، بد اطوار ہو یا نیک اطوار، اعلیٰ ہو یا ادنیٰ، غرض کہ سب جانتے ہیں اور میں نے دیکھا ہے کہ دو برس اور ڈیڑھ برس کا بچہ بھی لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ جانتا ہے۔اگر کسی سے سوال ہو کہ میاں تم مسلمان ہو؟ تو وہ جھٹ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پڑھ کر اپنے مسلمان ہونے کا ثبوت دے دیتا ہے۔اب غور کرو اور سوچو کہ اس اقرار اور اس کے تکرار کرنے میں کیا سر ہے؟ کیا یہ ایک چھوٹی سی بات ہے جو کہ اہل اسلام کو بتلائی گئی تھی-

نہیں، ہرگز نہیں-اس چھوٹے سے فقرے میں دو باتیں ہیں-اوّل حصہ میں تو انکار اور دوسرے میں اقرار ہے۔اور ان چند ایک چھوٹے حرفوں میں اس قدر قوت اور زور ہے کہ اگر ایک شخص سو برس تک کافر رہے اور کفر کے کام بھی کرتا رہے لیکن اگر وہ اپنے آخر وقت میں لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہہ دے تو وہ کافروں سے الگ اور مسلمانوں میں شمار ہونے لگ جاتا ہے۔نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفتیں اور

جنگیں اور بڑی بڑی خونریزیاں اور جانفشانیاں انہی دو حرفوں پر تھیں۔ انہی حرفوں کے ذریعہ سے اجنبی لوگ دور دور سے آ کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیارے بن جایا کرتے تھے۔کیا تمہارے خیال میں یہ کوئی منتر جنتر ہے؟ نہیں۔ یہ کوئی منتر جنتر نہیں ہے کہ بے معنے منہ سے کہہ دینے سے کوئی شعبدہ نظر آ جاتا ہے۔ جب یہ بات ہے تو کیا ہر ایک مسلمان کا فرض نہیں ہے کہ وہ کم از کم غور تو کر لے کہ یہ ہے کیا؟ کہ جس کے ذریعے سے سو برس کا شریر النفس دشمن معتبر دوست بن جاتا ہے اور سو برس کا دوست اس کے انکار سے دشمن بن جاتا ہے۔

پیدائش کے بعد کچھ خواہشیں ہوتی ہیں جو کہ انسان کو لگی ہوئی ہوتی ہیں۔ بھوک چاہتی ہے کہ غذا ملے اور شکم سیری ہو۔ پیاس چاہتی ہے کہ ٹھنڈا پانی ملے۔ آنکھ چاہتی ہے کہ کوئی خوش منظر شے سامنے موجود ہو۔ کان چاہتے ہیں کہ سریلی اور میٹھی آواز ان میں پہنچے۔ اسی طرح ہر ایک قوت الگ الگ اپنا تقاضا وقتاً فوقتاً کرتی ہے۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ انسان بعض وقت ایسے کام بھی کرتا ہے جن کو اس کا جی نہیں پسند کرتا۔ بعض تو ان میں سے ایسے ہیں کہ قوم، اپنے بیگانے، برادری اور اہل محلہ اور شہر والوں کی مجبوری سے کرتا ہے اور بعض کام حاکموں کے ڈر سے کرنے پڑتے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان میں کسی نہ کسی کی بات کے ماننے کا بھی مادہ موجود ہوتا ہے۔ انسان تو درکنار حیوانوں میں بھی ہم ایک اطاعت کا مادہ پاتے ہیں۔ بندروں کو دیکھو کہ کس طرح سے ایک شخص کی بات مانتے چلے جاتے ہیں اور اسی طرح سے سرکس میں کتے' گھوڑے، شیر، ہاتھی وغیرہ بھی اپنے مالک کا کہا مانتے ہیں۔ پس انسان کو حیوانوں سے متمیز ہونے کے لئے ان سے کہیں بڑھ چڑھ کر اپنے آقا اور مولا کی اطاعت کرنی چاہیے۔

اللہ تعالیٰ، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس چھوٹے سے کلمہ میں اوّل تو ہر ایک کو اپنے بیگانے یار، دوست، خویش، ہمسائے اور نفس وخواہش کی فرماں برداری سے منع فرمایا ہے اور یہ اس کلمہ کا اوّل حصہ لَآ اِلٰهَ ہے۔ لیکن اگر کسی کا بھی کہا نہ مانا جاوے تو زندگی محال ہوتی ہے۔ انسان نہ کہیں اٹھ سکتا ہے، نہ بیٹھ سکتا ہے۔ نہ کسی سے مل جل سکتا ہے، نہ صلاح مشورہ لے سکتا ہے۔ نہ کوئی کسب وغیرہ کر سکتا

ہے اور اپنی ضروریات مثل بھوک، پیاس، لباس اور معاشرت وغیرہ سب سے اسے محروم رہنا پڑتا ہے۔اس لئے آگے اِلَّا اللّٰہُ کہہ کر ان سب باتوں کا گُر بتلا دیا ہے کہ تم سب کچھ کرو لیکن اللہ کے فرماں بردار بن کر کرو۔ پھر دیکھو کہ دنیا تمہاری بنتی ہے کہ نہیں۔ کھانا کھاؤ۔ کیوں؟ صرف اس لئے کہ خدا کا حکم کُلُوْا ہے۔ پانی پیو۔ کیوں؟ صرف اسی لئے کہ اِشْرِبُوْا خدا کا حکم ہے۔اپنی بیبیوں سے معاشرت کرو۔ کیوں؟ صرف اس لئے کہ عَاشِرُوْھُنَّ کا حکم ہے۔غرضیکہ اسی طرح سے اپنے بیگانے، ماں باپ اور حکام وقت کی اطاعت وغیرہ سب کاموں کو خدا کے حکم اور اطاعت کے موافق بجالاؤ۔ یہ معنے ہیں اِلَّا اللّٰہُ کے کہ میں حالت عسر اور یسر میں صرف خدا کا فرماں بردار ہوں۔

اب انسان کو غور کرنا چاہئے کہ صبح سے لے کر شام تک اور شام سے لے کر صبح تک جس قدر حرکت وسکون وہ کرتا ہے اگر وہ خدا کے حکم سے اور فرمان کے بموجب کرتا ہے تو وہ اس کلمہ میں سچا ہے ورنہ وہ اسے کہنے کا کیونکر مستحق ہے۔

میں یہاں کس لئے آیا ہوں۔ دیکھو بھیرہ میں میرا مکان پختہ ہے اور یہاں میں نے کچے مکان بنوائے اور ہر طرح کی آسائش مجھے یہاں سے زیادہ وہاں مل سکتی تھی۔ مگر میں نے دیکھا کہ میں بیمار ہوں اور بہت بیمار ہوں۔محتاج ہوں اور بہت محتاج ہوں۔ لاچار ہوں اور بہت ہی لاچار ہوں۔ پس میں اپنے ان دکھوں کے دور ہونے کے لئے یہاں ہوں۔ اگر کوئی شخص قادیان اس لئے آتا ہے کہ وہ میرا نمونہ دیکھے یا یہاں آکر یا کچھ عرصہ رہ کر یہاں کے لوگوں کی شکایتیں کرے تو یہ اس کی غلطی ہے اور اس کی نظر دھوکا کھاتی ہے کہ وہ بیماروں کو تندرست خیال کر کے ان کا امتحان لیتا ہے۔ یہاں کی دوستی اور تعلقات، یہاں کا آنا اور یہاں سے جانا اور یہاں کی بود و باش، سب کچھ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے ماتحت ہونی چاہئے، ورنہ اگر روٹیوں اور چارپائیوں وغیرہ کے لئے آتے ہو تو بابا! تم میں سے اکثروں کے گھر میں یہاں سے اچھی روٹیاں وغیرہ موجود ہیں پھر یہاں آنے کی ضرورت کیا؟ تم اس اقرار کے قائل ٹھیک اسی وقت ہو سکتے ہو جب تک تمہارے سب کام خدا کے لئے ہوں۔ اگر کوئی تمہارا دشمن ہے تو اس سے خوف مت کرو۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِنَّ الَّذِیْنَ

اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا (مریم :۹۷) کہ ایمان داروں اور نیک عمل کرنے والوں کے لئے ہم خود دوست مہیا کر دیں گے۔ بڑی ضروری بات یہ ہے کہ تمہارا ایمان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پر کامل ہو۔

مطالعہ کرو کہ ایک چھوٹے سے کلمے کی اطاعت کی جو ایک انگلی کے ناخن پر کھلا لکھا جا سکتا ہے کس قدر تاکید ہے۔اس لئے اپنے ہر ایک کام اور عزت اور آبرو کے معاملہ میں اور سکھ اور دکھ میں جنابِ الٰہی سے صلح کرو۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ایک وقت ایسا آتا ہے کہ سوائے خدا کے سایہ کے اور کوئی سایہ نہ ہوگا۔ یہ واقعہ دنیا میں بھی پیش آتا ہے۔ بیٹھے بٹھائے انسان کے پیٹ میں سخت درد شروع ہو جاتی ہے اور انسان ماہی بے آب کی طرح لوٹنے لگ جاتا ہے۔ بیوی سے بڑھ کر غمگساری اور ماں سے بڑھ کر محبت میں اور کوئی نہیں ہوتا۔لیکن دونوں میں سے ایک بھی اس کے دکھ کو دور نہیں کر سکتی جب تک خدا کا فضل نہ ہو۔ پس لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا مطالعہ کرو، اس پر کار بند ہو اور خدا کے سوا کسی اور کے فرمانبردار نہ بنو۔ اسی سے تم کو عزت آبرو اور دوست وغیرہ سب حاصل ہوں گے۔ تجربہ اور فہم کے لحاظ سے ہم جانتے ہیں کہ اس وقت خدا کا منشا ہے کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا راج ہو۔ پس تم اس دعویٰ میں سچے بن کر دکھلاؤ۔ (البدر جلد ۳ نمبر ۵ مورخہ یکم فروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۴،۵)

۱۶۵۔ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ اخْتِلَافِ الَّيْلِ وَ النَّهَارِ وَ الْفُلْكِ الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَ بَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ وَّ تَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ وَ السَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ آسمانوں اور زمین کی بناوٹ میں اور رات اور دن کے اختلاف یا آگے پیچھے آنے میں اور جہازوں میں جو سمندروں میں چلتے ہیں لوگوں کی نافع چیزوں کو اپنے اندر لے کر اور بارش میں جو اللہ نے اوپر سے اتاری۔ پھر زندہ کیا اس سے زمین کو خشک ہو جانے کے بعد اور پھیلائے اس میں ہر قسم کے رینگنے والے اور ہواؤں کے ادلنے بدلنے میں اور بادل میں جو گھیرے ہوئے ہوتے ہیں آسمان

اورزمین کے درمیان نشان ہیں عقل مندوں کے لئے۔

تفسیر۔ چونکہ صرف فلسفیانہ ہستی باری کے ماننے سے انسان کو جناب الٰہی سے محبت اوراس پر ایمان، بلکہ اعلیٰ محبت اوراعلیٰ ایمان اور مقامات قرب ورضوان نہیں مل سکتے اس لئے قرآن کریم ہستی باری تعالیٰ کے دلائل کے ساتھ ساتھ اپنے احسانات کا بسیط بیان فرماتا ہے۔ از بس کہ فطرت انسانی میں یہ مادہ خمیر کیا گیا ہے کہ سلیم اور حق شناس قلوب محسن کے ساتھ محبت کرنے اور اطاعت کرنے میں کمال دلیری دکھاتے ہیں۔اس واسطے احسان الٰہی کا بیان ان دلائل کے ساتھ ساتھ ہوتا ہے اور یہ بھی فطرتِ انسانیہ کا تقاضا ہے کہ ہرایک شخص اپنے سے زیادہ قوی، زیادہ علم والے، زیادہ تر دانا کے کہنے کی قدر کرتا ہے اور بڑی قدر کرتا ہے اور ایسے قادر، حاکم، حکیم کی ماتحتی کو اپنے لئے فخر وعزت یقین کرتا ہے۔اس واسطے اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں اپنی ربوبیت رحمانیت رحیمیت اور مالکیت اور کاملہ صفات کا بیان بڑے زور سے فرماتا ہے۔تو کہ آدمی کا ایمان ویقین احکام الٰہیہ پر بڑھے۔ پھراس ذریعہ سے اس مقام پر پہنچتا ہے جس کا نام وَ رِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ [1] (التوبۃ:۷۲) ہے۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۷،۲۸)

یہ فطری بات ہے کہ جب مختلف اشیاء کو خاص ترتیب سے رکھا ہوا دیکھتے ہیں تو ایک بچہ بھی سمجھ جاتا ہے کہ ان کا اِس ترتیب سے رکھنے والا ضرور کوئی ہے چہ جائیکہ ایک عقلمند انسان آسمان کو دیکھے، زمین کو دیکھے، اس کی مختلف مخلوقات کو ایک خاص نظام میں دیکھے۔ دن رات کے کاموں میں ایک خاص انتظام نظر آئے اور پھر یہ نہ مانے کہ ان کا مرتب کرنے والا بھی کوئی ہے میں تمہیں ایک قصّہ سناتا ہوں۔

دارالسلطنت بغداد میں کچھ ایسے آدمی جمع ہو گئے جو دہریہ تھے۔ان میں سے چند آدمی ایک دفعہ حضرت امام ابوحنیفہ کے پاس آئے۔جب امام صاحب نے انہیں اپنے مکان میں جمع ہوتے دیکھا تو نہایت متفکر چہرہ بنا لیا۔ انہوں نے کہا حضرت آپ کس خیال میں ہیں؟ ہم تو ایک مسئلہ

---

[1] اوراللہ کی خوشنودی جوسب سے بڑھ کر بات ہے۔(ناشر)

دریافت کرنے آئے ہیں۔آپ نے فرمایا میں تو اِس حیرت میں ہوں کہ یہاں بغداد میں لاکھوں آدمی رہتے ہیں ہر ایک کی ضرورت مختلف ہے۔کوئی چین سے،کوئی حبش سے،کوئی کسی اور بحری مقام سے وابستہ ہے پھر ہر ایک ضرورت کے لئے جہاز پر جہاز اڑے چلے آتے ہیں اور سنتا ہوں نہ ان پر کوئی ملاّح ہے، نہ ان کا کوئی مالک ہے، نہ انہیں کوئی چلانے والا ہے۔اس پر اس دہریہ جماعت کا بڑا بولا کہ معلوم ہوتا ہے آپ کے دماغ کو کوئی صدمہ ہو گیا ہے۔ یہ کام بغیر کسی مدبّر بالا رادہ کے نہیں چل سکتا اور نہ چل رہا ہے۔آپ نے فرمایا بغداد کی کارروائی تو بغیر کسی مدبّر کے نہ چلے مگر آسمان و زمین کا کارخانہ خود بخود چلتا رہے۔اس پر وہ بہت ہی نادم ہوئے اور چلے گئے۔

مجھے بھی کئی دہریوں سے گفتگو کا اِتّفاق ہوُا۔ایک دفعہ میں نے ایک دہریّہ سے اس دری کی طرف اشارہ کر کے جس پر ہم بیٹھے تھے پوچھا اس کا یہ دھاگا یہاں سے پلٹ کر ادھر کیوں گیا ہے۔ اس نے کہا مدبّر بالاِرادہ دری کے بُننے والے نے اسے پیچدار بنالیا۔ میں نے کہا آپ نے اِس دری کا بُننے والا دیکھا۔کہا نہیں۔مگر ایسی دریاں بنتے میں نے دیکھی ہیں۔ جب اسے سمجھایا گیا کہ تم لوگ تو تماثل اجسام کے قائل نہیں تو اس نے ہنس کر بات کو ٹالنا چاہا۔

یہاں وَ اخۡتِلَافِ الَّیۡلِ وَ النَّهَارِ تک تو اپنی ہستی اور صفتِ رحمانیّت کا ثبوت دیا اب رحیمی صفت کا بیان ہوتا ہے پہلے تو جہازوں کو لو جن سے لوگوں کو بہت نفع پہنچتا ہے۔ یہ دوسرے ممالک کے ناموں کا بائیکاٹ کرنے والے اور سودیشی تحریک کے بانی اِس آیت کا انکار کرنے والے ہیں اگر ہم آج یہ تفریق کریں گے کہ فلاں ملک کی چیز خواہ کیسی اچھی ہو ہم نہیں لیتے۔تو کل پھر بعض شہروں کا بائیکاٹ کریں گے پھر مذہبی تفریق درمیان میں آئے گی۔ مسلمان کہیں گے ہم ہندوؤں کی نہیں خریدتے اور ہندو کہیں گے ہم عیسائیوں سے یہ معاملہ نہیں رکھتے۔ پھر مذہبوں کی آپس میں تفریق ہو گی۔وہابی کہیں گے ہم حنفیوں کی بنی ہوئی چیزیں نہیں خریدتے اور حنفی کہیں گے ہم احمدیوں کی نہیں خریدتے۔اِس طرح تو بڑا فساد پڑے گا۔

پھر اوپر سے پانی کا برسنا اور اس پانی سے فائدہ اُٹھانا۔ یہ بھی رحیمی صفت کے ماتحت ہے۔ پھر

جانداروں کا پیدا کرنا جو طرح طرح کی ضرورتوں میں ہمارے کام آتے ہیں۔کوئی بوجھ اُٹھاتا ہے کوئی ہَل چلاتا ہے، کوئی حفاظت کرتا ہے، کوئی غذا بنا تا ہے۔

وَ تَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ ۔ ہواؤں کے بارے میں بڑی بڑی کتابیں بنی ہوئی ہیں۔ایک ہوا ہے جو جہازوں کو ایک مقام سے دوسرے مقام تک لے جاتی ہے۔ایک ہوا ہے جو ریل کو چلاتی ہے۔ایک گندگیوں کو صاف کرتی ہے۔ایک بیماری کے جَرَم فنا کرتی ہے۔ہوا کی تعریف میں بھی خدا کی قدرتوں اور اس کے رحیم ہونے کے بہت سے نشانات ہیں۔پھر بادل جو آسمان و زمین میں مسخّر ہے گویا کہ وہ سَقّہ ہے جو جنابِ الٰہی کے امر کا منتظر ہے جہاں اسے حکم ہو پانی پہنچائے۔ یہ سب کچھ بیان کر کے فرماتا ہے کہ اُولوالالباب کا تو اعلیٰ درجہ ہے معمولی عقل والے بھی اِس سے اِس نتیجہ تک پہنچ سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہے اور وہ رحمن و رحیم ہے اس کا مدِّ مقابل کوئی نہیں۔

حسن و احسان میں اس سے بڑھ کر کوئی نہیں۔ پس عشق و محبت بھی اسی ذات سے سزاوار ہیں۔اکثر لوگ ہیں جو کسی کی آن پر، آواز پر، اداؤں پر، مال پر، جاہ وجلال پر، علم وفضل پر، حسن وخوبی پر لٹو ہو جاتے ہیں مگر نہیں جانتے کہ یہ سب چیزیں فانی ہیں۔ بہت سی عورتیں جو اپنے حُسنِ دل آویز کی وجہ سے دوسروں کے اِبتلا کا موجب تھیں ایک وقت ان پر ایسا آیا کہ آتشک ہوئی اور ناک گر گئی۔ بہت سے ایسے امراء ہیں کہ ایک دم میں غریب ہو گئے۔ بہت سے ایسے علماء ہیں کہ حواس باختہ ہو گئے پھر جس کمال کی وجہ سے ان کی قدر ہوتی تھی وہ جاتا رہا تو کسی نے بات تک نہ پوچھی۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۲ مؤرخہ ۲۵ /مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۶)

بے شک آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں کہ دونوں میں کس قدر مختلف القوٰی اشیاء موجود ہیں اور پھر ان میں کیسا باہمی تعلق ہے۔تم کو کس قدر وقتاً فوقتاً ضرورتوں کا سامنا ہوتا ہے پھر آسمان اور زمین میں کتنا سامان تمہاری ضرورتوں کے علاوہ تمہاری راحت کے واسطے بھی موجود ہے اور رات و دن کے اختلاف میں کہ کس طرح دونوں طول البلد میں بایں اختلاف کہ ہر ایک دوسرے کے پیچھے موجود ہے اور عرض بلد میں بایں اختلاف کہ کم و زیادہ موجود رہتے ہیں اور ان جہازوں میں جو لوگوں

کے لئے ہر قسم کے منافع کے واسطے سمندر میں پتلے پتلے پانیوں پر بڑے بڑے بوجھوں کے ساتھ دوڑ رہے ہیں اور اس میں کہ اللہ تعالیٰ ویران وغیر آباد زمینوں کو اس پانی سے آباد کر دیتا ہے جس کو وہ آپ بادلوں سے اُتارتا ہے اور اس میں کہ پینے کے لئے پانی، کھانے کے لئے کھانے، غرض آسمانوں اور زمین کی پیدائش اور رات دن کی روشنی و اندھیری اور بادلوں کی بارش کے بعد اللہ تعالیٰ نے ہی زمین میں ہر قسم کے جانداروں کو پھیلایا اور ہواؤں کے اِدھر اُدھر پھیرنے میں کہ کہیں ان میں کوئی حیوانات و نباتات کی زندگی کا باعث ہیں۔ کہیں خون کے صاف کرنے اور گھسے پسے اجزا کے نکالنے میں مددگار۔ کہیں جہازوں اور کشتیوں کے لے جانے میں مفت کے مزدور۔ کہیں بادلوں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے میں فرمانبردار۔ کہیں ضرورت کے موافق ذرّات کو جمع کر دیں۔ کہیں صفائی میں مدد دیں اور بادلوں میں جو آسمان وزمین کے درمیان اللہ تعالیٰ کے قبضہ حکم میں مسخّر ہو رہے ہیں۔ ضرور ہی ان باتوں میں اللہ تعالیٰ کی ہستی، اس کی یکتائی، اس کی کاملہ صفات، حکمت، قدرت، عِلم، رحم وغیرہ وغیرہ کے نشان ہیں مگر صرف اس قوم کے واسطے جو عقلِ سلیم رکھتے ہیں۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۱۱، ۲۱۲)

اَلْمُسَخَّرِ ۔ مفت کام میں لگائے گئے۔ تسخیر کے علم والے دیکھیں۔ ہمارے لئے بغیر کسی عمل پڑھنے کے سب کچھ مسخّر ہے۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۴۰، ۴۴۱)

ہماری کتاب بڑی عجیب ہے۔ ہماری کیا؟ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بلکہ اللہ تعالیٰ کی۔ دنیا کی کوئی کتاب نہیں جو سائنس کی طرف توجہ دلاتی ہو۔ قرآن میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ (البقرۃ: ۱۶۵) اس میں آسمان کی بناوٹ کا ذکر ہے۔ وَ الْاَرْضِ پھر زمین کے بارہ میں سارا علم جیالوجی داخل کر دیا وَ اخْتِلَافِ الَّیْلِ وَ النَّھَارِ میں علم جغرافیہ آجاتا ہے۔ وَ الْفُلْكِ الَّتِیْ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ بِمَا یَنْفَعُ النَّاسَ اس میں سٹیمر، جہاز، قطب شمالی کی سوئی، سمندر، پانی، ہوا اور کشتیوں کا علم آجاتا ہے۔ وَ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْیَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا اس میں بخارات اور بارشوں اور نباتات کا علم آجاتا ہے۔ وَ بَثَّ فِیْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ اس میں جانوروں کا

علم آجاتا ہے۔وَّ تَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ اس میں ہوا اور ہوا کی قسموں کا ذکر ہے۔کاربالک ہائیڈروجن وغیرہ موٹی موٹی چیزیں ہیں۔علاوہ ان کے اور بھی ہوا میں کئی اجزا ہیں۔ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ بادلوں میں روشنی، لچک، ایتھر کا کارخانہ الگ ہے۔اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہماری کتاب کسی علم سے نہیں ڈرتی۔ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ اس میں نشان ملتے ہیں مگر عقلمندوں کے لئے۔ وہ کون لوگ ہیں الَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيٰمًا وَّ قُعُوْدًا وَّ عَلٰى جُنُوْبِهِمْ [۱] (اٰل عمران: ۱۹۲) اس میں اب ہی مجھے ایک لطیفہ خیال میں آیا کہ اس موجودہ سائنس پر جس قدر لوگ غور کرتے ہیں وہ دو قسم کے ہیں۔ایک وہ جو اٹھتے بیٹھتے جب سوچتے ہیں تو ساتھ ہی خدا کو بھی یاد کر لیتے ہیں۔ایک وہ جو قدرت الٰہی پر غور کرتے ہیں تو مولا کو بھول جاتے ہیں۔یہاں یہ فرمایا ہے کہ اگر تم سائنس پر غور کرو تو اللہ کو بھی یاد کیا کرو کیونکہ ایسے وقت میں جو اللہ کا خیال نہیں رکھتے ان کو سکھ حاصل نہیں ہوتا۔ میں نے سنا ہے کہ جس نے کونین بنائی تھی اس کو قید کر دیا گیا تھا اس خیال سے کہ اس نے کسی جن کو قابو کر کے اس سے یہ کام لیا ہے۔ (البدر۔جلد ۱۲ نمبر ۶ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳)

۱۶۶۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّ اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ۔

ترجمہ۔ اور آدمیوں میں سے بعض ایسے بھی ہیں جو اللہ کے جیسا اوروں کو بھی ٹھہراتے ہیں (ان غیروں کو) ایسا چاہتے ہیں جس طرح اللہ سے محبت رکھنی چاہئے اور ایمان داروں کو تو (سب سے بڑھ کر) اللہ ہی کی محبت ہوتی ہے اور کاش سمجھ لیتے ظالم وہ بات جو عذاب دیکھنے پر سمجھیں گے کہ سب طرح کی قوت اللہ ہی کو ہے اور بے شک اللہ سخت عذاب کرنے والا ہے۔

تفسیر۔ پس جو مومن ہے وہ اپنا محبوب اللہ کو بناتا ہے۔وہ نہ اپنے پیرومرشد سے اتنی محبت کرتا ہے جتنی اللہ سے چاہیے اور نہ اپنی بیوی سے نہ دنیا کی کسی اور چیز سے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۲ مؤرخہ ۲۵/مارچ ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۶)

---

۱؎ جو کھڑے اور بیٹھے اور پڑے پڑے کروٹوں پر اللہ کو یاد کرتے ہیں۔(ناشر)

وَ لَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا۔ جو ایسا نہیں کرتے وہ مشرک ہیں۔ جب کوئی عذاب آ جاتا ہے تو پھر جس صاحبِ قوت یا صاحبِ جمال یا صاحبِ مال سے خدا کے برابر محبت کرتے تھے وہ کسی کام نہیں آ تا۔ اس وقت پتہ لگتا ہے۔ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا۔ کہ بل بوتہ سب اللہ ہی کے لئے ہے۔ کوئی قوت خدا کے مقابل کام نہیں دے سکتی۔ حُسن و جمال، عِلم و فضل کی قوت تو تلواروں کے ماتحت ہے الٰہی قوت کسی کے ماتحت نہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۷)

بعض آدمی بعض اشیاء کو مختلف اغراض کے باعث پرانوں سے پیارا سمجھتے ہیں۔ تم نے سنا ہوگا کہ ہزاروں اپنے پرانوں کو خدا کے سوا اَور اشیاء کی محبت پر تیاگ دیتے ہیں۔ پس سچی تعلیم اور کامل تعلیم میں بجائے اس کے کہ باری تعالیٰ کو پرانوں سے پیارا کہا جاوے اُس کو ہر ایک چیز سے زیادہ پیارا ہونے کا یقین کرایا جاوے اور یہی فائدہ ہے جو قرآن کریم کے لفظ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ سے حاصل ہوتا ہے اور یہی قرآن کریم کی تکمیل ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۴۱، ۱۴۲)

قرآن شریف نے ایک اور شرک کی طرف بھی توجہ دلائی ہے وہ یہ ہے کہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ یعنی جیسا پیار اللہ سے کرتے ہو یہ کسی اور سے کرنا خدا کا شریک بنانا ہے۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا۔ نِدّ بنانا یوں ہے کہ مثلاً ایک طرف آواز آ رہی ہے حَیَّ عَلَی الْفَلَاح اور دوسری طرف کوئی اپنا مشغلہ جس کو نہ چھوڑا تو یہ بھی شرک ہے۔ (البدر جلد ۹ نمبر ۱۲ مؤرخہ ۱۳؍جنوری ۱۹۱۰ء صفحہ ۲)

## ۱۶۷۔ اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا وَ رَاَوُا الْعَذَابَ وَ تَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ۔

ترجمہ۔ جب الگ ہو جاویں گے وہ گُرو جن کی پیروی کی گئی اُن چیلوں سے جنہوں نے پیروی کی تھی اور دیکھ لیں گے عذاب اور ٹوٹ جاویں گے ان کے آپس کے سب علاقے۔

تفسیر۔ تَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ۔ اسباب کے معنے تعلقات کے ہیں یعنی ان کے باہمی

تعلقات قطع ہو جائیں گے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۷)

۱۶۸۔ وَ قَالَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا ؕ كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ ؕ وَ مَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ۔

ترجمہ۔ اور بول اٹھیں گے چیلے جنہوں نے پیروی کی تھی کاش ہم کو دنیا میں پھر ایک بار جانا ملتا تو ہم بھی اُن سے الگ ہو جاتے جیسے یہ لوگ الگ ہو گئے ہم سے اسی طرح اُن کو دکھا دے گا اللہ تعالیٰ اُن کے کرتوت افسوس دلانے کو، اور وہ دوزخ سے نکلنے والے نہیں۔

تفسیر۔ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ۔ ایک پاگل میرے ہاں رہتا تھا۔ سو کر جاگتا تو چند منٹ کے لئے اس کے ہوش وحواس درست ہو جایا کرتے اُس وقت وہ کہتا ’’ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَسَنَا (اس کا نام ہے) تو نے کئی گھروں کو آباد کیا اور کئی گھروں کو اُجاڑا۔ پر تیرے کام کچھ نہ آیا۔‘‘

دیکھو! انسان جب خدا کو چھوڑ دیتا ہے تو اس کے عمل اس کے افسوس کا موجب ہو جاتے ہیں اور پھر ہر وقت اس کے دل میں ایک آگ لگی رہتی ہے۔ یہ بات یاد رکھو کہ انسان جوانی میں بہت کچھ غلطیاں کرتا ہے مگر جو لاحول اور استغفار کے عادی ہوتے اور پاک صحبتوں میں رہ کر دعاؤں میں مشغول ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کی دستگیری کرتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۷)

۱۶۹۔ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِي الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّ لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ۔

ترجمہ۔ اے لوگو! اُن چیزوں میں سے جو زمین میں ہیں کھاؤ حلال پاکیزہ اور نہ چلو شیطان کے قدموں پر بے شک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔

تفسیر۔ كُلُوْا مِمَّا فِي الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا۔ بعض مسائل بہت ضروری ہیں۔ میں نے بہت کم ایسی کتابیں پڑھی ہیں جن میں ان کا مذکور ہو۔ ضروریاتِ ایمان ہمارے علماء نے صرف یہ لکھی ہیں۔ ایمان اللہ پر، ملائکہ پر، کتب پر، رسل پر، یومِ آخرت پر، تقدیر پر اور عملی حِصّہ میں کلمہ منہ سے بولنا،

کلمۂ شہادت کی شہادت، نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ۔ بس اس کے آگے خاموشی ہے حالانکہ کئی باتیں اور بھی ایسی ہیں جو بعینہٖ اسی طرح فرضِ عین ہیں جیسے کہ نماز روزہ۔

دیکھو۔ یاد رکھو نیک کام کرنا بھی فرضِ عین ہے اور بدی سے بچنا بھی فرضِ عین ہے۔ کسی مسلمان سے پوچھیں پنج ارکانِ اسلام کیا ہیں تو وہ سنا دے گا مگر اس کے ساتھ چوری، حرام زدگی، رنڈی بازی اور قسم قسم کی بدکاریوں کا ذکر ہو تو افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اس کی پرواہ نہیں کی جاتی۔ جھوٹ کا مرض بڑھتا جاتا ہے مگر بچپن میں اس کا کوئی علاج نہیں کیا جاتا۔ حالانکہ ؎

سرِ چشمہ شاید گرفتن بہ میل چُو پُرشد نشاید گذشتن بہ پیل [۱]

ایک سچی مثل ہے آم کا درخت ہے جب اس کا پودہ زمین سے نکلے تو اکھیڑا جا سکتا ہے مگر جب وہ بڑا درخت بن جائے تو اُسے اکھیڑنا مشکل ہو جاتا ہے۔ اسی طرح بدیوں کی مثال ہے انہیں پہلے ہی روکو۔ تا نیکی کی طرف تمہاری طبیعت رجوع رہے۔ جس طرح نماز روزہ فرضِ عین ہے اسی طرح جھوٹ سے، بدنظری سے، بدسمعی سے (جو زنا کے مقدمات ہیں) سستی سے، کاہلی سے، طمع سے، حرص سے، تکبّر سے بچنا بھی نہایت ضروری ہے۔ میں نے اپنی تحقیق میں چودہ ضروریاتِ اسلام سمجھے ہیں اور وہ تمام نیکیوں اور بدیوں سے بچنے کے اصول ہیں۔

(۱) اللہ پر ایمان۔ اس کے ساتھ اللہ کی صفات پر ایمان، اس کے افعال پر ایمان، اس کی معبودیّت پر ایمان۔ اتنا ایمان لانا ضروری ہے۔ دوسری بات اللہ کے فرشتوں کی تحریکوں پر ایمان۔ تیسری بات اللہ کے کلام پر ایمان۔ چوتھی بات اللہ کے پاک رسولوں پر ایمان۔ پانچویں بات مسئلہ تقدیر پر ایمان جو تمام کامیابیوں کی جڑ ہے۔ چھٹی بات ختمِ نبوت پر ایمان۔ ساتویں بات بعث بعد الموت۔ یہ سات حصّے نیکیوں کے اصول میں ہیں۔

عملی حصّے میں پہلی بات اللہ کی توحید کا اقرار کرنا۔ دوسری بات ہر ایک قسم کی بدعملیوں سے بچنا۔

---

۱؎ چشمے کا سوراخ ایک سلائی سے بند کیا جا سکتا ہے لیکن جب وہ بھر جاتا ہے تو اس کو ایک ہاتھی کے ذریعہ بھی عبور نہیں کیا جا سکتا۔ (ناشر)

تیسری بات نیک اعمال کی طرف اپنے تئیں متوجّہ کرنا۔ چوتھی بات نماز۔ پانچویں بات زکوٰۃ۔ چھٹی بات روزہ۔ ساتویں بات حج۔

مجھے نہایت افسوس ہے کہ ایسی تعلیم میں نے اپنی اسلامی کتابوں میں کم دیکھی ہے اور اگر ہے بھی تو انگریزی سکولوں کی پڑھائی کے اثر کے سامنے اس کا کچھ اثر نہیں۔ جس قدر کوئی کسی مصنّف کی کتاب پڑھتا ہے اس مصنّف کے عقائد و اعمال کا ایک مخفی اثر پہنچتا رہتا ہے اس کے ازالہ کے لئے ضروری ہے کہ انگریزی کتب کے خفیہ اثر کو دینی تعلیم سے زائل کیا جائے اور وہ دینی تعلیم قرآن مجید میں ہے۔ اس سے پہلے توحید کا بیان کرتا آتا ہے اب ایک گُر سمجھاتا ہے کہ لوگو! جو اِس زمین میں ہے اس سے کھالو مگر دو شرطیں ہیں ایک تو یہ کہ حلال ہو۔ بالباطل رزق نہ ہو۔ حلال کا علم کیسا ضروری ہے اور حلال کیسا مفید ہے اس کے متعلق بیان بہت طویل ہے۔ پھر حلال ہو تو طیّب بھی ہو۔ بعض لوگ مسلمانوں میں ایسے گزرے ہیں کہ وہ پلاؤ پکوائیں گے تو اس میں تھوڑی سی راکھ ڈلوائیں گے۔ ایک صوفی کو میں نے دیکھا ہے کہ وہ حلوا، ساگ، دال، دودھ، چھاچھ سب کچھ ملا کر رکھ چھوڑتا جب بُس جاتا تو کھاتا۔ یہ طیّب رزق نہیں ہے۔ بس میں تمہیں وصیّت کرتا ہوں کہ رزقِ حلال کھاؤ پھر وہ طیّب بھی ہو۔

وَ لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۔ وہ چال نہ چلو جس پر شیطان چلا۔ شیطان وہ ہے جو خدا سے دُور ہے۔ اس شیطان کا پتہ اِس طرح لگتا ہے کہ وہ تمہیں بدی اور بے حیائی کی باتوں کی ترغیب دیتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۷)

**۱۷۰، ۱۷۱۔ اِنَّمَا يَاْمُرُكُمْ بِالسُّوْٓءِ وَ الْفَحْشَآءِ وَ اَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ۔ وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَيْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ اَوَ لَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْـًٔا وَّ لَا يَهْتَدُوْنَ۔**

ترجمہ۔ وہ تو تمہیں عام بدیوں اور کھلی ہوئی قباحتوں کا ہی حکم دے گا اور یہ کہ بے جانے بوجھے اللہ پر بہتان باندھو۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ (فقط) جو حکم اللہ نے اتارا ہے اُسی پر چلو تو جواب

دیتے ہیں (نہیں) بلکہ ہم تو اسی چال پر چلیں گے جس پر پایا ہم نے اپنے باپ دادا کو۔ بھلا اگر ان کے باپ دادا محض بے عقل ہوں اور راہ راست پر بھی نہ چلتے ہوں (جب بھی کیا وہ انہیں کی چال پر چلیں گے)۔

تفسیر۔ شیطانی گناہ کے تین اصول ہیں۔ ان میں سے آخری یہ ہے کہ اَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ کہ جھوٹا خواب یا جھوٹا کشف یا جھوٹا الہام بنائے یا بلا حجت نیّرہ کسی چیز کو حلال یا حرام، بھلا یا بُرا کہہ دے اور ایک یہ کہ سُوء دوم فحشاء یعنی ہر ایسی بدی کہ دوسرے پر اس کا بد اثر پڑے۔ ایسے لوگوں کو جب کہا جائے کہ تم مَآ اَنْزَلَ کی تابعداری کرو تو وہ کہتے ہیں ہم اپنے باپ دادا کے پیرو ہیں۔ لَا يَعْقِلُوْنَ خواہ ان کے باپ دادا ایسے ہیں کہ اپنے تئیں کسی بد چیز سے روک نہ سکتے ہوں یہاں تک یہ باتیں بیان ہوئیں (۱) حلال کھاؤ (۲) طیّب ہو (۳) بدیوں کو چھوڑ دو (۴) فحشاء سے پرہیز کرو۔ (۵) اللہ پر تقوّل چھوڑ دو (۶) اندھا دُھند تقلید چھوڑ دو (۷) کوئی لَا یعقل لا یھتدِ کام کرتا ہو تو تم وہ نہ کرو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۷، ۲۸)

بہت سے لوگ ہیں جو کہتے ہیں کہ ہم مدارِج تحقیقات پر پہنچے ہوئے ہیں۔ اِس غلط خیال نے بہت بڑا نقصان پہنچایا ہے۔ اِسی سے مشرکوں نے استدلال کر لیا بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَيْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا۔ غرض ایک راستباز کی شناخت کے لئے کبھی کوئی مشکل یہود یا نصاریٰ یا منکرین امام پر نہ آتی اگر وہ سمجھتے کہ پاک رسول نے کیا دعویٰ کیا۔ (الحکم جلد ۷ نمبر ۲ مؤرخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۲)

۱۷۲۔ وَ مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِيْ يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّ نِدَآءً ؕ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اُن لوگوں کی مثال جنہوں نے حق کو چھپایا اُس کے جیسی ہے جو اُس کو چلّا چلّا کر پکار رہا ہے جو نہیں قبول کرتا ہے مگر محض بلانا اور پکارنا۔ بہرے ہیں (حق سننے سے) گونگے ہیں (حق بولنے سے) اندھے ہیں (حق دیکھنے سے) تو وہ کچھ بھی عقل نہیں رکھتے۔

تفسیر۔ مثال ان لوگوں کی جو بے ایمان ہیں ایسی ہے جیسی کسی پر کوئی آوازے کستا ہے اور وہ سنتا

ہی نہیں۔ میرے ایک نوجوان دوست تھے۔ میں ان کو درس قرآن شریف کے سننے کی تاکید کرتا تھا۔ وہ میرے سامنے تو نہ کہتے مگر میرے پیچھے اپنے اِس خیال کا اظہار کر دیا کرتے تھے کہ آسودگی ہو تو پھر قرآن بھی پڑھیں۔ آخر جب وہ کسی عہدہ پر ممتاز ہوئے تو مجھے لکھا کہ بارہ برس ہوتے ہیں کہ میں قرآن شریف نہیں پڑھ سکا۔

خدا کرے تم لوگ ایسے نہ بنو کہ تمہارا قرآن سنانے والا ایسے لوگوں سے ہو کہ اس کے سامعین ایسے ہوں جو نہ آنکھیں رکھتے ہوں کہ دیکھیں، نہ کان رکھتے ہوں کہ سنیں، نہ زبان رکھتے ہوں کہ حق بولیں۔ تم قرآن شریف سننے کو غنیمت سمجھو۔ دنیا کے جھمیلے تو کبھی کم ہونے میں آ نہیں سکتے۔ ایک کتاب میں مَیں نے ایک مثال پڑھی ہے کہ ایک شخص ندی سے گذرنا چاہتا تھا اُس نے تامّل کیا کہ یہ موج گزر جائے تو میں گزروں مگر اتنے میں ایک اور آ گئی۔ آخر وہ اسی طرح خیال کرتے کرتے رہ گیا۔

بس طریق یہی ہے کہ حلال طیّب کھاؤ۔ طیّب کہتے ہیں اسے جو انسان کے لئے دکھ نہ دے اور پھر شکر کرو۔

سات اصول بتائے ہیں ان کو ہر وقت زیرِ نظر رکھو۔ حلال طیّب کھاؤ۔ سُوء وفحشاء وتقوّل نہ ہو۔ تقلید بے جا نہ ہو۔ کبھی ایسے رنگ میں اپنے تئیں نہ بناؤ کہ گوش حق کے شنوا، آنکھیں حق کی بینا نہ رہیں۔

یہاں تک یہ بیان فرمایا ہے کہ حق کے حصول کا ذریعہ حلال وطیّب روزی ہے۔ اِنسان فاقے پر فاقہ اُٹھائے مگر حلال کا رزق کھائے۔ جو مالدار ہیں ان کی حالت نہایت نازک ہے۔ غضبِ الٰہی بھی مال والوں پر نازل ہوتا ہے۔ خدا کی ہدایت سے محرومی بھی اکثر مال والوں کے حصہ میں آئی ہے۔ چنانچہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے كَذٰلِكَ جَعَلْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ اَكٰبِرَ مُجْرِمِيْهَا[1] (الانعام: ۱۲۴) ایک حدیث میں ہے کہ اِبْلِیْس کَانَ مِنْ خُزَّانِ الْجَنَّة۔ گویا آدم کی مخالفت میں جس گروہ کو بڑی محرومی ہوئی وہ بھی مالداروں ہی کا گروہ تھا۔ ایک دفعہ مولوی ریاض الدین احمد نے مجھ سے پوچھا کہ پانچ آدمی قوموں کے لیڈر...... سمجھے جاتے ہیں کیشب چندر، دیانند، رائے موہن لال، سرسیّد، مرزا صاحب۔ آپ کوئی موٹا

---

[1] اسی طرح ہم نے پیدا کئے ہر بستی میں جنابِ الٰہی سے قطع تعلق کرنے والے سردار گناہ گاروں کے۔ (ناشر)

سامابہ الامتیاز ان میں بتائیں۔ میں نے کہا بس یہ دیکھ لو کہ اکابر کس طرف گئے ہیں اور غریب کس طرف آئے ہیں۔ اوّل اوّل خدا کے رسیدوں کے ساتھ انہی کو تعلق ہوتا ہے جو بڑے مالدار نہ ہوں۔ ہارون رشید مکہ میں گیا تو ابن المبارک کو بھی ساتھ لیتا گیا جو اہلِ حدیث و اہل باطن میں عظیم الشان عالم تھا۔ جہاں جہاں ملاقات کو جاتا اس شخص کے مذاق کے مطابق اپنے ہمراہ کسی معتمد کو لے جاتا۔ فضیل عیاض سے ملاقات چاہی تو ابن المبارک سے اِستدعا کی۔ یہ گئے۔ باہر سے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اندر سے آواز آئی۔ کون ہے؟ جواب دیا۔ ابنِ مبارک۔ کہا۔ مَرْحَبًا یَا اَخِیْ وَ صَاحِبِیْ۔ پوچھا۔ میرے ساتھ بھی ایک شخص قریشی ہے۔ کہا مجھے کسی قریش کی ملاقات پسند نہیں۔ کہا میرا تم پر حق ہے۔ وہ بولا۔ ہاں۔ کہا پھر اسے مجھ پر ایک حق ہے۔ کہا۔ اچھا۔ ہارون رشید خاموش بیٹھ گیا۔ فضیل عیاض اسے دیکھ کر کہنے لگے۔ یہ جوان ہے تو خوبصورت میں دعا کرتا ہوں کہ جہنم سے بچ جائے۔ پھر جہنم میں پڑنے کی وجوہات بتلائیں جس پر ہارون رشید دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ وہ کونسی قوت تھی جو ایک بادشاہ رُوئے زمین کو یوں ڈانٹ بتانے کی جرأت دے رہی تھی۔ صرف حلال خوری۔

ایک دفعہ ہارون رشید پھر گیا اور ایک ہزار دینار پیش کیا۔ فضیل نے بہت ناراضی کا اظہار کیا اور کہا اسے میرے سامنے سے اُٹھا لو یہ بیت المال کا ہے اور تمہیں اس سے بے تحقیق دینے کا کوئی حق نہیں۔ اس کے بعد ایک لونڈی گھر سے نکلی اور اس نے کہا ہم کئی دن سے فاقے میں ہیں اور یہ بڈھا روپیہ لانے والوں کو جھڑک دیتا ہے۔ اس پر آپ نے نرمی سے اسے سمجھایا کہ دیکھو حلال بڑی نعمت ہے۔ ہارون رشید نے چاہا کہ گھر والوں کو یہ روپیہ دے مگر انہوں نے بھی نہ لیا۔

جو حلال رزق چاہتے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں غیر معمولی حوصلہ دیتا ہے اور انہیں اپنی جناب سے رزق عطا فرماتا ہے اور حرام رزق سے کسی نہ کسی حیلے سے بچا لیتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مؤرخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۸)



۱۷۳۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَ اشْكُرُوْا لِلّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِیَّاهُ تَعْبُدُوْنَ۔

ترجمہ۔ اے ایمان والو! کھاؤ ہمارے رزق سے ستھرے اور اللہ کا شکر کرو اگر تم اس کی عبادت کرتے ہو۔ (فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ اوّل صفحہ ۵۸ حاشیہ)

۱۷۴۔ اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَیْكُمُ الْمَیْتَةَ وَ الدَّمَ وَ لَحْمَ الْخِنْزِیْرِ وَ مَاۤ اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّ لَا عَادٍ فَلَاۤ اِثْمَ عَلَیْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۔

ترجمہ۔ پس اس نے تو حرام کیا ہے تم پر خود مردہ اور خون اور سؤر کا گوشت اور وہ چیز جو اللہ کے سوا کسی اور کے نام سے پکاری جائے پھر جو مضطر اور ناچار ہو۔ نافرمانی کرنے والا اور حد سے بڑھ جانے والا نہ ہو۔ تو اس پر کچھ گناہ نہیں۔ بے شک اللہ ڈھانپنے والا سچی محنت کا بدلہ دینے والا ہے۔

تفسیر۔ حَرَّمَ عَلَیْكُمُ الْمَیْتَةَ ۔ مردار کے اندر ایک خطرناک زہر ہوتا ہے جس کا نتیجہ انسان کے لئے اچھا نہیں۔ چنانچہ جتنی مردار خوار قومیں ہیں ان کی زبان، جِلد، عقل موٹی اور بھدّی ہوتی ہے۔ اَوروں کو نہیں تو چوہڑوں کو دیکھ لیں شریف گھروں سے کھاتے ہیں، انہی کے ساتھ زیادہ تعلق رکھتے ہیں مگر پھر بھی مردار خواری کا اثر ان کی شکلوں اور عقلوں سے ظاہر ہے۔

وَ الدَّمَ ۔ ہم نے ایسی قومیں دیکھی ہیں جو جانور کا خون پی جاتی ہیں یا اسے بھون کر کھا لیتی ہیں۔ خون میں اِس قسم کی زہریں ہوتی ہیں جن سے اعصاب کو تشنّج، فالج، استرخاء ہو جاتا ہے۔

وَ لَحْمَ الْخِنْزِیْرِ ۔ اِس جانور کا گوشت کھانے سے قوتِ شہوت و غضب میں بہت ترقی ہوتی ہے اور یہی دو قوتیں ہیں جو تمام قسم کی بداخلاقیوں کی جڑ ہیں۔ یہودی تو اِس کا نام تک نہیں لیتے۔ بعض مسلمانوں میں بھی یہ بات ہے۔ وہ خنزیر یا سؤر نہیں کہتے۔

وَ مَاۤ اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ ۔ وہ جانور جو نامزد کیا گیا ہو اللہ کے غیر کے لئے۔ ایسے جانور تقرّب و حاجت روائی کے لئے ذبح کئے جاتے ہیں۔

غَيْرَ بَاغٍ ۔ دل سے چاہنے والا نہ ہو۔

وَلَا عَادٍ ۔ اور پھر اضطرار کی ضرورت سے حد سے بڑھنے والا نہ ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۲۳ مورخہ یکم اپریل ۱۹۰۹ء صفحہ ۲۸)

حَرَّمَ عَلَيْكُمُ ۔سب چیزیں جو قویٰ فطری یا دین یا اخلاق کی مہلک ہوں حرام ہیں۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۴۱)

۱۷۵۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ الْكِتٰبِ وَ يَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۙ اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ وَ لَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۚ وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ جو لوگ چھپاتے ہیں جو اتارا اللہ نے کتاب میں اور لیتے ہیں اس کے بدلہ تھوڑا سا مال یہ لوگ اپنے پیٹوں میں انگارے ہی بھرتے ہیں اور کچھ نہیں کھاتے ہیں اور بات بھی نہیں کرے گا ان سے اللہ قیامت کے دن اور نہ ان کو پاک کرے گا اور ان کے لئے ٹیس دینے والا عذاب ہے۔

تفسیر۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ ۔ اِس سورۂ شریف میں اللہ تعالیٰ نے قسم قسم کی کامیابیوں اور فتح مندیوں کے اصول بتلائے ہیں۔ میرے اپنے اعتقاد کے مطابق یہ تمام سورۃ جہاد کی ترغیب کے لئے ہے اور اس میں جا بجا مجاہدین کو بتایا ہے کہ وہ کس طرح مظفر و منصور ہو سکتے ہیں۔ پارہ اوّل میں مُفْلِحُوْنَ کے معنے مظفر و منصور کے ہیں۔ فتح کا تاج بھلا جہاد کے سوا کسی کے سر پر رکھا جا سکتا ہے؟ پھر اِس کے بالمقابل اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا کا ذکر ہے جس کے بعد عذابِ عظیم آیا ہے۔ گویا دو گروہ بتا دیئے ہیں جن میں مقابلہ ہو گا۔ اللہ تعالیٰ چاہے گا تو میں کسی دوسرے مقام پر اِس کی تشریح کروں گا یہاں صرف اتنا بتا دیتا ہوں کہ ایک جگہ فرمایا اِسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَ الصَّلٰوةِ[1] (البقرۃ:۱۵۴) پھر صاف بتلا دیا۔ وَ لَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ[2] (البقرۃ:۱۵۵) پھر فرمایا۔ وَ

---

۱؎ نیکیوں پر ہمیشگی اور بدیوں سے بچنے اور دعائیں کرنے پر مضبوط رہو۔ ۲؎ اور نہ کہو اُن لوگوں کو مردے جو اللہ کی راہ میں مارے جائیں۔ (ناشر)

میں جاہل آدمی ان کو سمجھے مال داران کو نہ مانگنے اور چھوڑ دینے کی وجہ سے۔ ان کے نشان سے (یا) ان کی پیشانی سے پہچانتا ہے تو ان کو وہ لوگوں سے مانگتے نہیں سخت پیچھے پڑ کر تم کچھ بھی خرچ کرو کام کی چیز تو بے شک اللہ اسے بخوبی جانتا ہے۔

تفسیر۔ قرآن شریف یہ بتا کر کہ کہاں سے دے اور کس مال کو خرچ کرے اب یہ بتاتا ہے کہ کس کس کو دے۔

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ ۔ سو ان میں سے ایک تو وہ فقراء ہیں جو اعلاءِ کلمۃ اللہ میں ہر وقت مشغول رہتے ہیں۔ جہادِ سنانی ہو یا لسانی اور اِس وجہ سے وہ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ زمین میں کمانے کے لئے جدّ وجہد نہیں کر سکتے۔

بِسِيْمٰهُمْ ۔ ان کی علامتوں سے شریعت نے قرائن کا بھی ایک علم رکھا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۰ رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۰، ۵۱)

۲۷۶۔ اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْٓا اِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَ اَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَ حَرَّمَ الرِّبٰوا ۭ فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ۭ وَ اَمْرُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۔

ترجمہ۔ جو لوگ سود کھاتے ہیں وہ کھڑے نہ ہو سکیں گے مگر اس طرح جس طرح وہ شخص کھڑا ہوتا ہے جس کو خبطی بنا دیا شیطان نے چھو کر یہ اس وجہ سے کہ انہوں نے کہا تھا کہ سوداگری بھی تو سود ہی کے جیسی ہے حالانکہ سوداگری کو اللہ نے حلال کیا اور سود کو حرام کیا تو جس کو اللہ کی نصیحت پہنچ چکی اور وہ باز آ گیا (سود کھانے سے) تو جو آگے لے چکا تو وہ اسی کا ہے اور اس کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے اور جس نے پھر سود لیا تو یہی لوگ آگ والے ہیں وہ اسی میں ہمیشہ رہیں گے۔

تفسیر۔ اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا۔ کمانے کی صورتوں میں سے ایک صورت کمانے کی جہاد کی بہت بھاری دشمن ہے اور وہ سُود ہے۔ ربوا کے بہت ہی خطرناک نتائج میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھے

ہیں۔سُودخواروں کے اخلاق ایسے خراب ہوتے ہیں کہ ایک سُودخوار کے آگے میں نے ایک فقیر کے لئے سفارش کی تو وہ کہنے لگے کہ پانچ روپے میں دے تو دوں گا مگر میرے پاس رہتے تو سو برس میں سُود در سُود سے ۴½ لاکھ ہوجاتا۔

لکھنؤ میں ایک سلطنت تھی وہ بھی محض سود سے تباہ ہوئی۔ پہلے ان کے مبلغات پرومیسری نوٹوں کے بدلے میں گئے پھر وہ جنگ کرنے کے قابل نہ رہے اور آخر وہ وقت آیا کہ یہ سلطنت برباد ہوگئی۔میں نے چند مصنّفین کی کتابوں میں پڑھا ہے کہ ربٰوا کے معنے حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر بھی نہ کھلے۔تعجب کی بات ہے کہ خدا تعالیٰ نے یہاں تک تو فرما دیا کہ فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ [1] (البقرۃ:۲۸۰) اور یہ نہ کھولا کہ ربٰوا کیا ہے۔پھر ساہوکار جاہل سے جاہل زمیندار سب جانتے ہیں کہ سود کیا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۰؍مئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۱)

كَمَا يَقُوْمُ ۔ جنگوں کو نہیں جاتا مگر خبطی کی طرح کیونکہ وہ اپنی اسامیوں کو نہیں مارے گا۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۴۵)

فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ۔ (البقرۃ:۲۷۶)

یعنی جب کوئی شخص قسم قسم کی بداعمالیوں اور بدذاتیوں اور خدا کی نافرمانیوں میں مصروف ہو اور اس وقت اس کو خدا کا حکم پہنچے اور وہ خدا کی طرف سے وعظ ونصیحت کو سنے اور اس جگہ توبہ کرے اور سچی توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے گذشتہ قصوروں اور گذشتہ بدذاتیوں کو معاف کردے گا اور جو کچھ اس نے گذشتہ زمانہ میں کیا وہ سب اس کو معاف ہوگا۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۴۱، ۴۲ مورخہ ۳۰؍نومبر و ۱۰؍دسمبر ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۷)

## ۲۷۷۔ يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَ يُرْبِي الصَّدَقٰتِ ؕ وَ اللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ۔

ترجمہ۔ اللہ سود کو گھٹاتا ہے اور خیرات کو پالتا ہے اور اللہ ناخوش ہے دوست نہیں رکھتا ہے ہر کافر گنہگار کو۔

---

[1] تو خبردار ہوجاؤ اللہ اور اس کے رسول سے لڑنے کو (طیار ہوجاؤ)۔(ناشر)

تفسیر۔ یَمْحَقُ اللّٰہُ الرِّبٰوا۔ سُود کو مٹاتا ہے اللہ۔ کیونکہ اس کو منع کر دیا۔
وَ یُرْبِی الصَّدَقٰتِ۔ اور صدقات کو بڑھاتا ہے اِس طرح کہ ان کے دینے کا حکم دیا۔
(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۰ رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۱)

جیسا کہ قرآن شریف اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے کلمات طیبات اور تعامل اسلام سے پایا جاتا ہے ہر قسم کے سود کو حرام بتاتے ہیں اور کسی صورت میں اس کے جواز کے قائل نہیں اور ہوں بھی کس طرح جبکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یَمْحَقُ اللّٰہُ الرِّبٰوا (البقرۃ:۲۷۷) اللہ تعالیٰ نے ربا کے محق کرنے کا ارادہ کیا ہے اور دوسری جگہ فرمایا اَلَّذِیْنَ یَاْکُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا یَقُوْمُوْنَ اِلَّا کَمَا یَقُوْمُ الَّذِیْ یَتَخَبَّطُہُ الشَّیْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ (البقرۃ:۲۷۶) یعنی وہ لوگ جو سود لیتے ہیں نہیں اٹھیں گے قیامت کے دن مگر اس طرح جیسے شیطان نے مس کر کے انہیں دیوانہ بنا دیا ہو۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰہِ اٰکِلَ الرِّبَا وَمُوْکِلَہٗ وَکَاتِبَہٗ وَشَاھِدَیْہِ (مسلم کتاب المساقاۃ باب لعن آکل الربا و مؤکلہ) یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سود کھانے والے کھلانے والے اور اس کے گواہوں اور وثیقہ لکھنے والوں پر لعنت کی ہے۔ اس سے بڑھ کر اور تہدید کیا ہو اللہ تعالیٰ سود کو حرب من اللہ ٹھہراتا ہے۔ غرض اللہ تعالیٰ اس کو حرام ٹھہراتا ہے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم لعنت بھیجتے ہیں تعامل اسلام میں کوئی اس کا مجوز نہیں۔ پھر اس کے جواز کی کون سی دلیل شرعی ہو سکتی ہے یہاں تک مشاہدہ صحیحہ میں بھی اس کے خلاف ہے۔

بڑے بڑے بنکوں کے دیوالے نکلتے آپ نے دیکھے نہیں تو اخبارات میں ضرور پڑھے ہوں گے۔ یہ آفت اسی سود کی وجہ سے آتی ہے اور ایسے باریک در باریک اسباب کے ذریعہ سے آتی ہے کہ دوسرے اس کو نہیں سمجھ سکتے۔

جن لوگوں نے سلطنت لکھنو کے زوال کے اسباب پر غور کی ہے وہ منجملہ اسباب کے ایک وجہ سود بھی ٹھہراتے ہیں جو پرامیسری نوٹوں کے رنگ میں لکھنو کے اعیان سلطنت میں مروج ہوا تھا اور آخر ان کو اپنے روپیہ کے ضائع ہونے سے بچانے کے لئے وہ رنگ اختیار کرنا پڑا جو سلطنت کی تباہی کا موجب ہوا۔ غرض سود ہر حال میں قطعاً منع ہے۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۲۳، ۲۴ مورخہ ۱۷، ۲۴ رجولائی ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۴)

۲۷۹۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ ذَرُوْا مَا بَقِیَ مِنَ الرِّبٰۤوا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ۔

ترجمہ۔ اے ایمان دارو! اللہ سے ڈرواور جو کچھ سود لوگوں پر رہ گیا ہے وہ چھوڑ دو جب تم مومن ہو۔

تفسیر۔ او ایمان والو! اللہ تعالیٰ کے عذاب سے جو اس کے نافرمانوں کے لئے مقرر ہے اپنے آپ کو بچائے رکھواور چھوڑ دو جو کچھ بیاجوں کا روپیہ تم کو لوگوں سے لینا ہے۔ اگر مومن ہو تو ایسے ہی کام کرو۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۵)

۲۸۰۔ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ۚ وَ اِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ لَا تَظْلِمُوْنَ وَ لَا تُظْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ پس اگر تم نے ایسا نہ کیا تو خبر دار ہو جاؤ اللہ اور اس کے رسول سے لڑنے کو (طیار ہو جاؤ) اور اگر تم توبہ کرو تو اصل رقم تمہاری ہوئی نہ تو تم کسی کا نقصان کرو نہ کوئی تمہارا نقصان کرے۔

تفسیر۔ اگر اِس معاملہ میں تم نے فرمانبرداری نہ کی تو جان لو کہ تم سے جنگ کرنے کا حکم خدا اور اس کے رسول سے لگ چکا۔ اگر اللہ کی طرف توجہ رکھو تو تم کو اصل سرمایہ کے لینے کی اجازت ہے۔ ظالم نہ بنو۔ وَ اِلَّا ظلم کی سزا بھگتو گے۔ اصل بھی نہ ملے گا۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۵)

۲۸۱۔ وَ اِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَیْسَرَةٍ ؕ وَ اَنْ تَصَدَّقُوْا خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اگر کوئی تنگ دست غریب ہو تو اسے مہلت دینا چاہیے آسودہ حالی تک اور اگر بخش دو تو بہت ہی اچھا ہے تمہارے حق میں جب تم سمجھو۔

تفسیر۔ اگر تمہارا مقروض مفلس ہے تو اسے آسودگی تک مہلت دو اور اگر قرضہ عفو کر دو تو تمہارے حق میں بہت بھلا ہے اگر سمجھو۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۵)

۲۸۲۔ وَ اتَّقُوْا يَوْمًا تُرْجَعُوْنَ فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَ هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ اور اس دن سے ڈر جاؤ جس دن تم اللہ کے سامنے لوٹائے جاؤ گے تو ہر ایک شخص کو پورا پورا ملے گا جو اس نے کمایا تھا (نیکی یا بدی سے) اور اُن پر ظلم نہ کیا جائے گا۔

تفسیر۔ ڈرتے رہو اُس وقت سے کہ تمہارا معاملہ اللہ کے سامنے پیش ہو اور وہاں ہر جی اپنے کئے کی سزا بھگتے اور وہاں کسی پر ظلم نہ ہوگا۔ (تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۵)

وَ اتَّقُوْا يَوْمًا تُرْجَعُوْنَ فِيْهِ اِلَى اللّٰهِ۔ اِنسان کی فطرت میں جیسی محبت کی خواہش ہے ویسے ہی دُکھوں میں اسے کسی راحت رساں ذریعہ کی آرزو ہے۔ پس اِس تقاضائے فطری کے ماتحت حضرت حق سبحانہ فرماتے ہیں کہ تم جنابِ الٰہی میں ضرور حاضر کئے جاؤ گے۔ کیا تم نے اپنے بچاؤ کی کوئی تدبیر کی ہے؟ ایک ادنیٰ سفر میں بھی انسان اپنے اُترنے کے مقام اور ضروریاتِ سفر کا انتظام کر لیتا ہے۔ پس کیا اِس لمبے سفر کے لئے بھی کبھی کوئی فکر دامنگیر ہوئی ہے؟ انسان اپنی حالت پر غور کرے کہ جب وہ تھوڑے مجمع میں اپنی ہتک گوارا نہیں کرتا تو کیا جہاں اوّلین و آخرین ہوں گے وہاں اپنی ہتک گوارا کر لے گا؟ ہرگز نہیں۔

لَا يُظْلَمُوْنَ۔ کسی قسم کی کمی نہ ہوگی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مؤرخہ ۲۰ رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۱)

۲۸۳۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ وَ لْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌۢ بِالْعَدْلِ ۪ وَ لَا يَاْبَ كَاتِبٌ اَنْ يَّكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ فَلْيَكْتُبْ ۚ وَ لْيُمْلِلِ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ وَ لْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ وَ لَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا ؕ فَاِنْ كَانَ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا اَوْ ضَعِيْفًا اَوْ لَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ ؕ وَ اسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّ امْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ

اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ؕ وَ لَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ؕ وَ لَا تَسْـَٔمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَ اَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَ اَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ؕ وَ اَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ ۠ وَ لَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّ لَا شَهِيْدٌ ؕ۬ وَ اِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ بِكُمْ ؕ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَ يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ اے ایمان دارو! جب تم لین دین کیا کرو قرض کا ایک میعاد مقررہ تک تو اُسے لکھ لیا کرو اور چاہیے کہ لکھ دے تم میں سے کوئی لکھنے والا انصاف سے اور انکار نہ کرے لکھنے والا لکھنے سے جیسا کہ (یا کیونکہ) اللہ نے اُس کو سکھایا تو اس کو چاہئے کہ لکھ دے اور لکھواتا جاوے وہ شخص جس پر حق ہے اور اللہ سے ڈرے جو اس کا رب ہے اور کاٹ چھانٹ نہ کرے اُس میں سے کچھ۔ پھر اگر وہ شخص جس پر حق ہے کم عقل ہو یا ناتواں ہو یا وہ خود نہ لکھوا سکتا ہو تو اس کا ولی مختار انصاف سے لکھوا دے اور دو گواہ ٹھہرا لیا کرو مردوں میں سے پھر اگر دو مرد نہ ہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں جن کو تم گواہوں میں پسند کرو (ٹھہرا دو) اس وجہ سے کہ بھول جاوے ان میں سے کوئی تو یاد دلا دے اُس کو دوسری اور انکار نہ کریں گواہ جب بلائے جائیں اور اس بات میں سُستی نہ کرو کہ لکھ لیا کرو اُس کو چھوٹا ہو معاملہ یا بڑا ایک میعاد تک یہ اللہ کے پاس بڑی منصفانہ کارروائی ہے اور بہت ٹھیک ہے گواہی کے لئے اور معلوم ہوتا ہے تم کو شبہ نہ پڑے گا مگر ہاں موجودہ تجارت ہو جو تمہارے آپس میں لین دین ہوا کرتا ہے تو تم پر کچھ گناہ نہیں جو اس کو نہ لکھو۔ اور گواہ تو کر ہی لیا کرو جب تم سودا کرو اور لکھنے والے اور گواہ کو نقصان نہ پہنچایا جاوے اور اگر ایسا کرو گے تو یہ تمہارے لئے گناہ کی بات ہے اور اللہ سے ڈرتے رہو اور اللہ ہی کو سپر بناؤ اور اللہ تم کو سکھاتا ہے اور اللہ ہی ہر چیز کا بڑا جاننے والا ہے۔

تفسیر۔ او ایمان والو! ہر ایک معاملہ کو لکھ لیا کرو جس کے لئے کوئی میعادی معاہدہ ہو اور ہر ایک کو نہ چاہیے کہ معاہدوں کو لکھا کرے بلکہ چاہیے کہ معاہدہ کو وہ شخص لکھے جو ایسے معاملوں کا لکھنے والا ہو اور

معاہدہ کو اس انصاف کے ساتھ لکھے جس میں ضرورت کے وقت تمسّک میں نقص نہ نکلے اور تمسّک نویس کو تمسّک کے لکھنے میں کبھی انکار نہ ہوا کرے کیونکہ کاتب کو اللہ تعالیٰ نے فضل سے ایسا کام سکھایا۔ پس چاہیے کہ تمسّکات کو لکھے اور لکھاوے وہ جس نے دینا ہو۔ اور ضرور ہے کہ لکھاتے ہوئے لکھانے والا اللہ سے ڈرتا رہے اور ذرّہ بھی اس میں کمی و نقص نہ کرے اور اگر لکھانے والا کم عقل اور بچہ اور لکھانے کے قابل نہیں تو اس کا سربراہ انصاف و عدل کے ساتھ لکھاوے اور اپنے معاملات پر دو مرد گواہ بنالیا کرو۔ اگر دو مرد گواہ نہ مل سکیں تو ایک مرد اور دو عورتیں۔ دو کا فائدہ یہ ہے کہ اگر ایک ان میں سے کچھ بھول گئی تو دوسری اسے یاد دلائے گی اور گواہ بلانے پر انکار نہ کریں اور ایسے سُست نہ بنیو کہ تھوڑا یا بہتا میعادی معاملہ لکھنے میں چھوڑ دو۔ اللہ تعالیٰ کے یہاں پر انصاف کی باتیں ہیں اور جہاں گواہی کی ضرورت پڑے گی وہاں یہ باتیں بڑی مفید پڑیں گی اور ایسی تدابیروں سے باہمی بدگمانیاں جاتی رہیں گی۔ ہاں دستی لین دین اور نقدی کی تجارت میں تحریر نہ ہونے سے گناہ بھی نہیں۔ مگر ہر ایک سَودے میں گواہوں کا پاس ہونا تو ضرور چاہیے (اگر اس پر عمل ہوتا تو چوری کی چیزیں لینے میں پولیس کی گرفتاری سے بہت کچھ امن ہو جاتا) اور یاد رہے کہ کاتب اور گواہ کو ان کا ہرجانہ دو۔ اگر نہ دو گے تو بدکار بنو گے۔ خدا کا ڈر رکھو۔ اللہ تعالیٰ تمہیں آرام کی باتیں سکھاتا ہے اور اللہ تعالیٰ ہر شئے کو جانتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۶ تا ۲۲۷)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَدَايَنْتُمْ ۔ جہاد میں ضرورت ہے روپیہ کی اور روپیہ کا حصول بعض کے نزدیک سُود پر منحصر ہے۔ فرمایا کہ جو سُود لیتا ہے وہ اللہ سے جنگ کرتا ہے۔ ہاں لین دین کے معاملے میں کافی احتیاط ضروری ہے۔

كَاتِبٌۢ بِالْعَدْلِ ۔ یعنی کاتب کی تحریر عدالت سے وابستہ ہو اور قانون سلطنت کے ٹھیک مطابق ہو۔ ہم نے ایک دفعہ پانسو روپیہ دیا اور جائیداد کی رجسٹری نہ کرائی۔ چنانچہ وہ روپیہ بھی واپس نہ ملا۔ حضرت صاحب نے فرمایا نور الدین نے دو گناہ کئے۔ ایک تو یہ کہ اللہ کے حکم کے مطابق وہ رجسٹری داخل خارج نہ کرائی۔ دوم اپنے تساہل سے دوسرے کو گناہ کرنے کا موقع دیا۔ انہیں شاید

۵۰۰ روپیہ کی فکر ہے اور مجھے اِس بات کی کہ یہی ۵۰۰ روپیہ گناہ کا کفّارہ ہو جائے کسی اور شامت میں مبتلا نہ ہوں۔

کئی لوگ اس غلطی میں گرفتار ہیں کہ وہ لکھوانے میں اور قانونِ سلطنت کے مطابق رجسٹری وغیرہ کرانے میں تساہل کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اَجی یہ ہمارے اپنے ہیں یا بڑے بزرگ ہیں ان کی نسبت کیا خطرہ ہے۔ مگر آخر اس حکم کی خلاف ورزی کا نتیجہ اُٹھاتے ہیں۔

كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ۔ كَمَا کے معنے ہیں کیونکہ

عَلَّمَهُ اللّٰهُ صحیح فرمایا۔ کیونکہ اللہ ہی نے دماغ دیا۔ اسی نے فہم دیا۔ اسی نے آنکھیں دیں۔ کوئی کاتب کتابت نہیں کرسکتا مگر اللہ کے فضل سے۔ اِس لئے اپنی طرف منسوب فرمایا۔

بِالْحَقِّ۔ یعنی لکھواتے لکھواتے پیچ دار باتیں نہ لکھوائے۔

اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى۔ لاہور میں ایک شخص نے میری تقریر سن کر مجھ سے کہا کیا یہ باتیں آپ کی مجھے لفظ بلفظ یاد رہیں گی۔ میں نے سادگی سے کہا نہیں۔ اس پر وہ بولا۔ تب یہ حدیثیں وغیرہ سب نامعتبر ہیں کیونکہ جب دس منٹ کے بعد کوئی کلام لفظ بلفظ یاد نہیں رہ سکتا تو پھر دوسو سال کے بعد وہ باتیں کیسے یاد رہ سکتی ہیں۔ حدیثیں تو تمام دوسو سال کے بعد مرتب ہوئی ہیں۔ میں نے اسے جواب دیا کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے ایک بھول جائے تو دوسرا یاد کرائے۔ اِس اصول کے مطابق ہم حدیثوں کے قدرِ مشترک کو لے لیتے ہیں۔

فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا۔ تم پر گناہ نہیں جو نہ لکھوا سکو۔ اِس سے معلوم ہوا کہ لکھنا بہرحال بہتر ہے۔ یہ اِس کلمہ سے خوب ملتا ہے فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا[1] (البقرة:۱۵۹) اس میں طواف واجب ہے۔

وَ اَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ۔ شافعی دکاندار معمولی سودوں میں بھی آس پاس کے دکانوں کے لوگوں کو گواہ کر لیتے ہیں یا کم از کم علیٰ مذہب ابی حنیفہ کہہ کر اعلان کر دیتے ہیں۔

---

[1] تو اس پر کچھ گناہ نہیں اگر دونوں کے درمیان طواف کرے۔ (ناشر)

لَا یُضَآرَّ۔ کاتب کوحقِ کتابت ضرور دینا چاہیے۔ گواہوں کو بھی حرجانہ حسبِ حیثیت ان کو دینا چاہیے۔

وَ اتَّقُوا اللّٰہَ۔ اللہ کو سپر بناؤ۔ اس کا تقویٰ اختیار کرو۔ اللہ علم دے گا۔ یہ تجربہ شدہ بات ہے کہ تقویٰ کا نتیجہ سچے علوم کا ملنا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۰؍مئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۱)

نیکی اور بدی کی شناخت کا اِنحصار ہے قرآن شریف کے علم پر اور وہ منحصر ہے سچے تقویٰ اور سعی پر۔ چنانچہ فرمایا۔ وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ یُعَلِّمُکُمُ اللّٰہُ۔ (الحکم جلد ۶ نمبر ۴ مورخہ ۳۱؍جنوری ۱۹۰۲ء صفحہ ۷)

تعلیمِ الٰہی کے لئے اللہ تعالیٰ نے اپنا یہ قانون ٹھہرا دیا ہے وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ یُعَلِّمُکُمُ اللّٰہُ۔

(الحکم جلد ۷ نمبر ۲ مورخہ ۱۷؍جنوری ۱۹۰۳ء صفحہ ۱۲)

خدا کی راہوں کا علم انسان کو تقویٰ کے ذریعہ سے حاصل ہوتا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ یُعَلِّمُکُمُ اللّٰہُ تم تقویٰ اختیار کرو۔ اللہ تم کو علم عطا کرے گا جس سے تم اس کی رضامندی کی راہ پر چل سکو گے۔ تقویٰ یہی ہے کہ انسان بالکل خدا کا ہو جاوے۔ اس کا اُٹھنا بیٹھنا، چلنا پھرنا، کھانا پینا ہر ایک حرکت وسکون خدا کے لئے ہو۔ جب وہ ہمہ تن اپنے وجود اور ارادوں کو خدا کے لئے بنا دے گا تو پھر خدا بھی اس کا بن جاوے گا۔ مَنْ کَانَ لِلّٰہِ کَانَ اللّٰہُ لَہٗ۔[1]

(الحکم جلد ۸ نمبر ۳ مورخہ ۲۴؍جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۱۴)

علوم جو قرآن مجید میں بیان ہوئے ہیں درس تدریس سے آ ہی نہیں سکتے بلکہ وہ تقویٰ اور محض تقویٰ سے ملتے ہیں۔ وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ یُعَلِّمُکُمُ اللّٰہُ اگر محض درس تدریس سے آ سکتے تو پھر قرآن مجید میں مَثَلُ الَّذِیْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰىۃَ ثُمَّ لَمْ یَحْمِلُوْھَا کَمَثَلِ الْحِمَارِ[2] (الجمعۃ:۶) کیوں ہوتا؟ (الحکم جلد ۹ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۰؍مئی ۱۹۰۵ء صفحہ ۵)

ابتدا ہی میں اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف کو ان لوگوں کے لئے ہدایت نامہ قرار دیا ہے جو متقی

---

[1] جو اللہ کا ہو جاتا ہے اللہ اس کا ہو جاتا ہے۔ [2] ان لوگوں کی مثال جن پر توریت لادی گئی ہے پھر انہوں نے اس کو اٹھایا ہے (ان کی مثال) ایسی ہے جیسے ایک گدھا ہے۔ (ناشر)

ہیں۔ دوسرے مقام پر علوم قرآن کی تحصیل کی راہ بھی تقویٰ ہی قرار دیا ہے۔ جیسے فرمایا وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَ يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ (البقرة: ۲۸۳) یعنی تقویٰ اختیار کرو اللہ تعالیٰ تمہارا معلّم ہو جائے گا۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۱۶ مورخہ ۲۷ رمئی ۱۹۰۴ء صفحہ ۸)

وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَ يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ (البقرة: ۲۸۳) اصل معلم علوم حقہ کا تو خدا تعالیٰ ہی ہے اور اس کی راہ ہے تقوی اللہ۔ جب اس طریق پر انسان تقویٰ اختیار کرے تو علوم حقہ کے دروازے اس پر کھلیں گے اور وہ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا [۱] (فاطر: ۲۹) میں داخل ہوگا۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۷ مورخہ ۲۴ رفروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

۲۸۴۔ وَ اِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّ لَمْ تَجِدُوْا كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ؕ فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ وَ لْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ؕ وَ لَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ؕ وَ مَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗٓ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ۔

ترجمہ۔ اور اگر تم سفر میں ہو اور نہ پاؤ لکھنے والا تو قبضہ گرو کا (ہونا چاہئے) پس اگر اعتبار کرے تم میں کا ایک دوسرے پر تو اُس کو ادا کر دینا چاہئے جس پر اعتبار کیا گیا ہے دوسرے کی امانت اور چاہیے کہ ڈرے اللہ سے جو اس کا ربّ ہے اور تم گواہی نہ چھپاؤ اور جس نے اس کو چھپایا تو بے شک اس کا دل گنہگار ہے اور اللہ تمہارے کرتوتوں کو سب جانتا ہے۔

تفسیر۔ اگر کہیں ایسے سفر میں لین دین کرو جہاں تم کو کاتب نہ مل سکے تو رہن سے کام لو مگر ضرور ہے کہ مرہون چیز کا قبضہ کر لیا کرو۔ اور اگر ایسے معاملات میں ایک کو دوسرے کی امانت و دیانت پر یقین ہو تو امین کو چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کا خوف کر کے امانت دار کے حقوق کو پورا کر دے اور گواہی کو مت چھپاؤ۔ گواہی کا چھپانے والا دل کا بڑا بدکار ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال کو جانتا ہے۔

(تصدیق براہین احمدیہ۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۲۷)

---

[۱] اس کے سوائے نہیں کہ اللہ کے بندوں میں علم والے تو وہی ہیں جو اللہ سے ڈرتے ہیں۔ (ناشر)

۲۸۵۔ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَ اِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَ يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

ترجمہ۔ اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے اگر چہ تم ظاہر کرو جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے یا اس کو چھپاؤ اللہ تم سے حساب لے گا اُس کا پھر بخشے گا جسے چاہے گا اور عذاب دے گا جسے چاہے گا اور اللہ ہر شئے پر قادر ہے۔

تفسیر۔ یہ سورۃ بقرۃ کا خاتمہ ہے۔ وہ بات جو میں نے ابتدا میں بیان کی تھی اس کا اس میں بھی پتہ لگتا ہے کہ اصل غرض اِس سورۂ کریمہ کی اعلانِ جہاد ہے چنانچہ فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ [1] (البقرۃ:۲۸۷) میں اِس مطلب کو ظاہر کر کے ختم کر دیا۔ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ میں بتایا کہ بعض منعَم علیہم مغضوب بھی بن جاتے ہیں چنانچہ وہ بنی اسرائیل جن کی نسبت فرمایا اُذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْۤ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ [2] (البقرۃ:۴۸) انہی کی نسبت بَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ [3] (البقرۃ:۶۲) فرمایا کہ منعَم علیہم کی کیا صفات ہیں اور مغضوب علیہم اور ضالین کا انجام کیا ہے؟ پھر منعَم علیہم میں سے ابراہیمؑ اور اسباط کا ذکر کیا۔ پھر جہاد کے لئے آیات فرمائیں اور قَاتِلُوْا میں اس کی تصریح کر دی۔ چونکہ جنگوں میں جوش کے لئے شراب اور خرچ کے لئے مَیْسِر کا طریق تھا اِس لئے اس کی نسبت احکام صادر فرمائے اور لڑائی میں بعض بیوہ ہوئیں، بعض یتامیٰ۔ کچھ خانگی تنازعات پیش آئے۔ اِس لئے ان کے بارے میں ضروری احکام بتا دیئے۔ پھر بتا دیا کہ تم ایسے نہ بننا جیسے موسیٰؑ کے ساتھی تھے اور نہ ایسے جیسے طالوت و داؤد کے زمانے میں بعض ہوئے۔ اِسی ضمن میں اِنفاق کی تاکید فرمائی اور بتایا کیوں دے؟ کیا دے؟ کہاں سے دے؟ کس طرح دے؟ پھر اِسی سورۃ میں توحید، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ اور تمام انسانی فضائل و رذائل کا بیان فرما دیا۔ گویا یہ سورۃ ایک جامع سورۃ ہے۔ اب اخیر میں بیان فرمایا لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا

---

[1] تُو ہماری مدد کر کافر قوم کے مقابلہ میں۔ [2] تم میرے ان انعاموں کو یاد کرو جو میں نے تم پر کئے تھے۔

[3] وہ اللہ کے غضب میں آ گئے۔ (ناشر)

فِی الْاَرْضِ۔ان تمام ملکوں پر ایک وقت آتا ہے کہ حکومتِ الٰہیّہ ہو جاوے گی۔ یُحَاسِبْکُمْ بِہِ اللّٰہُ۔ دوسرے مقام پر فرمایا اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُھُمْ[1] (الانبیاء:۲) محاسبہ کا بھی ایک دن ہوتا ہے۔

فَیَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَآءُ ۔ مَنْ میں عموم ضروری نہیں۔معرفہ بھی ہوتا ہے۔ یہاں بتا دیا ہے کہ مغفرت ان کو ہوگی جو یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ[2] (البقرۃ: ۵) کے مصداق ہیں۔کیونکہ وہی مُفْلِحُوْن ہیں اور عذاب ان کو ہوگا جو اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَیْھِمْ ءَاَنْذَرْتَھُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْھُمْ[3] (البقرۃ:۷) کے مورد ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مورخہ ۲۰رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۱، ۵۲)

اِس سورۃ میں بہت سی باتیں خدا تعالیٰ نے لوگوں کو سنائی ہیں۔ پہلے یہ بتایا کہ یہ کتاب تمہارے لئے ہلاکت نہیں بلکہ ہدایت ہے۔ایمان لاؤ۔نمازیں ٹھیک کرو۔اللہ کی راہ میں دو۔منافق نہ بنو۔ خدا کے تم پر بہت سے اِحسان ہیں۔اگر وہ ناراض ہوگا تو پھر تمہارا نہ کوئی سفارشی ہوگا نہ ناصر و مددگار۔ نہ جرمانہ دے کر چھوٹ سکو گے۔ پھر فرماتا ہے۔ بہت سے لوگ ہیں جن پر ہم انعام کرتے ہیں مگر وہ اپنی بدعملیوں کی وجہ سے اپنے آپ کو بارگاہِ ایزدی سے بہت دور لے جاتے ہیں۔ یہ بیان کر کے ایک اور گروہ کا ذکر کیا جو اللہ کا فرمانبردار ہے۔اِس ضمن میں جنابِ الٰہی نے فرمایا کہ تم متوجہ الی اللہ رہو۔ یک جہتی حاصل کرو۔ پھر حج کے احکام، روزے کے احکام، گھر کے معاملات کے متعلق ضروری مسئلے بتاتے ہوئے صدقہ وخیرات کی طرف متوجّہ کیا۔لین دین کے مسائل بیان کئے۔ بیاج اور سود سے منع کیا۔ پھر فرمایا۔تم سمجھتے بھی ہو۔زمین وآسمان میں ہماری سلطنت ہے۔تم ہماری شریعت کی خلاف ورزی کر کے سکھ نہیں پا سکتے۔ دیکھو! ہم جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے اسے خوب جانتے ہیں اور اس کا حساب تم سے لیں گے۔ بہت سے لوگ ہیں جن کو روپیہ مل جائے وہ تیس مار خاں بن بیٹھتے ہیں ان کو واضح رہے کہ حساب ہوگا اور ضرور ہوگا۔

ذرا تم اپنے اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھو کہ اٹھارہ برس کے بعد ہی سے سہی، آج تک

---

[1] انسانوں کا حساب قریب ہو گیا ہے۔ [2] لوگ مانتے ہیں اس کلام کو جو تیری طرف اتارا گیا۔ [3] بے شک جن لوگوں نے حق کو چھپایا برابر ہے ان پر کیا ڈرایا تُو نے انہیں یا نہ ڈرایا تُو نے انہیں۔(ناشر)

اپنے نفس کے عیش و آرام کے لئے کس قدر کوششیں کی ہیں اور اپنے بیوی بچوں کے لئے کیسی کیسی مصائب جھیلی ہیں اور خدا کو کہاں تک راضی کیا۔ سوچو! اپنے ذاتی و دُنیاوی مقاصد کے حصول کے لئے کتنی کوششیں کرتے ہو اور اس کے مقابلہ میں الٰہی احکام کی نگہداشت کس حد تک کرتے ہو۔ (ایک مخلص لڑکا پنکھا کر رہا تھا اسے فرمایا چھوڑ دو اس طرح سننے میں حرج ہوتا ہے ایسی باتوں کا مجھے خیال تک نہیں ہوتا اور میں بار بار کہہ چکا ہوں کہ خدا کے فضل سے تمہارے سلام کا۔ تمہاری نذر و نیاز کا۔ تمہاری تعظیم کا ہرگز محتاج نہیں۔ میری تو یہ حالت ہے کہ میں جمعہ کے لئے نہا رہا تھا۔ نفس کا محاسبہ کرنے لگا اور اِس خیال میں ایسا محو ہوا کہ بہت وقت گذر گیا آخر میری بیوی نے مجھے آواز دی کہ نماز کا وقت تنگ ہوتا جاتا ہے۔ وقت کا یہ حال اور ہم ہیں کہ ننگ دھڑنگ بیٹھے ہیں۔ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَ اِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ (البقرۃ:۲۸۵) کا مطالعہ کر رہے ہیں۔ اگر میری بیوی مجھے یاد نہ دلاتی تو ممکن تھا اسی حالت میں شام ہو جاتی)۔

غرض تم لوگ یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ تمہارے دلوں کی باتیں جانتا ہے اور ایک دن تمہارا حساب ہوگا خود حساب دینا ہی ایک خطرناک معاملہ ہے پاس کرنا اور ناکام رہنا تو دوسری بات ہے۔ جو تقوٰی کی راہ پر چلا اسے بخش دے گا اور جو گمراہ ہیں ان کو عذاب ہوگا۔

(الفضل جلد ۱ نمبر ۲ مؤرخہ ۲۵ رجون ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

۲۸۶۔ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَ الْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ مَلٰٓىِٕكَتِهٖ وَ كُتُبِهٖ وَ رُسُلِهٖ ۫ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۫ وَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا ۫ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَ اِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۔

ترجمہ۔ ایمان لایا رسول جو کچھ اس پر اترا اس کے رب کی طرف سے اور سب ایمان دار ایمان لائے سب ہی نے مانا اللہ کو اور اس کے فرشتوں کو اور اس کی کتابوں کو اور اس کے پیغمبروں کو ہم جدا نہیں سمجھتے کسی کو اس کے پیغمبروں میں سے اور ایمانداروں نے کہا ہم نے سنا اور جان لیا تیری بخشش

چاہتے ہیں اے ہمارے رب اور تیری ہی طرف لوٹنا ہے۔

تفسیر۔ رسول ایمان لایا اس پر جو اتارا گیا اس کی طرف اس کے ربّ سے اور مومن بھی سب کے سب ایمان لائے اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر۔ (نورالدین۔کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۲)

اور اس کی کتابوں کو اور اس کے پیغمبروں کو ہم جدا نہیں سمجھتے کسی کو اس کے پیغمبروں میں سے اور ایمان داروں نے کہا ہم نے سنا اور جان لیا تیری بخشش چاہتے ہیں اے ہمارے ربّ! اور تیری ہی طرف لوٹنا ہے۔

اللہ اس ذات سے مراد ہے جو تمام عیبوں اور نقصوں اور بدیوں سے منزّہ۔ تمام خوبیوں اور کمالات کی جامع اور ہر طرح کی نیکیوں سے متصف ہے۔

چونکہ ایک معمولی بزرگ سے تعلق اِس بات کی تحریک کرتا ہے کہ میں بھی نیک بن جاؤں تو پھر جس کا تعلق ایسی ذات سے ہوگا وہ کیوں نہ پاک بنے گا۔ ایمان باللہ کا یہی فائدہ ہے۔

وَمَلٰٓئِکَتِہٖ۔ بارہا بتا چکا ہوں کہ انسان کو جب نیک تحریک ہو تو اسی وقت کرے کیونکہ وہی وقت اس نیکی کے کرنے کا ہوتا ہے۔ اگر ذرا بھی سُستی کی جاوے تو نتیجہ اچھا نہیں ہوتا۔ اَنَّ اللّٰہَ یَحُوْلُ بَیْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِہٖ۔[1] (الانفال:۲۵)

جب ایک فرشتے کی تحریک مانی جاوے تو پھر آہستہ آہستہ بہت فرشتوں سے تعلق پیدا ہوتا ہے اور بالآخر ان تمام کے سردار جبرائیل سے اور اس کے ذریعہ سے وہ علوم اترتے ہیں جن کا تعلق قلب سے ہے اور میکائیل کے ذریعے وہ علوم جن کا تعلق دماغ سے ہے۔ ان سردارانِ ملائک سے تعلق بڑے لوگوں کا ہوتا ہے جو ان سے کم ہیں وہ کتبِ الٰہیہ پڑھیں۔ پھر ایک وہ ہیں جو پڑھنا بھی نہیں جانتے۔ ان کے لئے رُسل ہیں۔

غُفْرَانَکَ رَبَّنَا۔ انسان جزع فزع میں بے صبری سے شہوت وحرص کے سبب حضرت حق سبحانہٗ کے فیضان سے رک جاتا ہے۔ اِس واسطے استغفار کا حکم دیا۔ تمام لوگوں پر ایک وقت قبض وکسل

---

[1] اللہ آڑے آجاتا ہے آدمی اور اس کے دل کے۔ (ناشر)

کا آتا ہے اس کے دُور کرنے کے لئے یہ حکمی علاج ہے۔فقہاء آئمہ میں سے ایک امام کا یہ مذہب ہے جو مجھے بھی پسند ہے کہ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسَلِ کی دعا واجب ہے آجکل مسلمان یا تو عجز میں گرفتار ہیں یا کسل میں۔عجز کہتے ہیں اسباب مہیّا نہ کرنے کو اور کسل کہتے ہیں اسباب مہیّا شدہ سے کام نہ لینے کو۔ان کو چاہیے کہ وہ کسل چھوڑ دیں جس کے اسباب میں سے ایک کبر وغرور خود پسندی بھی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مؤرخہ ۲۰رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۲)

ہمارا رسول اور دوسرے مومن تو اِس طریق پر چلتے ہیں کہ اللہ پر ایمان لاتے ہیں۔فرشتوں کی نیک تحریکیں مانتے ہیں اور تفرقہ نہیں کرتے یعنی یوں نہیں کہ کسی کو مان لیا اور کسی کو نہ مانا۔پھر ان کی گفتار۔ان کے کردار سے کیا نکلتا ہے (قَالُوْا کے معنے۔بتایا۔زبان سے یا اپنے کاموں سے) سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا یعنی ثابت کرتے ہیں نہ صرف وہ اپنی زبان بلکہ اپنے اعمال سے دکھاتے ہیں کہ باتیں سنیں اور ہم فرمانبردار ہیں۔تیری مغفرت طلب کرتے ہیں۔تیرے حضور ہم نے جانا ہے۔اے مولا! تُو ہی ہمیں طاقت عطا فرما اور ہمارے نسیان وخطا کا مؤاخذہ نہ کر۔ہم پر وہ بوجھ نہ رکھ جو ہم سے برداشت نہ ہوسکیں۔یہ دعا مومنوں کی ہے تم بھی مانگا کرو اللہ تعالیٰ قبول فرمائے گا۔ہر وقت جنابِ الٰہی سے مغفرت طلب کرتے رہو اور اسی کو اپنا والی وناصر جانو۔بعض آدمی ایسے ہیں کہ ان کو سمجھانے والے کے سمجھانے کی برداشت نہیں۔وہ اپنے خیالات کے اندر ایسے مُنہمک ہوتے ہیں کہ کسی کی پرواہ نہیں کرتے۔اِسی قسم کی بے پرواہی اور تکبّر کا نتیجہ ہے کہ کفار نے تمہاری سلطنتیں لے لیں اگر تم پورے طور سے خدا کی بادشاہت اپنے اوپر مان لیتے اور مومن بنتے تو کفار کے قبضہ میں نہ آتے۔اللہ بڑا بے پرواہ ہے۔اسے فرمانبرداری پسند ہے۔خدا تعالیٰ آسودگی بخشے تو متکبر نہ بنو۔لوگوں کا حال تو یہ ہے کہ دوسروں کی بیٹیوں کے ساتھ نیک سلوک نہیں کرتے حالانکہ ان کے اپنے گھر بیٹیاں ہیں جو دوسرے گھروں میں جانے والی ہیں۔جو سلوک تم نہیں چاہتے کہ ہم سے ہو وہ غیروں سے کیوں کرو؟ اپنے نفس کا محاسبہ کرتے رہو اور خدا کے فرمانبردار بننے کی کوشش

کرو۔ اللہ تمہیں توفیق بخشے۔ (الفضل جلد ۱ نمبر ۲ مورخہ ۲۵ / جون ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۵)

۲۸۷۔ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَاۤ اِنْ نَّسِيْنَاۤ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَ لَا تَحْمِلْ عَلَيْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَ لَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَ اعْفُ عَنَّا ۟ وَ اغْفِرْ لَنَا ۟ وَ ارْحَمْنَا ۟ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ۔

ترجمہ۔ اللہ کسی کو تکلیف نہیں دیتا مگر اُس کی برداشت کے موافق جس نے جو کمایا وہ اس کو ملے گا اور جس نے (جو بُرا کیا اُس کا بدلہ) وہی پائے گا۔ اے ہمارے رب! نہ پکڑ ہم کو اگر ہم بھول جائیں یا چوک جائیں۔ اے ہمارے رب! نہ رکھ ہم پر بھاری بوجھ جیسا تو نے رکھا تھا ان پر جو ہم سے پہلے تھے۔ اے ہمارے رب! ہم سے نہ اٹھوا اتنا بوجھ جس کی ہم میں برداشت نہیں اور درگزر فرما ہم سے اور بخش دے ہمیں اور ہمارے عیب ڈھانپ دے اور ہم پر رحم کر، تو ہمارا صاحب اور حامی ہے تو ہماری مدد کر کافر قوم کے مقابلہ میں۔

تفسیر۔ قرآن شریف چونکہ حکیم خدا کی کتاب ہے اور وہ انسانی قویٰ اور انسانی ضرورتوں کے علم پر حاوی ہے اس لئے وہ ایک اصل کو تو قائم رکھتا ہے۔ ضمنی امور کو اس حد تک جہاں تک انسان کی جائز ضروریات کا تعلق ہے چھوڑ دیتا ہے۔ یا یہ کہو کہ وہ کوئی حکم ایسا پیش نہیں کرتا جو انسانی طاقتوں سے بالاتر ہو اور وہ اس کی تعمیل ہی نہیں کر سکتا۔ چنانچہ صاف فرمایا۔

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا۔[1] (البقرۃ:۲۸۷)

مجھے اس موقع پر قرآن کریم کی عظمت اور کمال کے سامنے روح میں ایک وجد محسوس ہوتا ہے اور اس کے منجانب اللہ ہونے پر یہی زبردست دلیل نظر آتی ہے۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۳ مورخہ ۲۴ / جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۷)

---

[1] اللہ کسی کو تکلیف نہیں دیتا مگر اُس کی برداشت کے موافق۔ (ناشر)

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا۔ اللہ تکلیف نہیں دیتا کسی شخص کو مگر جو اس کی گنجائش ہے۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصہ دوم۔صفحہ ۳۱۵ حاشیہ)

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا۔عیسائی کہتے ہیں کہ شریعت کا نزول ہمارے عجز کے ثبوت کے لئے ہے۔ایسے ہی کئی اور لوگ ہیں جن کا یہ عقیدہ ہے کہ شریعت پر عمل ناممکن ہے۔اس لئے فرمایا کہ ہم کوئی حکم ایسا نہیں دیتے جو انسان کی مقدرت، وسعت، استطاعت کے مطابق نہ ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مؤرخہ ۲۰ رمئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۲)

یہ فخر عیسائیوں کو بے شک ہے کہ وہ یہ تسلیم کرتے ہیں کہ ان کو ایسی شریعت ملی ہے جس کو کوئی انسان بجا لاسکتا ہی نہیں۔اگر چہ تعجب ہے کہ پھر وہ شریعت کا نزول ہی کیوں مانتے ہیں سرے سے کہہ دیتے شریعت آئی ہی نہیں اور نہ اس کی کوئی ضرورت تھی کیونکہ انسان اس کی بجا آوری اور تعمیل سے قاصر ہے لیکن اسلام ہاں! پاک و بے عیب اسلام ایسی شرمناک اور قابل مضحکہ بات کو روا نہیں رکھتا وہ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا (البقرۃ:۲۸۷) کی پاک ہدایت دیتا ہے۔پھر میں کیوں ایک طرفۃ العین کے لئے بھی یہ روا رکھوں کہ اسلام میں کوئی حکم ایسا بھی ہے جس کی تعمیل ناممکن ہے۔یہ خوبی اور عظمت اسلام کی ہی ہے کہ اس کے جمیع احکام اس قسم کے ہیں کہ ہر ایک انسان ان سے اپنی استطاعت و طاقت کے موافق اپنی حالت اور حیثیت کے لحاظ سے یکساں فائدہ اٹھا سکتا ہے۔مثلاً ایک شخص ہے وہ بیمار ہے اٹھ کر نماز نہیں پڑھ سکتا وہ بیٹھ کر حتیّٰ کہ اشاروں سے بھی پڑھ سکتا ہے۔اس کا ثواب ایک مستعد تندرست آدمی کی نماز سے کم نہیں ہوگا نہ اس نماز میں کوئی سقم واقع ہوسکتا ہے۔ایک شخص استطاعت حج کی نہیں رکھتا۔حج نہ کرنے سے اس پر کوئی گناہ نہیں ہوگا اسی طرح پر **تفقّہ فی الدین** کی بھی مختلف صورتیں ہیں ہر شخص اتنا وقت اور فراغت نہیں رکھتا کہ وہ اس کام میں لگا رہے۔دنیا میں تقسیم محنت کا اصول صاف طور پر ہدایت دیتا ہے کہ مختلف اشخاص مختلف کام کریں۔انسان کی تمدنی زندگی کی ضروریات کا تکفّل ہوگا۔اسی طرح اسی اصول کی بنا پر حکم ہوا کہ

مَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً ؕ فَلَوْ لَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي

الدِّيْنِ وَ لِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ اِذَا رَجَعُوْٓا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ۔ (التوبة:۱۲۲)

یعنی یہ امر تو ہو ہی نہیں سکتا کہ کل مومن علوم حقہ کی تعلیم اور اشاعت میں نکل کھڑے ہوں۔اس لئے ایسا ہونا چاہئے کہ ہر طبقہ اور گروہ میں سے ایک ایک آدمی ایسا ہو جو علوم دین حاصل کرے اور پھر اپنی قوم میں واپس جا کر ان کو حقائق دین سے آگاہ کرے تا کہ ان میں خوف وخشیت پیدا ہو۔

(الحکم جلد ۸ نمبر ۷ مورخہ ۲۴ رفروری ۱۹۰۴ء صفحہ ۴)

وہ تمہاری فطرتوں کا خالق ہے اور فطرت کا صحیح اور کامل علم رکھتا ہے۔اس خالق الفطرت نے تمہیں کوئی ایسا حکم نہیں دیا جو تم نہ کر سکو بلکہ وہ احکام دیئے ہیں جو تمہاری طاقت اور مقدرت کے نیچے ہیں۔ چنانچہ وہ فرماتا ہے لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا (البقرة:۲۸۷) انسان کی تمکن، وسعت اور فعل اور ترک فعل کی جو مقدرت اسے حاصل ہے۔اسی وسعت ممکن کے ساتھ ہم حکم کرتے ہیں ایسی کوئی بات نہیں کہتے جو کہ طاقت سے باہر ہو۔ یہ بالکل جھوٹ ہوگا اگر کہہ دو کہ فلاں امر و حکم ہماری طاقت سے باہر ہے کیونکہ یہ آیت قرآنی شہادت ہے۔ (الحکم جلد ۱۶ نمبر ۳۲ مورخہ ۲۱، ۲۸ رجون ۱۹۱۲ء صفحہ ۱۶)

لَهَا مَا كَسَبَتْ۔ جو کچھ عمل کرے اس کا فائدہ بھی اسی عامل کے لئے ہے۔

وَ عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ۔ ہر مصیبت کی جڑ انسان کی نافرمانی ہوتی ہے۔ مَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ [1] (الشّوریٰ:۳۱) پھر بھی بعض گستاخ لوگ اپنے دکھوں کو خدا کے ذمے لگاتے ہیں۔

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا۔ حدیث میں آیا ہے۔اس دعا کا نتیجہ تھا کہ نسیان پر مؤاخذہ نہیں ہوتا۔خطا کی مثال یہ ہے کہ بندوق ماریں ہرنی کو اور لگ جائے انسان کو۔

اِصْرًا۔ اصرؔ کیا چیز ہے۔اصرؔ کے معنے غفلت کرنے کی وجہ سے کئی انسان شریر ہو گئے۔ پھر اسی اصرؔ کے معنے نہ سمجھنے سے تقدیر کے مسئلے میں غلطی لگی۔اصرؔ کے معنے ہیں ایسے فعل کا ارتکاب جس کے بعد انسان سست و کاہل ہو جائے۔اصرؔ کہتے ہیں گرد ڈالنے کو۔ حَبْسُ الشَّيْءِ۔اصرؔ نام

---

[1] تم پر جو کچھ مصیبت پڑتی ہے وہ تمہاری ہی بداعمالیوں کی وجہ سے ہے۔(ناشر)

ہے ایسے عہد کا جس کے توڑنے سے انسان خیرات کے قابل نہیں رہتا۔پس اس کے معنے یہ ہوئے کہ اے ہمارے مولا کریم! ہم کو ایسے افعال کا مرتکب نہ کر جن کا یہ نتیجہ ہو کہ ہم تیرے حضور سے دھتکارے جائیں۔جیسے کہ پہلے لوگوں نے بد ذاتیاں کیں۔معاہدات کا نقض کیا اور مغضوب علیہم بنے۔ہم نہ بنیں۔

اَنْتَ مَوْلٰنَا ۔ مولیٰ جب خدا کے لئے بولا جاوے تو اِس کے تین معنے ہیں۔ ۱۔ مالک۔ ۲۔ ربّ۔ ۳۔ ناصر۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۸ نمبر ۳۰ مؤرخہ ۲۰ر مئی ۱۹۰۹ء صفحہ ۵۲)



# انڈیکس مضامین

## مومن



## مہدی



# ن

## نبوت



## نسیان



## نجات



## نصائح



## نفاق



## نفس



## نکاح



## نماز

# اسماء

## ط



## ع



## غ

# مقامات

## ی





# کتابیات


## ا۔ب۔ت

اتقان (از علامہ جلال الدین سیوطی)

ابن کثیر (کتاب تفسیر)

ابن جریر (تفسیر قرآن)

ابن ماجہ

ابوداؤد (حدیث کی کتاب)

استثناء (کتاب موسیٰ)

اعجاز المسیح (کتاب حضرت مسیح موعودؑ)

الف لیلہ (کتاب فسانہ)

اوستا (مقدس کتاب)

ایک عیسائی کے تین سوال اوران کے

جوابات (حضرت خلیفہ اوّل کی کتاب)

بائیبل

بخاری

بدر (اخبار قادیان)

براہین احمدیہ

بیہقی (حدیث کی کتاب)

تاج العروس (لغت کی کتاب)

ترمذی (کتاب حدیث)

تشحیذ الاذہان

تصدیق براہین احمدیہ

تعطیر الانام

تعلیم القرآن جلد ا (رسالہ)

تفسیر کبیر رازی

مدارک (تفسیر)

تورات

## ح۔خ۔د۔ر۔ڑ

حادی الارواح (ابن قیم کی کتاب)

الحکم جلد ۸

الحکم جلد ۱۷

حماسہ دیوان عربی

خروج (کتاب تورات)

دارقطنی (حدیث)

درّ منثور

رسالہ الجدید (امام شافعی کی کتاب)

ژند (مقدس کتاب)

## س۔ش۔ص

سام (وید)

سبع معلقہ (دیوان عربی)

سراج منیر (تفسیر)

سکندر نامہ

شرح دیوان حافظ شیرازی

شرح معلقہ سبعہ للزوزنی

صحاح (کتاب لغت)

## ف۔ق۔ک۔گ

فتح البیان

فتوحات مکیہ (ابن عربی کی کتاب)

فسانہ آزاد

فوز الکبیر (کتاب تفسیر)

قاموس (لغت کی کتاب)

قرطبی (تفسیر)

کتاب التوحید

کرامات الصادقین

کشتی نوح

کفار سیان

گلستان سعدی

## ل۔م۔ن۔ی

لسان العرب (کتاب لغت)

متی کی انجیل

مجمع البحار

مجمع البحرین (لغت کی کتاب)

مختار الصحاح (فقہ کی کتاب)

مرقاۃ الیقین

مسلم شریف

معالم التنزیل (تفسیر قرآن)

مفردات امام راغب

مفردات راغب

نسائی (کتاب حدیث)

النسفی المسمّٰی بمدارك (تفسیر)

نور الدین بجواب ترک اسلام

نووی شرح مسلم

یسعیاہ (کتاب تورات)

